معارف بیان ہوتے ہیں وہ کم سے کم جنتی تجلیاں اپنے ساتھ لاتی جاتی ہیں یہاں تک کہ وہ جگہ مجلس کی جنت کی کیاری کی مثلیت میں داخل ہو جاتی ہے۔

اور یہ بخوبی روشن ہے کہ وہی مجلس بجنسہ ملفوظات میں اتارلائی جاتی ہیں۔ گویا وہی فیض بذریعہ ملفوظات متعدی کیا جاتا ہے۔ یعنی بے شک جہاں تلاوت ملفوظ کی جاویگی علی قدر مراتب وہاں بھی یقیناً وشعبہ فیضان جنتی پہونچیگا۔

اگر یہ فیض رسانی یقینی نہ سمجھی جاویگی تو تمام اوراد و وظائف بے کار ہو جاویں گے اور مساجد جائے ادب نہ قرار پاسکیں گی۔ جن میں صرف ذاکرین کے ذکر ہی سے بزرگی آتی ہے۔ جس کا رواج فی زمانہ الٹ گیا ہے۔ چنانچہ قول سرکار معنوی صادق آرہا ہے کہ ؎

ابلہاں تعظیم مسجد می کنند در جفائے اہلِ دل جدمی کنند

دین محمدؐ۔

## (۵) قول حضرت جنید بغدادی رضی اللہ عنہ

سوال کئے گئے حضرت جنید بغدادی رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ کہ مرید کو حکایات اور روایات بزرگانِ دین سے کیا فائدہ پہونچتا ہے۔ فرمایا کہ وہ ایک لشکر ہائے الٰہی سے ہیں اُن سے مرید کو مدد پہنچتی ہے۔ اگر اُس کا دل شکستہ اور ضعیف ہوتا ہے تو قوی ہو جاتا ہے۔ اور دلیل اُس کی یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے

وَکُلًّا نَّقُصُّ عَلَیْکَ مِنْ اَنْبَاءِ الرُّسُلِ مَا نُثَبِّتُ بِهٖ فُؤَادَکَ

(ترجمہ اس کا نمبر ۱ میں ہو چکا ہے)

اگر آیات قرآنی اور احادیث اور بعض پیرایوں اور اقوال اکابرین کا سیف الٰہی ہونا معلوم نہ ہو تو اُس کے معارف یہ ہیں۔ کہ جب کوئی شخص لشکر ہموم و غموم اور رنج و الم سے گھر کر عاجز ہو جاتا ہے تو جو ایک قول اُس کو دفع کر دیتا ہے یا عمدہ رائے گلو خلاصی کرا دیتی ہے۔ یا اچھی اور مجرب دعا مشکل کشائی کرتی ہے تو اُس کو سیف اللہ یا ذوالفقار صف شکن کہتے ہیں پس چوں کہ بزرگوں کے تذکرہ کی کتاب یعنی اُن کی ملفوظات میں ایسی آیات یا احادیث یا

آرا ریاحکمتیں یا آزمودہ وظائف مندرج ہوتے ہیں جس سے گلو خلاصی طالبین معتقدین ہو جاتی ہے۔

یا ایسی زبردست صبر کی تلقین ہوتی ہے کہ اُس ڈھال کو استعمال کر کے طالب کے مراتب بڑھ جاتے ہیں۔ لہذا ایسی کتابوں کو اگر سلح خانہ کہا جاوے تو بہت موزوں ہو گا۔ یا مجموعہ لشکر ہائے حق کہا جاوے تو بھی سزاوار ہے۔

## (۶) قول حضرت بوعلی دقاق رضی اللہ عنہ

لوگوں نے حضرت بوعلی دقاق رضؓ سے عرض کیا کہ ذکر مردانِ راہ خدا کے سُننے سے کیا فائدہ ہے جب کہ عمل اُس پر نہ ہو فرمایا اس حالت میں بھی دو فائدے ہیں۔

اوّل یہ کہ اگر مرد طالب ہوگا تو ہمت اُس کی قوی ہو گی اور طلب اُس کی بڑھی ہو گی۔

دوسرے یہ کہ اگر اُس میں کچھ دماغ ہوگا تو وہ ٹوٹے گا۔ اور دعویٰ سر سے دور ہو گا۔ یہاں تک کہ اُس کو اپنا نیک بھی بد نظر آنے لگے گا۔ اور اگر وہ بالکل کور باطن نہ ہو گا تو خود مشاہدہ کرے گا۔ جیسا کہ شیخ محفوظ رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ تو خلق کو اپنی ترازو میں مت تول لیکن اپنے آپ کو مردانِ راہ کی ترازو میں تول تاکہ تو اُن کے فضائل اور اپنے افلاس کو جانے۔

یعنی اقوال بزرگان دین محض قول ہی نہیں ہیں بلکہ وہ قسم قسم کی ترازو اور میزانیں ہیں۔ جو قبل از حشر اسی عالم میں کھڑے کر دیئے گئے ہیں تاکہ لوگ اپنے اپنے کرتوتوں کو یہیں اسی عالم میں وزن کر کے قیمت جان لیں ؎

نامہ کاں بحشر خواہی خواند
ہم دریں جا سواد باید کرد

آہ بزرگی معلوم کرنا تو خیر بڑی بات ہے مگر اپنا افلاس معلوم کرنا بھی بڑی توفیقِ خیر ہے۔

دین محمد

## (۷) قول حضرت ابو سعید ابو الخیر رضی اللہ عنہ

فرمائے قیامت اگر لاکھ بے عمل ہوگا مگر حق تعالیٰ اس کو بخشے گا۔ حاضرین نے پوچھا کہ وہ کون لوگ ہیں۔ فرمایا جنھوں نے میری باتوں پر صرف سر ہلایا ہے۔

## سر ہلانے کے معارف

سر ہلانا کسی انسانِ کامل کی معارف اور ہدایت پر دلیل پسندیدگی ہے کہ اس پسندیدگی کے وہی حضرت انسان کامل شاہد بھی ہو گئے۔ چوں کہ معارف اور ہدایات انسان کامل الہامی اور پسندیدۂ حق جل و علا ہوتے ہیں اس لیئے سر ہلانے والا سنت الٰہی کی اتباع میں عین سر ہلاتے وقت آگیا اور تخلقوا باخلاق اللّٰہ کی تلعت سے آراستہ ہو گیا۔ پھر نجات میں کیا شک ہو سکتا ہے۔ گو محض لقائے حضرت انسان کامل یقین کمال کے ساتھ نجات کے لئے کافی ہے مگر تسکین کے لئے ذیل میں معقول بحث بھی لکھ دی جاتی ہے۔ تاکہ دورِ تسلسل قائم ہو جاوے اور اسبابِ نجات ختم نہ سمجھ لئے جاویں۔ وہ یہ ہیں۔

کہ سر ہلانا اقبالی طور پر دلیل پسندیدگی ہے اور کوئی شخص عمر حضرت نوح علیہ السلام لے کر اس عالم میں نہیں آیا ہے۔ پس اگر سر ہلانیوالے یعنی قبول کرنے والے شخص نے درصورت ہونے کسی ہدایت قابلِ تعمیل کے قبل اظہار فعلی انتقال کیا۔ یا وہ اپنے بقیہ حصہ قلیل عمر میں باوجود کوشش وسعی بلیغ اس ہدایت کو معرضِ فعل میں باوجود ارادۂ مصمم نہ لا سکا۔ تو وہ عمل بوجہ خلوص نیت کے اس کی کردار میں آجاوے گا اور وہ اس انسان کامل کے مواجہ کے مزید برکت سے نجات پا جاویگا۔ اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ - یہ حدیث شریف اس کی شاہد ہے اور احقر مولف کے نزدیک یہ سر ہلانے کی نجات اب بھی ممکن ہے کیوں کہ کسی ملفوظ میں معارف ابو الخیری پا کر سر ہلایا جا سکتا ہے۔ اور بیت سے حضرات اسی مرتبہ کے بعد میں بھی ہوئے ہیں اور ہو رہے

ہیں - اب رہا مواجہ تو زندہ پیر حجاب میں کماں ہیں - بلکہ ہر انسان کامل ایسی نجاتیں دلوا سکنے کا مجاز ہے - بزرگوں کے ملفوظات پڑھ کر اُن کے کلمات طیبات کی مزاولت سے جو رقت و اضطراب و قلق پیدا ہوتا ہے وہ بھی اسی قسم میں داخل ہے - ایسے مواقع کم علمی کی وجہ سے اور پوری اصطلاحاتِ زبانِ عربی نہ جاننے سے قرآنِ پاک میں کم ہاتھ آتے ہیں - اور اگر کسی کو قرآنِ کریم نوازتا ہے تو سبحان اللہ -

## (۸) قول حضرت ابوتراب نخشی رضی اللہ عنہ

حق تعالیٰ ہر زمانہ میں علما کو گویا کرتا ہے مناسب اعمال اہل روزگار کے

یہ حضرت صحرا میں اکیلے قدرتی تیغ بادِ سموم سے شہید ہوئے -

یعنی حق تعالیٰ علمائے عصرِ ربانی کو بذریعہ الہام خلوص بلواتا ہے تاکہ وہ اُن اپنے زمانہ والے لوگوں کو خبر دیکر اُس نو رسیدہ حکم یا احکام کی تعمیل کراویں - اس سے اصلاحِ شریعت نہ خیال کرنا چاہئے بلکہ یہ کارروائی کج فہمی احکام شریعت کی مدافعت کے لئے ہوتی ہے - یا کسی نئے حادثہ کے صاف کرنے کے لئے ایسے الہامات خاص ہوتے ہیں - یا غلط فہمی مطلب آیات قرآنی کی صحت مدِ نظر ہوتی ہے - لہٰذا عدم مزاولت ملفوظات یا اُس کے نفرت سے اس نعمت سے محرومی ہو جائے گی - اور اگر وہ ملفوظات میں نہ لائے جاویں گے تو آئندہ والے بھی کچھ ہدایت نہ پاسکیں گے - سورہ والعصر کی تفسیر کے حصار میں یہ تحریص بھی داخل ہے تاکہ فیض عصریہ کے عدم حصول کا خسران لاحق نہ ہو - اسی کی تکمیل کے لئے کسی شیخ عصر سے بیعت بھی لازمی ہے -

## (۹) قول حضرت حاتم اصم رضی اللہ عنہ

جو شخص شب و روز میں بمقدار ساتویں حصہ قرآن مجید اور چند حکایات مشایخ کا پڑھنا اپنے اوپر لازم نہ کرے وہ اپنے دین و ایمان کو سلامتی کے ساتھ نگاہ نہیں رکھ سکتا -

آہ مشایخین کی متعلقہ حکایات کو داخلِ وظائف کرنے کا یہ ارشاد ہے - تو پھر اگر ملفوظات

نہ ہوں تو یہ حکایات کیسے دستیاب ہوں گی۔

کیا عجب ہی کہ اسی عدم مزاولت حکایات مشائخین سے ایمانی کمزوریاں موجودہ زمانہ حال موجود ہوئی ہوں۔

## (۱۰) قول حضرت لنگر عالم جناب بابا فرید الدین گنج شکر رضی اللہ تعالےٰ عنہ

زہے سعادت مرید کہ جو کچھ اپنے پیر کی زبان سے سُنے اس کو لکھے

بقدر ہر حرف کے حق تعالیٰ ثواب عبادت ہزار سالہ اُس کے نامۂ اعمال میں ثبت فرماویگا اور جگہ اُس کی علیین ہوگی۔

یہ کلمات طیبات صاف بتلا رہے ہیں کہ ضرور ہر زمانہ میں مشائخین عظام اولیاے کرام پیرانِ ذوالاحترام کو الہامات ضروری خاص ایسے ہوتے رہیں گے جن کی محفوظی ضروری ہی اور وہ بڑے کام کی چیز ہوں گی اور یہی کلمات بنیاد ملفوظات کو بہت قوی کر رہے ہیں اتفاق سے انھیں کلمات کو پڑھ کر احقر مؤلف کو اپنے حضرت پیر و مرشد رضی اللہ عنہ کے اشارات یاد آئے۔ اور میں نے ملفوظ ہذا کی تیاری شروع کی ہی۔ حق تعالیٰ باحسن وجوہ اختتام کو پہنچاوے

## (۱۱) حکم زرنگار حضرت سلطان المشائخ خواجہ نظام الدین اولیاء رضی اللہ عنہ بنام حضرت امیر خسرو رضی اللہ عنہ محبوب حضرۃ محبوب الٰہی

## می باید کہ کلمات مشائخ بسیار نظر داری

یعنی اے خسرو تم کو چاہیئے کہ کلمات مشائخ کا بہت مطالعہ کیا کرو۔ آہ ہر وقت وجہ باک

نظامی سے آنکھ لڑانے والے اور ٹکٹکی لگانیوالے کے نام یہ حکم ہے۔ ان کلمات سے مطالعہ صفحات کتاب معارف اولیائے کرام اور مشائخ عظام کی وقعت واقعی معلوم ہوسکتی ہے۔ ان کلمات میں یہ بھی اشارہ ہے کہ میری باتوں کو معمولی نہ سمجھا کرو بلکہ اُن کو یاد رکھا کرو اور لکھ لیا کرو اور اُس کا مطالعہ کیا کرو۔ تاکہ مراعاتِ احکامی کو استحکامی رہے۔ جس کی صاف اور صریحی تعمیل حضرت مولنا حسن سنجری رحمۃ اللہ علیہ سے ظہور میں بھی آئی یعنی موصوف نے بلحاظ نظامی (فوائد الفواد) شریف ترتیب دیا جس کو خود حضور سرکار نظام نے ملاحظہ بھی فرمایا۔ اور بلحاظ نظامی اس روش کی کہ۔ گجامی نماید گجامی زند۔ حضرت خسروؒ نے اُس جمع شدہ ملفوظ پر غبطہ بھی کیا اور اپنی جملہ تصنیفات سے اُس کے بدلنے کی آرزو بھی کی مگر ایسا نہیں ہوا۔ جو ہوا تھا وہی رہا۔ اب یہ کہ مولنا حسن سنجری کو یہ نعمت کیسے ملی تو اُن کی الحاح بصورتِ بیت پیش کی جاتی ہے تاکہ تسطیر حالات حضرات اولیار کی وجاہت معرضِ اخفا میں نہ رہے۔

مسکیں حسن می گوید ت اے وقت عشاق تو خوش
گر من زا لیشاں نیستم در کارِ ایشاں کن مرا

الیضاً
دین محمد عفی عنہ

## (۱۲) سرکارِ معنوی یعنی حضرت مولانا مولوی رومی رضی اللہ عنہ کا

## اس بارہ میں صاف صاف فیصلہ

ذکر نیکو زندگاں دارد ثواب
عاصیاں را می رہانداز عذاب

ترجمہ۔ ذکرِ نیکو زندگاں یعنی صالحین جو نیکنامی کے ساتھ اس عالم سے گئے جن میں حضرات اولیار شہدا رکو خصوصیت حاصل ہے قابلِ ثواب ہے کہ اس تعمیم نیکو زندگان میں خاتمہ بخیر والے جملہ حضرات شامل ہوسکتے ہیں۔ ذکر نکو گنہگاروں کو عذاب سے رہائی دلادیتا ہے۔

جیسے کو یاد کروگے ویسے ہو جاؤگے

چوں بہ نیکو رفتگاں درساختم
ہم نشینانِ ملایک یافتم

ترجمہ۔ جیسے ہی کہ نیکو رفتگان کی یاد کی صحبت اختیار کی میں نے کیونکہ حضرات رفتگان کے ساتھ درساختم سے سوائے اُن کی یاد یا اُن کی محبت یا مزاولت برزخ یا امتثال امر وغیرہ اور کچھ مقصود نہیں ہوسکتا ہے۔ یا اُن کی روحوں کے لئے تحفہ تحائف ارسال کرنا یا اُن کے کلمات کا مطالعہ کرنا۔ پس اپنے آپ کو فرشتوں کا ہم نشین پایا میں نے

ہر کہ را باشد محبت با خدا
کے بداند واصلانش را جدا

ترجمہ۔ جس کو حق تعالیٰ سے محبت ہوتی ہے۔ وہ پہنچے ہوئے لوگوں کو خدا سے جدا نہیں سمجھ سکتا ہے اور یہ معنی بھی ہوسکتے ہیں کہ وہ محبت والا شخص اپنے آپ کو بھی محبوبانِ الٰہی سے جدا نہیں خیال کرسکتا ہے۔

ذکر ایشاں ذکرِ آں یزداں بود
یادِ نیکاں یادِ آں سبحاں بود

ترجمہ۔ کاملوں کا ذکر عین ذکرِ الٰہی ہے۔ اور اُن کی یاد وہی یادِ الٰہی ہے۔

## چلئے فیصلہ ہوگیا

ایسے ہی ارشادات اور احکامات اور واردات سے احقر مؤلف کو تحریص ہوئی۔ اور اُس نے بحیثیت ماموریت اس ملفوظ کو ترتیب دیا۔ جس میں بہت شرح اور بسط کے ساتھ بزرگان عظام خانوادہ عالیہ چشتیہ نظامیہ فخریہ سلیمانیہ حافظیہ اسلمیہ صمدیہ کے مناقب و پاک اذکار جمع کئے گئے۔ واز حضور سرور عالم فخر بنی آدم نبی مکرم تعینک الاقدام مظہر الاتم اسمک الاعظم سرکار محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم تا۔ حضرت پیر و مرشد حضور قبلۂ عالم جناب سیدنا و مولانا حاجی حافظ خواجہ شاہ عبدالصمد صاحب نقوی مودودی سہسوانی پھپھوندوی رضی اللہ عنہ

تمام پیران عظام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے تفصیلی اذکار ہیں۔ حتی الوسع اجمال پر اکتفا نہیں کیا گیا ہے کہ یہ اس ملفوظ میں بالکل نئی بات ہے۔ علاوہ ازیں حضرت بی بی سیدۃ النسا و ازواج مطہرات ائمہ اطہار و اصحاب کبار کے بھی مناقب ہیں۔ اور مجلسِ میلاد شریف کا بھی مفصل ذکر ہے اور واقعاتِ کربلا بھی درج ہیں جن کی جلدیں علیحدہ ہیں۔

اب رہا اس جلد میں اس دیباچہ کا شمول کہ وہ بھی نیا انداز ہے۔ اُس کی محض یہ غرض ہے کہ حقایق ملفوظات سے آگاہی ہو جاوے۔

تاکہ مطالعۂ کتاب سے پہلے حضرت مطالعہ کنندہ کی طبیعت میں بعد مدافعت تکرہ ذوق وشوق مطالعہ ملفوظ پیدا ہو جاوے اور اصولی مطالعہ کی نوبت آوے۔ یہاں تک کہ مؤلف کی روح بھی نہال ہو جاوے اور صاحب مطالعہ بھی حظِ تام حاصل کریں۔ اور بالآخر اس دیباچہ کا اس دعا پر خاتمہ کیا جاتا ہے کہ اَللّٰهُمَّ افْتَحْ لَنَا بِالْخَيْرِ وَاخْتِمْ لَنَا بِالْخَيْرِ وَاجْعَلْ عَوَاقِبَ اُمُوْرِنَا بِالْخَيْرِ بِيَدِكَ الْخَيْرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا وَشَفِيْعِنَا وَطَبِيْبِ قُلُوْبِنَا مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ٥

**عاصی دین محمد عفی عنہ**

۲۴ محرم الحرام ۱۳۴۶ھ

هُوَ الصَّمَدُ

# خلاصہ حال سلمیٰ

ہست بسیار اہلِ حال از صوفیاں
نادر است اہلِ مقام اندریاں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ

شکر لاتعد و لاتحصیٰ سرکار صمدیت کا کہ جس نے باوجود قال و قیل ارسال و ترسیل حضرات انبیاء علیہم السلام سے اپنی یگانگت بحال رکھی اور اُس دورِ مراتب یگانگت میں بالخصوص سرکار رسالت مآب صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمْ کو بے مثل و یگانہ فرمایا یعنی ایک ہی تھا آخر ایک ہی ہو کے رہا۔ گو دیکھنے میں حضور کی ضرور صورت تھی۔ مگر فی الاصل بالذات یا وہ بے صورتی کی مورت تھی۔ یا صورتوں کی صورت تھی جس کو صورتیوں نے صورت مانا۔ اور عارفوں نے عین صورت میں بے صورت جانا۔ بقول حضرت مولانا جلال الدین رومی رضی اللّٰہ عنہ

دو مگوے و دو مخوان و دو مداں ۔۔۔ بندہ را در خواجہ خود محو داں
نے غلط گفتم کہ نائب با منوب ۔۔۔ گر دو پنداری قبیح آید نہ خوب

بلکہ اسی دوئی کا شبہ مٹانے کے لئے بالآخر بطور تاکید یہ آیتِ پاک نازل ہوئی کہ

لَا نُفَرِّقُ بَیْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِہٖ ۔ و بے حد تحفہ درود اوپر آں حضرت
سراپا ذاتِ پاک صاحبِ لولاک صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کی کہ موصوف و ممدوح
نے باوجود صورتی تجلی کے اپنی بے صورتی واقعی کے زور سے اپنے نائبوں یعنی حضرات اولیاء اللہ
کے ساتھ یگانگیت بحال رکھی کہ یہ یکتائی و یگانگیت بمصلحت قابل صریحی صراحت کے بوجہ اپنی
غایت نزاکت کے قرار نہیں پائی ۔ اور عالم کنایہ سے نیچے نہیں آئے ۔ بقول سرکار معنوی
مولانا مولوی رومیؒ کہ

| | |
|---|---|
| بے صحیحین و احادیث و روات | بلکہ اندر مشربِ آبِ[۱] حیات |
| نبود او بعدی و نے باشد معنی | معی چہ بود او منم بے مدعی |

اور ہزار ہزار احسان پیران عظام اور مشائخین کرام کا جن کے سر اس دور تسلسل کے جاری
رکھنے کا سہرا بندھا ۔ کہ ممدوحین نے کبھی کوئی کسر کسی طالب کے کامیاب کرانے میں باقی نہیں رکھی ۔
کہ یہ ایک صریحی افضال و اکرام مجھ جاہل کاہل احقر مؤلف **خاکپائے درویشان**
**دین محمد** کے پیران عظام خانوادہ چشتیہ نظامیہ فخریہ سلیمانیہ حافظیہ کا ہے جنھوں نے پہلے احقر
مؤلف کو باوجود تحقیق بے علمی کے اپنے اپنے تفصیلی اذکار کی توفیق عطا فرمائی اُس کے بعد جب
مجھ میں اس مزاولت سے کچھ استعداد آئی تو مجھے میرے اصلی مقصود و مطلوب یعنی ذکر اسلمیہ صمدیہ
کی طرف روانگی کی ہمت دی ۔ ورنہ مجھ کو تسطیر منقبت حضرات اولیاء اور بالخصوص ذکر اسلمیہ سے
کیا نسبت ہو سکتی تھی جن کی انتہا اور کتمان کا اور ہی چھور نہیں تھا ۔
مگر چوں کہ ہمت بندھا دی گئی ہے اس لئے بصیغہ المامور مجبور محض دوسرے حضرات مخلصان
کے بھروسوں پر ذکر پاک اسلمیہ کی خدمتِ تسطیر کو میں نے بسم اللہ پڑھ کر شروع کر دیا ہے
اور اپنی طہارت کے لئے اولاً یہ بیت پڑھتا ہوں کہ :

| | |
|---|---|
| ہزار بار بشویم دہن ز مشک و گلاب | ہنوز نام تو گفتن کمال بے ادبی ست |

[۱] یعنی مشرب عشق

## ذکر معدنِ جود و کرم۔ حضرت ولی نعم شیخ الشیوخ عالم جناب سیّدنا و مولانا شاہ حافظ محمد اسلم خیرآبادی رضی اللہ تعالیٰ عنہ

آپ برادر زادہ و جانشین و خلیفہ اعظم و اخص از وارِ مطلق حضرت خداوند نعمت جناب خواجہ حافظ محمد علی صاحب قبلہ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالیٰ عَنہُ خیرآبادی کے تھے اور تعمیر خانقاہ و مزار شریف وغیرہ و رونق و زینت آستانہ و عرس و لنگر شریف حضرت شیخ کے توکل کے ساتھ منجانب حق تعالیٰ متکفل و ذمہ دار تھے۔ اور باوجود قرابت قریبہ حضرت شیخ اور پشتینی پیرزادگی اور اُس کے لوازمات سے آزاد تھے۔

آپ شریعت کے پردہ دار۔ طریقت کے سردار۔ معرفت کے شہسوار۔ حقیقت کے یار وجاں نثار۔ سلطان الحقایق۔ رموز دانِ دقائق۔ پسندیدہ خلایق۔ تارکِ علائق۔ شیدائے کتمان صاحبِ عرفان۔ عاشقوں کے دین و ایمان۔ عین الحافظ و خواجہ سلیمان۔ شایقِ مجاہدات۔ فایق مشاہدات۔ کریم الخصلت۔ نفیس العادت۔ ولی کامل۔ اپنی حقیقت سے واصل۔ محمدیت سے شاغل۔ عشق و محبت حضرت شیخ میں کامل۔ انسان صورت۔ فرشتہ خصلت۔ والامنزلت۔ عالی مرتبت صاحبِ تمکین۔ احدیت مکین۔ استقامت گزیں۔ صبر و سکون و تقوے میں افضل تریں۔ مالک احوال سراسر بہ صفت ابدال۔ عالم متبحر۔ تارکِ قیل و قال۔ بشریت کے حالوں سے بے حال۔ قطب الوقت فرد البحت۔ غلاموں کی نگرانی میں نہایت غیور و سخت۔ محو مطلق۔ ذاتِ بحت میں غرق۔ از سر تا پا نمونۂ استغراق تھے۔ بوجہ صوفی صافی اور ابو الوقت ہونے کے بصیغہ ترک التکلف وضع ظاہری صوفیانہ لباس و جبہ و دستار و تسبیح و مصلےٰ سجادہ و تکیہ و اظہارِ مشیخت سے بالکل آزاد تھے۔

وضع شریف آپ کی بے انتہا سادی تھی اور بات چیت کلمہ و کلام میں بھی ایسی ہی آزادی تھی۔ فنا و الفنا اور ترک الترک کی تدبیریں بعض قوموں پر آپ نے جید طالبان حافظیوں کو بتلائی ہیں۔

جس کا آپ کی بھولی بھالی صورت سے قبل از گفتار کسی کو یقین نہیں ہو سکتا تھا۔ تخمیناً چونتیس سال تک آپ نے خدمتِ سجادگی آستانہ عالیہ حافظیہ موقوعہ بقعہ خیر خیر آباد شریف کو ایسی روش خادمانہ سے انجام دیا۔ جس کی کوئی نظیر کسی آستانہ پر دیکھی نہیں گئی۔ یہاں تک کہ کبھی کسی ناواقف نے ابتداءً آپ کے دیدار سے مشرف ہو کر غایت سادگی کی وجہ سے آپ کو صاحبِ سجادہ یقین نہیں کیا۔ جب لوگوں نے بتلایا تب اُس کو معلوم ہوا۔ آہ آستانہ کی نیچے درجہ کی خدمات مثلاً صفائی نالی مسجد و تقسیم کلوخ استنجا وغیرہ جس کو عُرس شریف کے مہمان اپنے ناک تھوک سے گندہ کر دیتے تھے ہمیشہ آپ نے اپنے لئے مخصوص رکھیں اظہار و انکسارِ عبدیت ہمیشہ آپ کا شیوہ تھا۔ مگر باوجود اس کے ایسا ہیبت و جبروت آپ میں تھا کہ بڑے بڑے علامہ زمانہ آپ کو دیکھ کر تھرا جاتے تھے۔ اور بالکل یہ مثال صادق آجاتی تھی کہ:

ہیبت حق است ایں از خلق نیست
ہیبتِ ایں مردِ صاحب دلق نیست

باوجودیکہ یہ وضع قطع طرز و روش آپ کی بالکل ہیبت ناک نہیں تھی جس کو ماشاء اللہ اظہار خودداری سجادگی کا بھی علم نہیں تھا۔ دین محمد عفی عنہ - ۲۵ ذالحجہ شریف ۱۳۴۴ھ

آپ کو بجنسہ ویسی ہی خلافتِ حافظی سرکارِ حافظی سے حاصل تھی جیسی سرکارِ حافظی کو دربارِ سلیمانی سے حاصل تھی اس لئے خانوادہ نکالکر ذکر ضروری نہیں ہے۔ اور آپ چونکہ حضرت غریب نواز حافظ صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ اپنے شیخ معظم کے برادر زادہ ہیں اس لئے شجرہ نسبی خاندانی کی بھی مکرر تحریر کی حاجت نہیں ہے۔ ہاں یہ ضرور مکرر بطور قندِ مکرر تحریر کیا جاتا ہے کہ آپ حضرت غوث الصمدانی محبوبِ سبحانی جناب محمد محی الدین شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ کی اولاد و امجاد میں ہیں۔

---

# سماع

آپ صاحبِ ذوق و شوق سماع تھے اور بحالتِ سماع نہایت اعتدال کے ساتھ متغیر بھی ہوتے تھے۔ اور معتدبہ رقم نقد معہ اشیاء قوالوں کو عطا بھی فرماتے تھے۔ حالتِ گریہ اکثر طاری ہوتی تھی مگر کوئی غیر معتدل تحرک آپ کے کسی جسمی اعضاء سے کبھی ظاہر نہیں ہوا۔ یہ آپ کے صاحبِ سکون اور صاحبِ عالی مقام اور مافوق الحال اور صوفی ابوالوقت ہونے کی دلیل ہے۔

کہ اس حال میں آپ فرد الحال اور بے مثال تھے جس کا سلوک برسوں محافلِ سماع میں انتقال کرجانے کی مصمم نیت کر کے شریک ہونے سے کیا جاتا ہے اور اس پر بھی بڑی مشکلوں سے عقدہ کشائی ہوتی ہے۔ کیوں کہ سماع میں تحرک اعضا باعثِ تخفف ثقل واردات ہے۔ قریب قریب ایسا ہی حال حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کا جو آپ کے جدِ اعلیٰ ہیں اُس خاص مجلس سماع کا متحقق ہوا ہے جو بطور دعوت حضرت خواجہ خواجگان رضی اللہ عنہ منعقد ہوئی ہے۔ اور حضرت امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ جو شائق سماع نہیں تھے۔ مگر ایک مرتبہ اُن کو اتفاق سماع سننے کا ہو گیا تھا تو ممدوح کے اعضاءِ جسمی میں بھی تحرک نہیں ہوا تھا۔ جس کو حضرت امام عالی مقام نے تعجبانہ نظر سے دیکھا تھا حالاں کہ وہ اسلمی کا یہ معمول روزانہ تھا۔ اس سے آپ کی قوی الاستعدادی سمجھ داروں کی سمجھ میں آسکتی ہے۔ اسی لئے آپ کے حضرت شیخ معظم و مکرم نے آپ کی قوی الاستعدادی کو سراہا ہے۔ آہ اس حال کی تسطیر کے بعد احقر مولف میں جوشِ عرضِ حال پیدا ہوا۔ اُس کو دعائیہ لہجہ میں یوں عرض کیا جاتا ہے کہ،

اسلما تسلیم را ہمنا تو زود
از تو میخواہم شہا بس یاد بود

کہ یہ حال آپ کا اپنے نادر ہونے کی وجہ سے آپ کے لئے یک گونہ قدرتی صفت استتار ہو گیا تھا۔ یہ قول سچ ہے کہ اللہ تعالیٰ جس کے حال کو چھپاوے اُس کو کون جان سکتا ہے

یا ظاہر کر سکتا ہے۔ یہ مثال اولیائی تحت قبائی کی ایک نازک مثال ہے۔

## دوسری صفتِ استتار

آپ میں جب اساتذہ او رمتقدمین کی جاذبہ رونق افروز ہوتی تھی تو آپ اُن پچھلے بزرگوں کے ذکر فرمانے لگتے تھے خواہ اُن کی ذاتِ مقدس سے استعانت کرنے لگتے تھے۔ تاکہ اُس جاذبہ کا تحمل کیا جاوے اور بعض اوقات ایسے اذکار آپ بلاکسی کی تحریک کے فرماتے تھے اور بعض وقت ایسے اذکار کسی بیرونی تحریک یا کسی معاملہ کی اتمام تفہیم یا سکون کے لئے مثالاً معرضِ بیان میں آتے تھے کہ ان اذکار میں ذکرِ حافظی سلیمانی کو اکثریت حاصل تھی آہ فی الاصل یہ اپنا حال ہوتا تھا مگر لوگ اُس کو کچھ اور سمجھتے تھے۔ یہ وہی مقام ہے جہاں کی ریت حضرت مولٰنا معنوی رضی اللہ عنہ نے یوں فرمائی ہے کہ

خوش تر آں باشد کہ سرِّ دلبراں
گفتہ آید در حدیثِ دیگراں

یہی تو وجوہ ہیں کہ آپ کا صحیح عرفان آپ کی عین موجودیت ناسوتیت میں لوگوں کو کم ہوا اور اب ہو رہا ہے۔ مشتے کہ بعد از جنگ یاد آید برکلہ خود باید زد

## خصوصیاتِ اسلمی

جن سے آپ کی قوی الاستعدادی ظاہر ہوتی ہے یا جو آپ کے چھپنے چھپانے کے ذرائع تھے یا جن کے ذریعہ سے آپ نگاہِ بد سے بچائے جاتے تھے۔ یا وہ ترکِ ماسوائے کے معین تھے۔ یا اُن کے توسط سے آپ ہجوم خلائق سے بچے یا وہ آپ کے لئے صفتِ استتار ہو گئے۔ جو اولاً ذات پاک حافظی میں مکتتم تھے۔ بعدہٗ آپ میں اُن کا اظہار ہوا کہ اس اظہار کے لئے آپ کی ذات والاصفات مخصوص تھی لہٰذا کوئی دوسرا محمد اسلم مسلم نہیں ہو سکتا ہے۔ کہ اس کا یہ مقصود ہرگز نہیں ہے

کہ آپ کو آپ کے اساتذہ پر فضیلت دی جاوے بلکہ خاص مطلب یہ ہی کہ آپ اور آپ کے ذکر کی قدر کی جاوے اور اس خاص ذریعہ سے حق تعالیٰ راضی کیا جاوے بقول حضرت مولانا رضی اللہ عنہ کہ

ذکرِ نیکو زندگاں دارد ثواب     عاصیاں را می رہاند از عذاب
ذکرِ ایشاں ذکرِ آں یزداں بود     یادِ نیکاں یادِ آں سبحاں بود

## اخفائے مجاہدہ

اس میں کچھ شک نہیں ہی کہ متاخرین میں کوئی مجاہد بصیغہ جہادِ اکبر نفس کشی و درویشی مثل حضرت قدرۃ قدرت غریب نواز جناب حافظ محمد علی صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ نہیں مانا گیا ہی۔ گویا غریب نواز ممدوح اپنے وقت کے حضرت بابا صاحب تھے۔ اور یہ بھی ظاہر ہی کہ جو مجاہدت سے مشاہدت حاصل کرتا ہی۔ وہ ہر طالب کو مجاہدت کی ترازو میں تول کر پسند فرماتا ہے۔ اس لئے یہ ماننا پڑے گا کہ آپ کی پسندیدگی بھی اولاً بذریعہ سموائی مجاہدت سرکار حافظی سلیمانی میں ہوئی ہی۔ نہ یہ کہ برادرزادگی کی وجہ سے آپ پسند کئے گئے۔ کیونکہ اگر ایسا ہوتا تو خاندان نسبی حافظی میں کوئی اور نظیر اس کی ملتی۔ ہاں یہ ضرور ہی کہ آپ کی ہمیشہ مجاہدہ چھپا کر کرنے کی عادت تھی جس پر معتقدین کو بھی پوری قدرت نہیں ہوسکتی ہے یہ جو دو چار مجاہدے آپ کے متعلقہ مابعد کی حکایات میں اس کتاب میں اشارتاً لکھے جاویں گے وہ اتفاقاً برسوں انجام وہی کے بعد کسی سلسلۂ ذکر میں بے اختیارانہ آپ کی زبان سے نکل کر شایع ہو کر معلوم ہو گئے ہیں یہ عشر عشیر بھی نہیں ہیں۔ آپ نے بہت زیادہ مجاہدے کئے ہیں جو کُل کے کُل ہمیشہ معرضِ کتمان میں انجام پائے اور میدانِ اظہار میں نہیں آئے اور بدستور ابھی تک پوشیدہ ہیں جس کی وجہ خاص یہ ہی کہ ابتدائی جو مجاہدوں کی شورش کا وقت تھا آپ زیرِ ظلِ عاطفت حضرت شیخ رہے اور موجودگیِ حضرت شیخ میں آپ کی طرف نگاہیں بالکل نہیں گئیں کہ جناب حافظ محمد اسلم صاحب کہاں ہیں اور کیا کر رہے ہیں کون سے شغل میں ہیں۔ اس لئے آغازِ طلب کے کل مجاہدے اس طرح چھپ گئے۔ اب رہے مجاہدات مابعد بھلا وہ کیا کھلتے۔ جب آپ چھپنے چھپانے کے خود

ماہرینِ فن اور استادوں سے ہو گئے۔ لہٰذا یہ امر یقینی ہوا کہ آغاز میں اخفائے مجاہدات کے لئے جناب بڑے حافظ صاحب قبلہ کی موجودگی آپ کے لئے بے پردہ کی پردہ وٹی ہو گئی کہ اس طرح کا کوئی ذریعہ اپنے مجاہدات کے زمانہ میں جناب حضرت بڑے حافظ صاحب قبلہ کو نہیں حاصل تھا بلکہ ممدوح کے مجاہدات تنہائی میں پردیسیوں میں انجام پائے اور کسی اوٹ کے نہ ہونے کی وجہ سے ہر شخص جوئندہ کی نگاہ آپ تک پہونچ گئی اور کچھ نہ کچھ اُس مجاہدہ کا علم ہو ہی گیا یعنی بڑے حضرت کے مجاہدے اکثر شہرت میں آگئے ہیں اور آپ کے اکثر معرضِ اخفا میں ہیں۔ ورنہ آپ بھی بڑے عظیم الشان مجاہد ہیں کہ اس ذکر کا اصل مقصود یہ ہے کہ چھپے ہوئے مجاہدے اگرچہ وہ تعداد میں کم ہی کیوں نہ ہوں مگر بڑی نعمت ہیں اور وہ نعمت بفضلہ آپ کو حاصل تھی آہ مجاہدوں کا عین وقت پر چھپانا یا چھپ جانا بڑا عظیم الشان کام ہے۔

میں یہ صرف اپنی طرف سے نہیں لکھتا ہوں بلکہ کہی کہتا ہوں اور لکھی لکھتا ہوں کیوں کہ اسی مضمون کو ایک ذات پاک سیاحِ لامکان نے جو عرب و عجم گھوم آئے تھے۔ مگر کہیں اُن کو مثل جناب سیدنا مولانا حضرت حافظ محمد اسلم کے کوئی انسانِ کامل نہیں ملا تھا۔ تب ممدوح نے اسی قسم کا مضمون اپنے روزنامچہ میں لکھا تھا جس کی زیارت مجھ احقر مولف نے کی ہے اور اُنھیں کی فرمودہ یہ بیت بھی ہے کہ

ادا ایسی کہ جس پر دل فدا ہے ۔۔۔۔ روش ایسی کہ عالم مبتلا ہے

یعنی اگلوں کی اربعینیں کھل کر دفترِ علانیہ میں آگئی ہیں مگر اسلمی مجاہدہ اب تک دفترِ خفیہ میں محفوظ ہیں۔ اللہ اللہ

گمان آنطرف از وہم خلق تنہائی ست ۔۔۔۔ وگرنہ پردۂ خلوت صفیرِ رسوائی ست

## کتمانِ کرامت

آپ ہمیشہ اپنی کرامتوں کو چھپایا کرتے تھے مگر یہ جو بعض کرامتیں آپ کی آئندہ

حکایتوں میں اسی کتاب میں لکھی جاویں گی اُن کا علم اکثر متعلقین سے حاصل کیا گیا ہے وہ آپ کے وصال شریف کی مدتوں بعد لکھی جا رہی ہیں۔ اگر آپ بقید حیات ہوتے تو ان کا لکھا جانا کبھی پسند نہ فرماتے۔ جن میں بہت بڑی کرامت آپ کی عالمگیر سرورے کے تالاب والی ہے جو دفعتاً آپ کی زبان مقدس سے تالاب کے پانی کی پاکی کی بابت بجوش عدالت احکام شریعت چند کلمات کے نکل جانے سے واقع ہو گئی تھی اُس کو آپ نے بخوف زیادتی رجوع خلایق دعا کرکے اُس اثر آبی کو زائل کرا یا۔

کیوں کہ آپ کے لئے یہ کیا کم کرامت تھی کہ مردہ دلوں کو ہر وقت زندہ کیا کرتے تھے اور اُس کی شہرت بھی نہیں ہونے پاتی تھی۔ بلکہ دل کی دل ہی میں رہ جاتی تھی۔

## آپ کا بے مثل تجرد

اپنے جسم مطہر کو لمس اجسام نسواں سے بچانا اور بالکل بچا لیجانا اور اُس کا نبھ جانا ایک بڑا رفیع الشان چھاتی توڑ بے مثل مجاہدہ ہے۔ جس پر بیتی ہے وہی خوب جانتا ہے۔ یہ آپ کو بفضلہ حاصل ہو گیا اور مل گیا اور عطا ہو گیا۔ جس کی تکمیل کی وجہ سے آپ اپنے وقت کے محبوب الٰہی ہو گئے۔ یعنی سنت نظامی متاخرین کے نظارہ کے لئے چھ سات سو برس کے بعد ایک ذات افضل المتاخرین میں رونق افروز ہو گئے جس کو عالم نے دیکھ لیا۔ اب رہی مناکحت اور عدم مناکحت کی بحث وہ مولوی صاحبان کو مبارک ہم تو اس پر فدا ہیں کہ عدم مناکحت کی وجہ سے آپ بہت سے عوارض میں مبتلا ہوئے۔ مگر اُس ادا کو آپ نے چھوڑنا گوارا نہ فرمایا۔ جو آپ کی حقیقت آپ کے لئے پسند کر چکی تھی۔

واہ ری استقامت سبحان اللہ

مقیدان تو از ذکر غیر خاموش اند<br>
بخاطرے کہ توئی دیگراں فراموش اند

آہ جب کوئی آپ کو اس بارہ میں زیادہ چھیڑتا تھا اور بڑے حضرت کا حوالہ دیتا تھا تو آپ فرماتے تھے کہ۔ کیا میں حضرت صاحب کی برابر ہوں جو مناکحت کے لئے مجھے مجبور کرتے ہو یہ آپ نے اپنے کم ہونے کا عمل فرمایا کہ اپنے حضرت شیخ سے کم ہونے کا عملی ثبوت دیا ہے۔ کم تو سبھی کہتے ہیں مگر کمی کا عملی ثبوت دینا آپ ہی ایسے حضرات کا کام ہے۔۔۔۔ اگرچہ بعض فقرائے کرام متاخرین نے بھی اس مجاہدہ کو انجام دیا ہے مگر آپ کی اس مجاہدے کو بے مثل اس لئے لکھا گیا ہے کہ یہ میل جانب نسواں سے بہر طور پاک و مبرا رہا ہے۔

اے شل تو در حسن بہتر خوش بشرے نیست      خوبی کہ تو داری صنما در دگرے نیست

## نفرتِ مخلوق

آپ کو عام مخلوق بالخصوص اہل دنیا سے بہت نفرت تھی۔ اگر آپ کے ذمہ خانقاہ سازی اور اس کی آبادی نہ ڈالی گئی ہوتی تو آپ کا پتہ بھی نہ چلتا کہ آپ کیا ہوئے اور عشق الٰہی میں مبتلا ہو کر کہاں چلے گئے اور منصب شیخی اگر سپرد نہ ہوا ہوتا تو صحرا نوردی کے شوق میں آپ غالباً پیری مریدی کی لین میں بھی قدم نہ دھرتے۔ تفویض خلافت کے وقت کا انکار اس کا شاہد ہے۔ اور دوسری شہادت یہ ہے کہ اگر آپ منصب شیخی کے دل سے قائل ہوتے تو باوجود حاصل ہونے ایک جلیل القدر منصب قطبیت کے آپ کے مریدوں کی تعداد اس قدر بڑھتی کہ شاید آپ کے ہم عصر بزرگوں کو کوئی مرید ڈھونڈے بھی نہ ملتا۔ اس خاص امر کی تسطیر کے لئے جرأت کی گئی تاکہ یہ معلوم ہو جاوے کہ نفس رجوع خلایق کے لئے اُس ذات کی خفیف میل کی بھی ضرورت ہوتی ہے جس کی طرف رجوعات کی جاتی ہے۔ آہ اگر یہ کہا جاوے کہ ہدایت خلق بڑی چیز ہے اور ادھر ضرور رجوع ہونا چاہئے تو اس کا یہ جواب ہوگا کہ اصل دید کے اعتبار سے کوئی گمراہ کہاں ہے درحالیکہ ہر شخص کی پیشانی کے بال اُس کے رب کے ہاتھ میں ہیں اور تبلیغ رسالت تمام ہو چکی ہے۔ ہاں اگر کوئی ذات منجانب حق تعالیٰ ایسی ہدایت کے لئے مثل انبیاء علیہم السلام مجبور کی جاوے تو وہ

دوسری بات ہے۔ وہ حالت بھی مجبورانہ ہوگی نہ کہ بطیب خاطر۔ کیوں کہ ہر حال میں رجوع الی اللہ کو رجوعِ خلایق پر ترجیح ہے۔

## رؤساء سے آپ کی نفرت

درحالے کہ آپ نے کسی بادشاہ نواب والیِ ملک کو مرید نہیں کیا اور نہ خود بطور خود اپنی طرف یا غرض سے آپ کسی سے ملے تو اس سے زیادہ اور کیا ثبوتِ بے تعلقی اور نفرت کا ہو سکتا ہے۔ اب رہا تقرر رقم نذر عرس حیدرآبادی جو فی زمانا بند ہو گئی ہے اُس کے دوسرے وجوہ ہیں اس بابت آپ کا طرزِ عمل بہت سخت تھا جس کی بنیندہ اب تک موجود ہیں۔ البتہ صرف تعلق رئیسان داؤوں ضلع علی گڑھ آپ سے رہا ہے اور اب بھی ہے اُس کی وجہ اول حضرت مولانا شیخ سخاوت حسین صاحب قبلہ انصاری سہسوانی رحمۃ اللہ علیہ کی ذات ہے۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ رئیسانِ داؤوں میں بعض ذوات ایسی بھی تھیں اور ہیں جو باوجود تعلقات کے بے تعلق ہو سکتی تھیں اُن کی تخصیص اور اخلاق کی وجہ سے آپ نے تعلق کیا تو وہ ضروری تھا کیوں کہ جہاں طالبِ صادق جس شغلہ و مقام میں ہوگا اُس کی جاذبہ کی وجہ سے مطلوب کا کھنچ کر جانا لازمی ہے جس کا ثبوت جناب حاجی غلام محمد خاں صاحب کی ذاتِ مقدس فی زمانہ کافی دے رہی ہے۔ جن کی تعریف کے لئے یہ بیت بہت موزوں ہے۔

تواضع ز گردن فرازاں نکوست　　　گدا گر تواضع کند خوئے اوست

## بعض وہ پاک خصلتیں آپ کی جو نہایت مستحسن بھی تھیں اور ملامت کا بھی کام دیتی تھیں

(۱) آپ بالعموم تحفہ تحائف نذور قبول نہیں فرماتے تھے۔ البتہ خاص مزار شریف پر

جو نذر ہوتی تھی اُس کو منع بھی نہیں فرماتے تھے۔ مگر بعض اوقات کی قبولیت اپنی ذات خاص کے لئے نہیں ہوتی تھی۔ بلکہ وہ بالکل مصارف و اہتمام آستانۂ حضرت شیخ کے لئے ہوتے تھے اور اُسی میں صرف بھی کی جاتی تھی جو آپ کی تفویض میں تھا جس کی ذمہ داری صاحبِ آستانہ پر تھی آپ اُس سے بطور ذاتی سبک دوش تھے اس لئے آپ نہ لینے والوں اور لینے والوں دونوں میں تھے۔ اور یہ آپ کا کمال ہے کہ عین لینے میں بھی نہ لینے والوں میں رہتے تھے۔ کیوں کہ شئے قبول کردہ کو اپنے ذاتی مصارف میں نہیں لاتے تھے۔ اور محض نذر کنندہ کو خوش کرنے کے لئے بہ نیت ردّ قبول فرماتے تھے۔ لوگ نافہم اس کو نہیں سمجھتے تھے لہٰذا یہی مستحسن فعل آپ کا ملامت کا کام دے جاتا تھا۔)

آہ قبول کردہ کل نذور کو شیرنی وغیرہ کی صورت میں بدل کر تبرک بنا کر واپس کر دینے کی حکمت یہ آپ کا خاص اجتہاد تھا۔

(۲) آپ مخالفت یا عدم تعمیل احکام عام شرعی پر بہت ناخوشی کا اظہار فرماتے تھے جس کی خاص وجہ شغف حبِ جناب رسالتمآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تھا۔ اور دوسری وجہ ادائے حقوق منصبِ شیخی تھی اور تیسری وجہ احکام شرعی کی پابندی مریدین اور معتقدین سے مقصود تھی کیوں کہ یہ اول منزل سلوک کی ہے اگر اسی کی تکمیل نہ ہوئی تو آئندہ کیا امید قائم ہو سکتی ہے چوتھی وجہ علم ظاہری کے حقوق کی ادائی تھی جو آپ کو بتمامہ حاصل تھا کیوں کہ ماشاءاللہ آپ فارغ التحصیل بھی تھے اور مزید برآں نہایت اچھے حافظِ قرآن بھی تھے مگر یہی امور ملامت کا بھی کام دے جاتے تھے۔ کہ عام لوگ بلکہ ناواقف طالبین متصوفین بھی آپ کو محض ملا، سمجھتے تھے۔

(۳) استغراق و محویت آپ میں بزمانۂ آخر بہت زیادہ تھا جس کی وجہ سے آپ لوگوں کو اور اشیاءِ ضروریہ کو نہیں پہچانتے تھے۔ اور بعد پہچاننے کے بھی پھر بھول جاتے تھے۔ اور جتنیں بھی اس دور میں آپ کو بھول جاتی تھیں۔ یہ آپ کی حالت بہت ارفع اور اعلیٰ تھی۔ کیوں کہ اکثر آپ خلوت لی مع اللہ میں مشغول رہتے تھے۔ آہ اس وقت آپ خود اپنے

کو بھی نہیں پہچانتے تھے۔ کہ یہی اپنا اور ماسوا کا نہ پہچاننا بجنسہ ذاتِ بحت کی فنا اور اللہ تعالیٰ جل شانہٗ کا اسی عالم میں دیدار ہے مگر یہی حال آپ کا لوگوں کے لئے ملامت بھی ہو جاتا تھا کہ لوگ سمجھتے تھے کہ آپ کو بہت زیادہ نسیان ہے اور اپنے چھپانے کے لئے آپ خود بھی اُس حالت کو نسیان ہی ظاہر فرماتے تھے۔ اور اس اظہار کے لئے مجبوری بھی تھی جس کا اشارہ حضرت مولانائے معنوی اس طرح فرماتے ہیں کہ:

چوں کہ با کودک سر و کارم فتاد

پس زبانِ کودکاں باید کشاد

(۴) اور بصیغہ ترک التکلف عام بول چال میں آپ بالعموم کلام فرماتے تھے یہ تبحرِ علمی اور فصاحت بلاغت پر حجاب ڈالنا تھا تاکہ لوگ سمجھیں کہ علمی مہارت نہیں ہے یا کم ہے اور یہ خاص اس لئے تھا کہ عوام کو رجحان نہ ہو تاکہ ہنگامہ آرائی مخلوق سے فراغت رہے۔ اور وصل دل خواہ حاصل رہے۔ واللہ خلوت در انجمن آپ کو بخوبی حاصل تھی۔ مگر چوں کہ آپ بہت باحیا تھے اس لئے خلوت صوری کو ترجیح دیتے تھے۔

(۵) سادی دیسی وضع کی پوشش عبا قبا چوغا جبہ و دستار وغیرہ کی عدم استعمالی وضع خاص صوفیانہ درویشانہ نہ رکھنا۔ یا عالمانہ ٹھاٹھ نہ کرنا اظہار عبدیت و انکسار اور بیماری و کمزوری وضعف کا اکثر اظہار فرمانا۔ طوم طراق صوفیانہ کو استعمال نہ کرنا اور اوراد اور وظائف کی سختی سے پابندی کرنا وغیرہ وغیرہ یہ سب اپنی نعمتوں درویشی اور کمال کے چھپانے کے لئے تھا۔ یعنی بفضلہٖ آپ کو اپنے کمال کے چھپانے کے لئے کوئی نامشروع ملامت استعمال کرنے کی نوبت نہیں آئی جس سے اساتذہ اور مسبوقین نے بھی فرصت نہیں پائی کیوں کہ اخفائے کمال کے لئے ایسا جائز ہے۔ یہ آپ کی بہت بڑی حکمت عارفانہ ہے۔ یہی تو قوی الاستعدادی ہے، جو لکھنے سے بھی نہیں چھٹ سکتی ہے۔

اور ان سب کو ملامتِ اختیاری اس لئے کہا جاتا ہے کہ آپ کی اصل منزل علماء جاننے والوں

نے معلوم کرنی تھی جس کی بابت کنایتاً اس بیت سے اظہار کیا جاتا ہے۔ تاکہ گنجائش باقی نہ رہے کہ

غبار خاطر عشاق مدعا طلبی ست — بخلوتیکہ منم یاد دوست بے ادبی ست

(۶) آپ کو استمراری طور پر مقام لی مع اللہ حاصل تھا۔ اُس سے افاقہ حاصل کرنے کے لئے اور ہستی قائم رکھنے کے لئے آپ نے آنت اُترنے کے عارضہ کے دَور کو بطور مستقل اختیار کر لیا تھا۔ مگر لوگ اس کو نہیں سمجھتے تھے۔ آہ صورتاً مجازی عشق بازی کا بھی ایسے ہی موقع کے لئے جواز ہے۔ العاقل تکفیہ الاشارہ

دین محمد عفی عنہ

۲۷ ذی الحجہ ۱۳۴۴ھ

بہر سجود قدسیاں آئینۂ جمال تو — بہر قرار عاشقاں زمزمۂ وصال تو

انوکھی بسر اوقات۔ تعجب خیز توکل۔ نرالا تمدن۔ البیلا طرز و انداز۔ بے مثل فقیری و درویشی جس کی اصل تو اصل نقل بھی بنائے نہیں بنتی ہے۔

آہ گو آپ مجرد تھے مگر آپ تنہا بھی نہیں تھے۔ والدہ صاحبہ اور بھاوج صاحبہ اور برادرزادگان اور اُن کی اولاد کے متکفل تھے۔ اور اُن کی متعلقہ تقریبات شادی و بیاہ وغیرہ کے مصارف سب آپ کے ذمہ تھے۔ خورونوش اور لباس پوشیدنی اور تقریبات خاندانی شریفانہ برتاؤ سے برتی جاتی تھیں۔ مہمان نوازی بالائے آن تھی۔ مگر نہیں معلوم مصارف کہاں سے ہوتے تھے۔ کیونکہ نذور اور فتوح تو آپ قبول نہیں فرماتے تھے۔ سوال کبھی کیا نہیں۔ قرض کبھی لیا نہیں اور بالآخر کسی کے مقروض تھے نہیں۔ نذور متعلقہ مزار شریف اور عرس شریف کا حساب کتاب اور مصارف اور تحویلداری کا کارخانہ بالکل علیحدہ تھا۔ اُس سے آپ کے مصارف نج کو کچھ واسطہ نہیں تھا۔ بعض مریدین مخصوصین کی نذور مقبولہ بصورت دیگر تبرک وغیرہ بناکر بصورت اشیاء واپس ہو جاتی تھیں۔

آبائی معافی اراضی موقوعہ کھیری کی آمدنی دوسرے برادران یک جدی کے حوالہ تھی اُس کا بیت زیادہ سرمایہ جو آپ کو اہل خاندان سے ملا اُس سے نصف موضع زین پور خرید فرما کر آپ نے

وقفِ درگاہ فرما دیا۔ بقیہ کی تعداد معلوم اور وہ بھی دوسروں کے ہاتھ میں ملی ملی نہ ملی۔
بہرحال کوئی ذریعہ معقول آپ کی بسراوقات کا معلوم نہیں ہوتا ہے اور نہ کوئی ہستی کسی خفیہ متکفل کی تحقیق ہوتی ہے۔ اور کوئی ورق کیمیا سازی کبھی جناب کی بابت محقق نہیں ہوا جو کسی طرح چھپ نہیں سکتا ہے اور نہ کبھی اس کا مشغلہ یا بات چیت آپ کی سرکار میں سنی گئی اور نہ کسی دفینہ کے وجود نے آپ کو چھوا۔ تو اگر سمجھ دار لوگ ذی فہم عقلمند سنجیدہ آپ کو حق تعالےٰ کا خاص مہمان یقین کریں تو کسی طرح غلط نہیں ہے۔ اور ماشاء اللہ آپ اپنی کرامت کی کمائی کھانے والے بھی نہیں تھے ورنہ کبھی نہ کبھی مٹی کے ڈھیلے کو چھو کر سونا کر کے کسی کو برائے فروخت دیتے اور حال کھل جاتا۔ بے شک اللہ تعالیٰ خود آپ کا متکفل تھا اور ورائے طورِ عقل اور ماوراء اسباب اُس کی کفالت تھی۔
زہے کاروبار سرکارِ اعلیٰ جن کے معاملات کے ادراک سے ادراک اظہارِ عجز کرتا ہے۔ تو پھر کنہ ذاتِ اعلیٰ کے عرفان کا کون دعویٰ کر سکتا ہے۔ یہ سرکار اعلیٰ کا خلاصہ احوال ہے۔ مریدانہ تملقانہ قیل وقال نہیں ہے۔ یہ کھلی ہوئی اعلیٰ معیار ہے اور اس میں اپنے آپ کو تول دینے والے بزرگ کے لئے احقر مولف اپنی دستار اُن کے قدموں پر رکھنے کے لئے تیار ہے اور ایسے بزرگوں کے سفر کر جانے کے بعد قیام اس عالم دنیا کا بے کار ہے۔

## قصیدہ مصنفہ احقر مؤلف

| | |
|---|---|
| صبر و تقوائے کمال استغراق | ذوق و شوق و محبّت خلّاق |
| آں توکّل کہ کس نہ بوئے برد | فقر اسلم نمودہ از رزّاق |
| رونقِ دینِ احمدی شد او | بعد او رفت اتفاق اشفاق |
| شد بہار و تباہ شد گلزار | فرض بلبل شدہ بدنیا طلاق |
| خواجہ عبدالصمد نہ کرد قرار | رفت در پے باضطرابِ فراق |

دین - دنیا برائے یادِ حق ست
باش دریادِ رفتگاں مشاق
دین محمد عفی عنہ

یہاں تک آپ کے حال و مناقب کا ضروری خلاصہ تھا اب آگے آپ کا کتابی و حکایتی اور دیگر حضرات معززین مخصوصین معتمدین مریدین معتقدین کا بیان کیا ہوا حال ہے جو گو قال ہے مگر اُسی میں مندرج حال بھی ہے - لہٰذا ہر تذکرہ اور حکایت سے سبق لینا چاہیئے - اور اپنے حال کو اُس قال کے موافق کرنا چاہیئے - ناچیز مولف کو جن جن معتبر ذرایع سے وہ حالات حاصل ہوئے ہیں اُن کا صاف و صریح حوالہ بھی دیدیا گیا ہے - تاکہ وہم و تشکیک سے حضرات مطالعہ کنندگان فارغ رہیں - کیونکہ براہ راست مجھے دربارِ اسلمی میں کوئی رسوخ نہیں حاصل ہے بلکہ میں طفیلی ہوں -
دین محمد عفی عنہ ۷ ذی الحجہ شریف ۱۳۴۲ھ جمعہ

# حلیۂ مبارک اسلمی

رنگ گندم گون - قامت زیبا میانہ - جوڑ سب دست و پا کے گٹھے ہوئے تھے - سر مقدس پر بال نہ تھے - ریشِ مبارک گھنی نہ تھی مگر سینہ کو چھپا لیتی تھی - پیشانی کشادہ تھی - چہرۂ مبارک گول تھا - رخسارِ مبارک پر ایک مسّہ تھا - تبسم شریف ایسا دلکش تھا کہ وہ مافوق حصارِ تسطیر ہے

انداز و ناز و غمزہ و حسن و ادا ہیں
والشمس والضحےٰ اور رُخِ آشنا ہیں

اپنی خاطر میں کب آتی ہے گلستاں کی بو
ہم نے سونگھی ہے گلے مل کے گریباں کی بو

ف - احقر مؤلف نے حلیۂ شریف کے معلوم کرنے کی جب بعض معظم عشاق اسلمیہ سے درخواست کی تو میری رہ نمائی کے لئے متفقہ طور پر یہ بیت مرحمت ہوئی - اس لئے اصلی حلیۂ شریف یہی ہے جو بیت متذکرۂ آئندہ سے اخذ ہوتا ہے:

بنمائے رُخ کہ مطلعِ صبحِ صفاست ایں
آئینۂ جمال نمائے خداست ایں

(مناقب)

# ذکرِ اسلمی مندرجہ مناقبِ حافظیہ

## معہ کیفیت مختصر بابت تعمیر خانقاہ و مسجد و مزار

اولاً بعد تجہیز و تکفین حضرت شیخ الاسلام جناب غریب نواز حضرت بڑے حافظ صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ۔ نزاعات متعلق خلافت سرکار اسلمی پڑے، اور بحسن و خوبی طے ہوئے اُس کے بعد توجہ اسلمی جانب تعمیر مزار مقدس حضرت شیخ مبذول ہوئی۔ جگہ تنگ تھی گرد کے مکانات خرید کئے گئے اور جگہ کو وسعت دی گئی۔ اور چھپر کا مزار مقدس اور مسجد دونوں بنائے گئے اور عرصہ تک یہی خس پوشی بحال رہی۔ کیوں کہ سوائے توکل کے اور کوئی سامان نہیں تھا۔ بعدہٗ بامداد مرزا فتح اللہ بیگ صاحب رئیس وکن جو مرید جناب مولوی حسن الزماں صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے تھے۔ سرکار اسلمی نے اوائل ۱۲۹۱ھ میں مسجد کو پختہ کرایا۔

ف۔ جس کی لطافت عمارتی بانی تعمیر کی لطافت ذاتی اور بے مثلی صفاتی کو دکھلا رہی ہے اور اخلاص معین کو فی البدیہہ بتلا رہی ہے۔

### مقبرہ

اُس کے بعد پختگی و تیاری مزار شریف کی فکر شروع ہوئی اور ۱۲۹۶ھ میں اُس کی بنیاد ڈالی گئی جس کی تاریخ بنیادی یہ ہے:-

بجستیم سالِ بنائے مزار　　سروشے دگر گفتہ بے رد و کد
نگہ دید بر قبر پاکش بنا　　مزارے چو مشکات نورِ احد
۱۲۹۶ھ

### فکرِ جدید

واہ انسان کامل کا روضہ
۱۲۹۶ھ

اور آہستہ آہستہ وقتاً فوقتاً اس کی تکمیل مختلف لوگوں کی امدادوں اور چندوں سے ہوا کی جس میں سب سے زیادہ حصّہ امداد اہلیانِ حیدر آباد کا ہی۔ چوں کہ یہ گنبد شریف اور مزار شریف معہ غلام گردش کے بہت بڑی اور نہایت خوش وضع اور حسین عمارت ہی اس لئے باوجودیکہ دورِ اسلمی میں یہ بہر طور قابلِ استعمال تیار ہو گیا تھا۔ مگر کچھ حصّہ اوپری غلام گردش کے پلاسٹر کا ابتک باقی ہے اور تکمیل کتاب مناقب حافظیہ شریف کے وقت بھی اس میں سلسلۂ بقایا باقی تھا۔ بہمہ وجوہ یے باقی نہیں ہوئی تھی۔ اگرچہ اس بقایا کی برکت نے بہت سی اور عمارتیں مثل پختہ خانقاہ وغیرہ کے بنوادی ہیں مگر پھر بھی وہ باقی ہی ہی۔ یہاں تک کہ مزار مقدس اسلمی بھی تیار ہو گیا مگر اعلیٰ رت کی بنیاد تمام عمارتوں کی بقایا کا دور ختم نہیں ہوا۔ بلکہ کچھ اور ضرورت بڑھ گئی ہی۔ وہ یہ ہے کہ گنبد شریف کے بے حد حسن وجمال نے اپنے اوپر بجلی گروائی ہے اُس کی وجہ سے گنبد شریف کے کنگنوں میں صدمہ پہونچ گیا ہے جس کی درستی کی ضرورت بڑھ گئی ہی۔ غرض کہ توجہ اسلمی اس معظم اور عالی شان خانقاہ حافظیہ موقوعہ بقعۂ خیر خیر آباد کے باقی ہے۔ اور جہاں کچھ نہیں تھا وہاں سب کچھ برپا و مہیّا و موجود کر دینے کی بنیاد ہے۔ اسی لئے وابستگانِ سرکارِ اسلمی اور دل دادگانِ دربارِ حافظی حضرت مولانا جامی علیہ الرحمۃ کی غزل کی ایک بیت کو سماع میں بدل کر افزونیٔ ذوق کے لئے سماعت فرمایا کرتے تھے جس کی صراحت ذیل میں درج ہو۔ اصلی بیت یہ ہے کہ :-

بقعۂ خیر ماست گوشۂ دیہہ　　لیس فی الکائنات ثانیہا

اور تجدید حالی یوں کی جاتی تھی کہ۔

بقعۂ خیر ماست خیر آباد　　لیس فی الکائنات ثانیہا

مدینے کا منظر کعبے کا سماں ہی　　یہاں جلوہ فرما محمد علی ہیں

اب یہ امر قابلِ غور ہی کہ بعد وصال حضرت غریب نواز حضرت بڑے حافظ صاحب قبلہ پچیس ۲۵ سال تک برابر مسجد خس پوش ہی میں نماز پڑھے گئے اور تیس ۳۰ سال تک برابر مزار شریف خس پوش ہی رہا۔ باوجودیکہ حضرت غریب نواز حافظ صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ شیخ ہندوستان تھے۔

اُس کے بعد اس ٹھاٹھ کی نوبت آئی ہی جو موجود تھا اور موجود ہی۔ اس کی خاص وجہ سرکارِ اعلیٰ کا استغنا۔ توکل۔ دل جمعی۔ تمکین۔ استعانت بالغیر کی کراہت۔ عدم سوالی۔ واجتناب از صورت سوالی و مشغولئ حالی اور بالکل رضا و تسلیم و مشیت پر قایم رہنا ہی۔ اور راحقر مؤلف کے نزدیک اگر حقیقتِ حقہ خود لوگوں کے دلوں میں ذوق ساختگیِ مزار نہ پیدا فرماتی تو آپ کو چھپر ہی میں وقت گزار دینے میں عذر نہ ہوتا۔ اور شاداں و فرحاں رہتے۔ اور اس مصرعہ پر اظہارِ ذوق فرمایا کرتے کہ

بتانِ ماہ وش اُجڑی ہوئی منزل میں رہتی ہیں

آہ سرکارِ اعلیٰ فقیر محمدی سے آراستہ تھی جن کا ذاتی عرفان بہت مشکل تھا آپ بہت زیادہ غیور تھے کیا مجال تھی کہ آپ کے آستانۂ فقر پر پرندہ پر بھی مار جاتا۔ آپ اپنے ہونے میں نہونے سے سرفراز تھے۔

## عجیب و غریب باسایہ و بے سایہ آپ کی ذاتِ پاک تھی

بقول حضرت مولانا کہ

چوں فناش از فقر پیرایہ شود | اُو محمد وار بے سایہ شود

مگر جب خانقاہ و مزار شریف مسجد وغیرہ کی عمارتیں تیار ہوگئیں تو آپ اُس سے خوش ہوتے تھے اور ذوق لیتے تھے۔ اور اظہارِ شکوریت فرماتے تھے۔ کیوں کہ وہ فی الاصل ساختۂ حق تعالیٰ تھیں اور اُن کی بنیاد مشیت شیخی و حافظی کے موافق تھی۔ لہٰذا اُن پر اظہارِ ذوق ضروری تھا گو وہ خود آپ ہی کے پاک ہاتھوں سے بنتی جاتی ہیں۔ مگر چوں کہ اُن کی تعمیر میں خود آپ ارادہ کنندہ نہیں تھے یعنی آپ کی بے اختیاری میں اختیارِ کلی متصرف تھا۔ اور حضرتِ بے صورتی ان صورتوں کو بنا رہی تھی اسی لئے آپ اُس صورتی تجلیوں کے ذوق و شوق میں داد دیتے تھے کیوں کہ آپ اُن تعمیروں کو اپنے آپ سے نہیں دیکھتے تھے بلکہ عین تشبیہ میں تنزیہ پاک کو ملاحظہ فرماکر یوں فرماتے تھے کہ

ما ز میت آذر میت احمد بد است | دیدنِ او دیدنِ خالق شد است

دیگر۔ بت میں بھی ترا یار رہے جلوہ نظر آتا ہی | بتخانہ کے پردہ میں کعبہ نظر آتا ہی

دیگر۔ معشوق بساماں شد تاباد چنیں بادا — کفرش ہماں ایماں شد تاباد چنیں بادا
دیگر۔ سجدۂ تابوت یاراں فخرِ من — خاک او در دیدۂ من حق نما

یہ خوب یاد رکھنے کی بات ہے کہ اہلِ دنیا کی بنائی ہوئی عمارتوں اور خانقاہوں اور انسان کامل کی بنائی ہوئی عمارتوں مسجدوں مزاروں خانقاہوں میں بڑا فرق ہے۔ اول الذکر میں حق بتوسط ارادہ فرماتا ہے اور ثانی میں حق تعالیٰ بلا واسطہ مرید ہوتا ہے۔ لہٰذا دار الخیر خیر آباد کی اس خانقاہ کو ایک یہ خاص خصوصیت حاصل ہے کہ اُس کی تعمیری جلوہ افروزی ایک زمانۂ دراز کے سکوت و صبر در رضا و تسلیم و توکل علی اللہ کے امتحان کے بعد ایک مستند انسانِ کامل کے ہاتھوں سے ہوئی ہے جو اُجڑی ہوئی منزل کو پسند فرما چکے تھے۔ مگر حق تعالیٰ نے بعد تکمیل امتحان اُس کو مامور فرمایا اور اُس ذاتِ پاک نے بصیغۂ ماموریت اس معظم خانقاہ کو تعمیر فرمایا۔ پھر کیوں اس پاک عمارت کا ہر ہر جزو قابلِ تعظیم و تکریم نہ ہوگا۔ یہی تو بات ہے کہ حضرت بابا فرید گنج شکر رضی اللہ عنہ تعویذ مزار شریف حضرت قطب الاقطاب رضی اللہ عنہ کے بلند کرنے کے لئے دس پانچ ڈلیاں خاک کی بھر بھر کر اپنے سر پر لا لا کر ڈالیں تھیں تاکہ آپ کی اس کی بلندی میں شرکت ہو جاوے اور وہ مقدس چبوترہ محض ناقصوں اہلِ دنیا کا بنایا نہ رہے۔

اب رہی نفس عمارت و اماکن مقدسہ عمارتی کی توقیر و تعظیم اُس کے لئے صرف یہ اشارہ کافی ہے کہ کوہِ طور نے جو پہاڑ تھا اُس کو جب تجلّیِ نوری سے سرفراز کیا گیا تو اُس نے اپنے آپ کو قربان کر کے پھونک کر جلا کر اپنی قبولیت کو دکھلا ہی دیا اور پھر بھی اگر جمادات کو بالکل ادنیٰ سمجھا جاوے تو سخت تعجب کی بات ہے اور بالخصوص بزرگوں کے مقابر اور دیواروں گنبد شریفوں کی بے ادبی کی جاوے اور اُن کا توڑنا مسمار کرنا اصلِ اسلام بتلایا جاوے۔ اور اُس کی واجبی عظمت کرنے والوں کو قبہ پرست اور قبہ دوست لقب دیا جاوے۔ تو ایسے لوگوں کو اگر اسلام کا بیخ کن یا قبۂ دشمن کہا جاوے تو کچھ بے جا نہیں ہے۔ مگر یہ خوب واضح رہے کہ اول گناہ اور دلیری و گستاخی جو واقع ہوئی ہے وہ حضرت آدم علیہ السلام کو ابلیس کا باوجود حکم

سجدہ نہ کرنا ہے جس کی وجہ خاص سوائے اس کے اور کچھ نہیں تھی کہ عمارت جسمی آدم علیہ السّلام سے شیطان کو کلّی نفرت تھی کہ وہی نفرت اُس کی تذلیل کا سبب ہوئی ہے۔ لہٰذا دشمنان قبلہ جات بزرگان کو سمجھا دینا چاہیئے کہ آہستہ خرام بلکہ مخرام اب رہی خاص تعمیر مزار اقدس اسلمیہ کی کسی قدر تعجیل تعمیر اُس کی وجہ باطنی یہ ہے ظاہری خواہ کچھ بھی ہو کہ گنبد والے داتا سی اسلمی مزار شریف بے گنبد دیکھا نہیں جا سکا۔ یا یہ کہ دلدادگان اسلمی کے جسموں کو بلا دید جسامت مزار اسلمی صبر و سکون نہیں ہو سکا۔ جس کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت بڑے حافظ صاحب قبلہ جس چیز کو بہت نازک کر کے نزاکت میں لے گئے تھے جس کے وہ شایاں بھی تھے اُسی کو سرکار اسلمی نیچے اُتار لائے اور اُن کو ناگوار بھی نہ ہوا۔ تو پھر آپ کا مزار شریف جلدی کیوں نہ بنتا۔ یہی تو وجہ ہے اسلمی بھٹی کے سرشاروں کو اس مصرع پر زیادہ ذوق ہوتا ہے کہ:

اُڑا اُڑا چل کے گلچھرّے کہ پھر فصلِ بہار آئی — ریاضِ چشت ہے پھولا معین الدین چشتی کا

بہر حال سلسلۂ خانقاہِ اسلمی حافظی بڑی چیز ہے اس کا صحیح عرفان اُنھیں کو ہو سکتا ہے جو اس سے وابستہ ہیں۔

ہوا ہے حق الیقین یہ مجھکو صدا رہیگی بہار تم پر — حیات بعد الممات پاؤں تو وہ بھی کر دوں نثار تم پر
اُٹھا کے دیکھو تو آئینہ کو یہ کس کا جلوہ ہے آج تم میں — صدا سہاگن بنے ہو بیٹھے نثار لاکھوں سنگار تم پر
نشیلی آنکھیں نگہ میں جادو یہ کیسا عالم ہے بیخودی کا — یہ کیا ہوا ہے تمھیں بتاؤ ہے مستی کیسے سوار تم پر
فلک پہ پہونچے جو فخرِ انساں تو آئی آواز لامکاں سے — زمیں کو نازش تمھارے دم سے فلک کو ہے افتخار تم پر
تمھارا دامن نہ پکڑیں کیوں کہ تمھیں ہو مولا ہر دو عالم — گناہگاروں کی مغفرت کا فقط ہے دار و مدار تم پر
ندیم و محرم شفیق و ہمدم خدا کے پیارے حبیبِ اکرم — تمھیں کو کہتے ہیں شاہ اسلم ہزاروں جانیں نثار تم پر

خدا تعالیٰ ان دونوں سرکاروں کے جلووں کو قیامت تک روشن رکھے۔ آمین

چوں کہ احقر مولف کو اس دربارِ عالی وقار میں بحیثیتِ طفلی بار ملا ہے۔ اس لئے میں نے یہ خدمت اپنے ذمّہ لی ہے کہ مدح سرائی اسلمی میں اپنی عمر تمام کروں اور اُن کے مناقب لکھوں

یا بیان کروں کیونکہ وہ ابھی تک تسطیر میں نہیں آئے تھے۔

اس لئے میں بلاشک وشبہ دلیرانہ بحر مواج اسلمی میں غوطہ لگاؤں گا اور اپنی استعداد کے موافق تعمر ذاتی حضرت سے معارف کے موتی لا لاکر اُس کی صفات کو صفحہ قرطاس پر تسطیر میں لاکر وابستگان سرکار اسلمیہ کو ملاحظہ کراؤں گا اور اس طرح اپنی عاقبت انشاء اللہ تعالیٰ بناؤں گا۔ اور اسلمی جاں نثاروں سے انعام پاؤں گا۔ اَللّٰھُمَّ زِدْ فَزِدْ

ذکر نکو رفتگاں الثانی است — دین محمد عفی عنہ

غفلت از وے پس ہموں حیوانی است — ۲۸ ذوالحجہ شریف ۱۳۴۶ھ

مناقب اسلمیہ۔ عطیہ جناب مولانا محمد ہادی علی خاں صاحب چشتی نظامی فخری سلیمانی خانطی مدظلہ العالی۔

تحریر کردہ جناب صاحبزادہ سید شریف الحسین صاحب خیرآبادی حیدرآبادی نبیرہ زادہ حضرۃ شیخ الشیوخ عالم جناب خواجہ حافظ محمد اسلم صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ

جو اندر ماہ ذیقعدہ شریف ۱۳۴۴ھ تحریر ہو کر احقر مولف کو آستانہ عالیہ پر مرحمت ہوئی۔

حضرت شیخ الاسلام صاحب قبلہ (یعنی

حضرت شیخ الاسلام صاحب قبلہ (یعنی جناب بڑے حافظ صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ) قدس سرہٗ کے مزاج میں اخفائیت تھا۔

حضرت میاں صاحب (یعنی جناب چھوٹے حافظ محمد اسلم صاحب قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اخفا کو اور بھی بڑھا دیا تھا۔ چنانچہ مختصر حالات آپ کے مناقب حافظیہ میں بھی لکھ چکا ہوں۔

ف۔ مولانا ہادی علی خاں صاحب قبلہ کی یہ مندرجہ بالا تحریر ہے جو قریب قریب ہر وقت کے صاحب محبت ہیں تو جب مقربین کو اخفا، کا اقبال ہی تو اخفا کی کوئی انتہا نہ رہی اور بالذات اخفا اور کتمان دلیل وفور بضاعت فیضان ہے ایک یہ کہ حضرت شیخ الاسلام سے زیادہ آپ نے اخفا میں زیادتی فرمائی تھی تو یہ بھی صحیح ہے۔ کیوں کہ نفس اجمال میں اخفا کی کم ضرورت ہوتی ہے۔ اُس کے

لیے مجمل ہونا ہی اخفا کا کام دے جاتا ہے مگر تفصیل کو چھپانے کی زیادہ ضرورت ہوتی ہے اس لئے
ذاتِ سلمی میں اخفا بڑھ گیا تھا - علاوہ اس کے پہلے لوگ حضرت شیخ الاسلام رضی اللہ عنہ کے
زمانہ والے اچھے اور قوی الاستعداد اور زیادہ قابل اعتبار تھے - اور طلب اُن کی بشیتر صادق ہوتی
تھی اس لئے اُس وقت اخفا کی کم ضرورت تھی اور دورِ سلمی میں وہ حالت لوگوں کی نہیں رہی
اس لئے اخفا کی زیادہ ضرورت ہوئی - کل یوم بتر سے اس کی تصدیق ہوتی ہے - اب یہ کہ آپ
میں بالکل اخفا ہی اخفا تھا تو یہ کیسے یقین دلایا جا سکتا ہے درحالیکہ آپ فیض رسانی پر مامور اور
سرکار حافظی سلیمانی کے سب سے افضل خلیفہ و جانشین تھے - اخفاء مجاہدات آپ میں بے انتہا ضرور
تھا اُس کے خاص وجوہ یہ تھے - (۱) ریا سے کلیتاً بچنا (۲) کوئی دوسرا طالب اُس تحمل کو
دیکھ کر کہیں گھبرا کر طلب نہ چھوڑ دے - (۳) نظر بد نہ لگ جاوے - (۴) نااہل اُس کو برت کر
نقصان نہ اُٹھا دے (۵) جملہ نیک کردارین دفتر خفیہ میں رہیں علانیہ میں نہ آنے پاویں وغیرہ

علاوہ اس کے مجھ احقر مؤلف کے نزدیک ایک یہ بھی وجہ اخفائے مجاہدات کی ہے کہ آپ
میں یہ قوت بفضلہٖ موجود تھی کہ بلا مجاہدات طالب کو کامیاب فرما سکتے تھے اور ظاہر ہے کہ خود
مبتلائے مجاہدہ دکھانے سے اُس وقت کی یک گونہ نفی ہوتی تھی اور طالبوں میں یاس بڑھنے کا
خوف تھا - اس لئے آپ مجاہدات کے چھپانے میں سعی بلیغ فرماتے تھے - مگر یہ بھی واضح رہے
کہ ابتداءً مجاہدہ آپ کی مشاہدت کے لئے تھی - اور مابعد کے مجاہدے یا اظہار مشکوریت کی تھی
یا افزونیِ مراتب کے لئے تھی -

## اخفائے مجاہدت کی حکایت

مفتی محمد علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت میاں صاحب قبلہ
رحمۃ اللہ علیہ حضرت شیخ الاسلام قدس سرہٗ العزیز کو اور سب لوگوں کو کھانا کھلا دیتے تھے
اور خود اپنا کھانا بھی گھر سے لے آتے تھے - وہ کھانا مجھ کو کھلا دیتے تھے اُس کا علم نہ کسی کو باہر والوں کو

ہوتا تھا نہ گھروالوں کو۔ آپ خود کچھ نہ کھاتے تھے اور جاڑہ میں اپنی رضائی مجھ کو اُڑھا دیتے تھے خود نہ کچھ اوڑھتے تھے۔ نہ سوتے تھے۔ اور رات بھر حضرت شیخ الاسلام کی خدمت میں رہتے تھے چنانچہ خود میاں صاحب قبلہ نے ایک دن تنہا حجرہ میں تھے مجھ سے فرمایا کہ ہم حضرت شیخ الاسلام کی خدمت میں رات بھر رہتے تھے جب حضرت اُٹھتے تھے ہم فوراً ڈھیلے اور پانی استنجے کو رکھ دیتے تھے اتنی مدت میں ایک رات کو میں سو گیا حضرت اُٹھے اور چوں کہ میں سو گیا تھا اپنے زانوؤں پر زور سے ہاتھ مارا میں اُس سے ہوشیار ہو گیا تو آپ نے فرمایا کہ یہاں ہماری طبیعت اچھی نہ تھی۔ تم کو نیند کیسے آئی۔ یہ فرما کر رو دیئے۔ اور فرمایا اس کا صدمہ اب تک مجھ کو ہے کہ میں کیوں سو گیا تھا۔ یہ مختصر حال آپ کی ریاضت کا ہے۔

ف ۔ اس حکایت کی اصل حضرت راوی سرکارِ اسلمی کے پیر بھائی ہیں۔ یہ بہت جامع اور پُرمغز حکایت ہے اگر اسی پر عمل نصیب ہو جاوے تو میدانِ مجاہدہ طے ہونے کے لئے پوری کفایت ہے۔ قلتِ طعام اور قلتِ منام اور قلتِ مایۂ الاحتیاج اور خدمتِ حضرت شیخ چاروں ضروری باتوں کی اس میں فعلی ہدایت ہے۔ سیر الاولیا شریف کے یہ کلمات ہیں کہ طالبے کہ خوش خورد خوش پوشد، خوش خسپد و دعویٰ محبت خدا کند باطل باشد۔ یعنی جو طالب اچھا کھائے اور اچھا پہنے اور خوب آرام سے سووے اور محبتِ خدا کا دعویٰ کرے وہ دعویٰ اُس کا باطل ہے۔ لہٰذا یہ حکایت اور یہ تذکرہ پورے طور پر صداقتِ طلبِ اسلمی کی گواہ ہے۔ اور دوسرے طالبوں کو اپنا حال جاننے کے لئے یہی حکایت کسوٹی ہے۔ اور جب یہ حکایت معرضِ بیان میں آگئی تو مجاہدہ کی حالت عین پر تادہ کے وقت ضرور چھپی رہی مگر راہ پسندیدہ اسلمی کھل گئی اور یہ بھی ظاہر ہو گیا کہ آپ کی قبولیت سرکار حافظی سلیمانی میں صدقِ طلب اور مجاہدات سے ہوئی ہے اس پر آپ کی برادرزادگی قندِ مکرر ہو گئی ہے۔

اب رہی فضیلت خدمت حضرت شیخ اُس کا اجمال حکایت مندرجہ ذیل سے معلوم کر لینا چاہیے تفصیل آئندہ مذکور ہو گی کہ جناب رسالت مآب صلے اللہ علیہ وسلم کی ناموری

راحت میں خلل نہ واقع ہونے کے لئے جناب مولانا رضی اللہ عنہ نے نمازِ عصر کی قضا گوارا فرمائی تھی۔ یہ دوسری بات ہے کہ بزور اعجاز یا کرامت وہ قضا ادا کرادی گئی۔ اسی واقعہ سے مرشدوں کی ذاتی تعظیم کی ترجیح نکلتی ہے۔ کاش لوگ ان معاملات کو سمجھتے اور معلوم کرتے اور اونچے کے معاملات نیچے لاتے اور نیچے کو اونچا کرتے اور یہ جو خیال کیا جاتا ہے کہ صحرا نشینی وغیرہ سے مجاہدہ مکمل ہو سکتا ہے اُس کا انحصار بھی اس تذکرہ سے ضعیف ہو رہا ہے کیوں کہ یہ جامع مجاہدہ گھر پہ آبادی کے اندر سب کے سامنے اور مجمع میں سرکار عالی نے برتا ہے۔ جس کے ساتھ مقدم مجاہدت یعنی خدمت حضرت شیخ بھی ہوتی جاتی تھی۔

بر گرش گیر تا بہ تپ راضی شود۔ کی یہ کارروائی ہے یعنی جب برسوں اپنے نفس کو بالکل کھانا نہیں دیا گیا تب وہ تقلیلِ طعام پر راضی ہو گیا اور آخر کار حضرت مجاہد صاحب مقام تقلیل طعام ہو گئے۔ جس کی بابت پیرانِ چشت صرف ہفتہ عشرہ کافی تبلاتے ہیں۔ اور ہر طالب کو یلا آب ودانہ رکھتے ہیں۔

اور اسی طرح آپ نے اپنے نفس کو جب برسوں بالکل سونے نہیں دیا تب تقلیل منام کی صاحب مقامی آپ کو مل گئی۔ یا یہ کہئے کہ بیدار و لی دائم کے آپ صاحب ہو گئے۔

لاگ کی آگ کسی طرح بجھائی نہ گئی     آنکھ جس دن سے لگی آنکھ لگائی نہ گئی

اور اسی طور سے اپنے آپ کو احتیاج مایہ الاحتیاج سے نکالا یعنی برسوں جاڑے میں آپ ضروری چیز رضائی کے تارک رہے۔ لیجئے ضروری اشیاء کے ترک کا مقام بھی آپ کو مل گیا اور یہ سب کیوں آپ نے گوارا فرمایا یعنی مقصود اصلی اس کا کیا تھا تو صاف جواب یہ نکلتا ہے کہ یہ کُل کی کل خدمت حضرت مرشد کے لئے تھی۔ پس جب حضرت پیر و مرشد کی خدمت کے لئے ان لوازمات کی ضرورت ہے تو خدمت حق تعالیٰ اور سرکار رسالت مآب کے لئے کیوں ان لوازمات کی ضرورت نہ ہو گی۔ جس کو یہ حکم صاف کر رہا ہے کہ جو شخص انسان کا شکر نہیں کر سکتا ہے وہ حق تعالیٰ

لہ اُس کو یعنی نفس کو جب بارڈالنے کے لئے پکڑو تب بخار پر راضی ہوتا ہے۔

کا بھی شکریہ نہ ادا کر سکے گا۔ تو اُس شکریے یا خدمت کی آزمائشِ کامل کے لئے سب سے افضل ذریعہ سوائے خدمت انسان کامل کے اور کیا ہو سکتا ہے۔

# مختصر فضائل خدمتِ انسانِ کامل

(یعنی پیرو مرشد)

خدمت حضرت شیخ واقعی موصل الی المقصود ہے جس کے مختصر حقایق یہ ہیں:۔

حضرت شیخ کی ناسوتی خدمات۔ مثلاً پیر دابنا۔ نہلانا دھلانا۔ استنجے کے ڈھیلے مہیا کرنا۔ کھلانا۔ پلانا۔ کھانا پکانا۔ بستر بچھانا۔ راحت رسانی جسمی کا ہر سامان مہیا کرنا وغیرہ

اس سے راحت رساں خادم یا مرید کا ناسوت متبدل ہوتا ہے یعنی جسمی عوارض اور خواہشات شہوات وغیرہ سے وہ نکل جاتا ہے یعنی جتنی جسم میں برائیاں ہیں وہ کھو کر مستحسن قوی نصیب ہو جاتے ہیں اور ملکوتیت پیدا ہو جاتی ہے۔ یعنی بدنی خدمت بدنی حاجت روا ہے۔ اور چوں کہ یہ عالم ناسوت ہے اس لئے ایسی خدمت اس عالم میں عزت دلوا سکتی ہے۔

اور جب حضرت شیخ کی ملکوتیت کی خدمت کی جاتی ہے۔ مثلاً اُن لوازمات کا بہم پہونچانا جس کے ذریعہ سے حضرت شیخ کو زیادہ عبادت کا موقعہ ملے کہ جس میں وضو کرانا۔ مسواک کرانا۔ طہارت کے سامان موجود کرنا۔ جانماز بچھانا۔ عمارات حجرہ وغیرہ کی بہم رسانی کرنا۔ خلوت کے سامان مہیا کرنا وغیرہ۔ اس سے خادم مرید میں ملکوتیت بڑھتی ہے اور عبادات کی توفیق آتی ہے۔ اسی طرح خدمت جبروتیت کا بھی حال ہے یعنی ایسے لوازمات بہم پہونچانا جس سے مرشد کو رشد و ہدایت میں وسعت حاصل ہو۔ جس میں مرید کا اعلائے کلمۃ اللہ کرنا اور حضرت شیخ کی طرف سے بیعت لینا۔ مواعظ حسنہ کہنا وغیرہ بھی داخل ہیں۔ اس سے جبروتیت خادم میں بڑھتی اور ترقی کرتی ہے۔ علیٰ ہذا اسی طرح فنا و بقا و مشغولی سے متعلق بھی خدمت ہو سکتی ہے جس سے خادم مرید کو عروج حاصل ہوتا ہے اور وہ بتوسط خدمت حضرت پیر و مرشد اور بوسیلہ

سرکار رسالت آہستہ آہستہ صاحب لاہوت ہو جاتا ہے۔ بہرحال سوائے ذریعۂ خدمت حضرت شیخ
کی رسیدگی محال ہے۔ فی زمانہ چونکہ اس سلسلہ کی سابقہ خدمت نہیں کی جاتی ہے اس لئے
رسیدگی مفقود ہوتی چلی جاتی ہے۔ حضرت شیخ کو اختیار ہے کہ وہ خدمتِ ناسوتی یا اور کسی خدمت
سے مرید کو معاف کرے دوسری حالتوں میں ہمیشہ ناسوتی خدمات کی انجام دہی سے شروعات
ہوتی ہے اور فی زمانہ یہ دستور ہے کہ مرید ہونے کے ساتھ ہی اوراد وظائف و عمل طلب کئے جاتے
ہیں اور وہ طالب کی ناسوتی خرابی کی وجہ سے بجائے فائدہ کے نقصان کرتے ہیں۔ طالب
کو پہلے اپنے جسمی اطوار درست کرنے کی ضرورت ہوتی ہے اور یہ ظاہر ہے کہ لوہے کو لوہا کاٹتا
ہے تو پھر درحالیکہ اللہ تعالےٰ کے کوئی جسم نہیں ہے نہ جناب رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم جسماً موجود
ہیں تو پھر طالب کیا کرے۔ لہٰذا فطرت بھی خدمت انسان کامل کی ہدایت کر رہی ہے اور جنس
جنس ہی کی طرف میل کرتی ہے۔ اُسی افضل اور ادائے خدمت کو یہ حکایت تعلیم فرما رہی ہے
اب اُس کا کرنا نہ کرنا اُس کی ذمہ داری طالب مرید سالک پر ہے تبلیغ تمام ہو گئی۔ اور فیض
پہونچا دیا گیا۔

اس حکایتِ مبارک میں یہ فقرہ بڑا عاشقانہ اور معشوقانہ ناز و انداز سے بھرا ہوا ہے
جو تعلقات یگانگیت باہم پیر و مرید بھی ظاہر کرتا ہے۔ اور غیرت و لاتیوالا بھی ہے۔ کہ خلوت
میں ہماری طبیعت اچھی نہ تھی تم کو نیند کیسے آئی کہ یہ کلمات حضرت شیخ کی جانب سے طالب کو
نہال کر دینے والے ہیں کیوں کہ یہ کلمات یگانگیت طبیعت کی چڑیاں ہیں جو بہت اونچی منزل پر
طالبوں کو یگانگیت روحی حاصل ہونے میں لوہے لگ جاتی ہیں۔ یہاں طبیعت ملائی جارہی تھی
معلوم ہوتا ہے کہ خلوت میں بھی حضرت بڑے حافظ صاحب قبلہ کو حقیقت اسلمی ہی سے مشغلہ رہتا
تھا اُس میں آپ کو سونے سے رخنہ پڑا لہٰذا خلوت سے نکل آئے اور سونے پر معشوقانہ انداز
سے معترض ہوئے۔ کیوں کہ مندرجہ ذیل عشق بازی میں سونے سے تفرقہ ڈالا اُس کا خاکہ یہ ہے کہ،

الفت کا یہ مزہ ہے کہ دونوں ہوں بیقرار ۔۔۔ دونوں طرف ہو آگ برابر لگی ہوئی

اب رہے سرکار سلمی کے گریہ کے معارف وہ نہایت باریک ہیں کیوں کہ حضراتِ عشاق کا نہ رونا سمجھ میں آسکتا ہے نہ ہنسنا مگر ادراک جہاں تک تبلا سکتا ہے وہ یہ ہیں -

عین بوقت نفاذ ارشاد حافظیہ جو آپ کو آنکھ لگ جانے سے غم دالم ہوا اُس وقت سرکار اگر روئے تو وہ رونا شکایت سے تھا یعنی اس میں آپ کو اپنے آپ سے شکایت تھی - اور یہ رونا تا زمانہ حصول کمال وخلافت بحال رہا - اُس کے بعد عرصہ تک یہ یا اُس واقعہ پر گریہ اس شکریہ پر ہوگا - کہ اللہ اکبر مجھے ایسے بیداردلی کے مقام پر پہنچانے کے لئے حضرت شیخ معظم نے محض خفیف سونے پر اعتراض فرمایا تھا -

مگر یہ آخری گریہ جو بعد بیان کرنے اصل واقعہ کے اس حکایت میں درج ہے اور اکثر آپ نے ایسے واقعات بیان فرما کر گریہ فرمایا ہے - یہ گریہ زمانہ کمال شکر و شکایت سے مافوق تھا - جس کے معارف حضرت مولانا روم یوں فرماتے ہیں کہ

چوں بگرید زار بے شکر و گلہ
افتد اندر ہفت گردوں غلغلہ

آخر کار یہ تبصرہ فضیلت گریہ پر ختم کیا جاتا ہے - کیوں کہ توفیق مجاہدہ طلب کرنے کے لئے بھی گریہ کی ضرورت ہے اور اگر وقت مجاہدہ گزر گیا ہے تو اُس کی حسرت میں بھی گریہ کی حاجت ہے اور اگر کاہلی کی حالت ہے تو بھی گریہ ہی سے رو دھو کر کام نکالا جاسکتا ہے - اُس ذات پاک نے آخری حکمت بھی تعلیم فرمادی کہ اگر کچھ نہیں ہوسکتا ہے تو رونا اختیار کرو کہ یہ رونا ہم عاصیوں کی نجات اور سلوک کے لئے ہوا نہ آپ کے لئے -

## فضیلتِ گریہ

| | |
|---|---|
| گریہ کن تا بے دہاں خنداں شوی | باتضرع باش تا شاداں شوی |
| اشک را در فضل باخونِ شہید | کہ برابر می نہد شاہ مجید |

دین محمد عُفی عنہ ۲۹ ذوالحجہ شریف ۱۳۴۲ھ یوم یک شنبہ

## آپکا ابتدأ بیعت سے رکنا متامل ہونا۔ شجرہ پر دستخط کرنے میں تامل کرنا بعد بیعت مرید کو ہدایات سلوک بتانے میں رکنا۔ بعدہٗ انھیں امور کا جاری ہوجانا

انحفار آپ میں اس قدر تھا کہ باوجودیکہ حضرت شیخ الاسلام نے آپ کو اجازت اخذ بیعت کی دے دی تھی جس کا مفصل حال مناقبِ حافظیہ میں مذکور ہو چکا ہی۔ بااین ہمہ آپ بیعت نہ لیتے تھے ایک مدت تک بعد حضرت شیخ الاسلام کے یہی حال رہا۔ میرے بڑے بھائی حافظ عبدالواحد خاں صاحب مرحوم جن کو حضرت میاں صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں بہت نیاز تھا۔ اور میاں صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ بعد حضرت شیخ الاسلام کے جب لکھنؤ تشریف لے جاتے تھے انھیں کے یہاں ٹھہرتے تھے۔ انھوں نے حافظ محمد حنیف صاحب کو جو ہماری برادری میں تھے اور قرآن شریف انھیں یاد تھا۔ ان کو آپ کی خدمت میں بیعت کے واسطے پیش کیا۔ حضرت میاں صاحب قبلہ نے حسب عادت فرمایا کہ میں اس لائق نہیں ہوں۔ بھائی صاحب نے عرض کیا کہ آپ کی لیاقت سے ہم کو بحث نہیں ہے یہ فرما دیجئے کہ حضرت شیخ الاسلام نے مجھ کو اجازت نہیں دی ہے تو میں نہ عرض کروں۔ آپ نے انکار نہیں کیا بلکہ سکوت فرمایا۔ بھائی صاحب نے عرض کیا کہ جب حضرت صاحب قبلہ نے آپ کو اجازت دی ہی تو آپ کو داخلِ سلسلہ کرنا ہوگا۔ تو آپ نے ان کو داخلِ سلسلہ کر لیا۔ اُس وقت سے سلسلہ جاری ضرور ہوا مگر آپ شجرہ پر دستخط نہیں کرتے تھے ایک زمانہ کے بعد عرس شریف میں بھائی صاحب نے مجھ سے فرمایا کہ سلسلہ تو خدا خدا کر کے میں نے جاری کرا دیا مگر شجرہ پر دستخط نہیں فرماتے ہیں۔ میں نے کہا وہ کام آپ نے کیا تھا یہ کام میں کروں گا اُن کے لڑکے ذاکر علی خاں مرحوم بھی داخلِ سلسلہ ہو چکے تھے۔ ایک شجرہ لے کر میں حجرہ میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ آپ ذاکر علی خاں کے شجرہ پر دستخط فرما دیں۔ حسبِ عادت ارشاد کیا کہ حضرت شیخ الاسلام کے نام سے دستخط کر دوں گا۔ میں نے عرض کیا کہ وہ آپ کا مرید ہی۔ حضرت

شیخ الاسلام سے اُس کو آپ کی وجہ سے تعلق ہے آپ شجرہ اُس کا اپنے نام سے دستخط کر دیں
فرمایا کہ میں اس قابل نہیں ہوں۔ میں نے عرض کیا کہ سب پیرانِ طریقت اپنے شیخ کے سامنے
ایسا ہی اپنے تئیں سمجھتے تھے تو کیوں شجرہ پر دستخط کرتے تھے۔ فقط حضرت سرورِ دوعالم فخر انبیا
صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے اسمِ گرامی سے دستخط کرتے۔ شجرہ کیوں قایم ہوتا تھا۔ فرمایا
کہ میں وہ الفاظ جو حضرت شیخ الاسلام اپنے نام کے ساتھ تحریر فرماتے تھے۔ نہیں لکھوں گا۔ میں نے
عرض کیا کہ الفاظ کا آپ کو اختیار ہے جو چاہے لکھیے۔ مگر اپنے نام سے دستخط کیجیے۔ بہت کراہت
سے چند الفاظ بڑھا کہ یعنی مجرم شرمسار، ذرہ بمقدار بڑھا کر اپنا نام لکھ کر شجرہ دستخط فرما دیا۔ اُس
وقت سے شجروں پر دستخط فرمانے لگے۔ مگر جو کوئی مرید ہوتا تھا اور سلوک میں کچھ پوچھتا تھا تو فرماتے
تھے کہ میں کچھ نہیں جانتا ہوں۔ میں دنیا دار ہوں۔ آخر عمر میں البتہ جو کوئی دریافت کرتا تھا فرما دیتے
تھے۔ چوں کہ آخر عمر میں ایک حالت استغراقی آپ پر طاری تھی اس وجہ سے ایسے کام بھی کرتے تھے۔

ف (۱) - ابتدا، عرصہ تک آپ کا اخذ بیعت میں رکنا متامّل ہونا خاص امر خلافت کی اخفا
کے لئے نہیں تھا۔ کیوں کہ وہ تو ظاہر ہی ہو چکا تھا اور آپ صاحب سجادہ اور جانشین منتخب ہی
ہو چکے تھے۔ بلکہ اُس آہستہ خرامی اور رکاوٹ یا انکار سے وہ اظہارِ قبولیت یا عطیۂ خاص مقصود
تھا۔ جو حضرت غریب نواز حضرت حافظ صاحب قبلہ یا حضرت غوثِ زماں رضی اللہ عنہ کو اپنی رکاوٹ
اور امساک اور انکار اخذ بیعت سے مطلوب تھا۔ اور بفضلہ وہ مطلوب اور مقصود بتمامہ حاصل بھی کر لیا
گیا جس کو آپ اپنے اظہارِ نااہلی کے محض الفاظ سے ظاہر فرماتے تھے تاکہ اصل مقصود و مطلوب چھپا
رہے۔ اب یہ بتلا دینا ضروری ہوا کہ اسی قسم کی رکاوٹ و امساک و آہستہ خرامی یا انکار۔ سلیمانی اور
حافظی سے کیا مطلوب و مقصود تھا۔ اور اس کا نتیجہ کیا نکلا تو اس کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت غوث زماں
حضرت خواجہ محمد سلیمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جب اپنے مریدوں غلاموں کی بخشش کی شفاعت
اور بخشش کا حتمی وعدہ جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم سے حاصل کر لیا تھا تب
اجراء سلسلہ کا لگا لگایا تھا۔ بلکہ تب ہی خلافت بھی منظور فرمائی تھی۔ اور علیٰ ہذا حضرت غریب نواز

جناب حافظ صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ نے جب دربار سلیمانی سے یہ حکم صاف صاف حاصل کر لیا تھا کہ مریدانِ سلیمانی مریدانِ حافظی ہیں تب اجراءِ سلسلہ کی کارروائی شروع فرمائی تھی اُس کے قبل باوجود خلافت آپ اخذ بعیت سے رُکے رہے تھے۔ تو پھر اگر سرکار اعلیٰ اخذ بعیت کی تعجیل میں رُکے یا متامل ہوئے یا اظہار نا اہلی انکار فرمانے لگے تو تعجب نہ ہونا چاہیئے بلکہ اس کاوٹ کو بجنسہٖ ویسا ہی سمجھنا چاہیئے جیسا کہ ہو چکا تھا۔ جس کی وجہ خاص یہ تھی کہ جناب بڑے حافظ صاحب قبلہ کے ادب و مروت رعب وداب اور تسلی و تشفی سے آپ نے ذمہ داری خلافت کو اپنے سر اوڑھ لی تھی مگر مریدوں غلاموں نام لیواؤں کی نجات کی سند کی تجدید مدِّ نظر تھی جب وہ ہو گئی تب آپ نے اجراءِ سلسلہ شروع فرمایا۔ ہاں وجہ انتظار کو جو فی الاصل تجدید سند نجات دامن گیر فتگان تھی آپ نے ضرور چھپایا۔ ان معنوں میں ضرور اخفار صحیح ہی اور عدم اخفار ذرا مخدوش تھا کیوں کہ بشارت بخشش و نجات یقینی کی خبر پا کر پھر اپنے مقام پر قائم رہنا یہ حضرات اصحابِ بدر رضوان اللہِ تعالیٰ علیہم اجمعین پر ختم ہو گیا۔

اور اگر اس رکاوٹ اور امساک و تامل سے صرف نفس خلافت ہی کا اخفار تصور کیا جاوے تو وہ اس طرح صحیح ہوگا کہ آپ خلیفہ حافظی سلیمانی تو ہو گئے تھے مگر خلیفۃ اللہ یا خلیفۂ رسول اللہ ہونے کا انکشاف باقی تھا۔ اس لیئے آپ کو تامّل اخذ بعیت تھا۔ جب وہ منکشف ہو گیا اور لوگوں کے اصرار سے اُس کی شہادت پہونچ گئی تو آپ نے شروعات فرما دی۔ اب یہ کہ باوجود شروعات پھر بھی آپ بعضوں کے مرید فرمانے میں رُکے یا متامل ہوئے تو وہ رکاوٹ عین ثابت شخص مذکور کی یا تو گنجلک مٹانے کی لیئے تھی جس کے آپ صاحب دید تھے یا اس لئے تھی کہ مرید ہونے والے کا یہ خطرہ رد کیا جاوے کہ حضرت کو اُس کے مرید کرنے کا میل ہوا ہی کیونکہ اگر کسی کو مرید کرنے کا بلا الہام شیخ کو میل محض طبعی ہو جاوے تو وہ بعیت حرام ہو جاتی ہی۔ آہ اس بعیت کی حرمت کا فی زمانہ لوگوں کو علم بھی نہیں ہی ؎

اب نہ کہہ پردہ کر او پردہ نشیں دیکھ لیا　　تو جہاں جاکے چھپا ہم نے وہیں دیکھ لیا

ف (۲) اور جو آغاز میں آپ کو شجروں پر اپنے خود دستخط کرنے میں عذر تھا اُس کے وجوہ بہت نازک ہیں۔ کیوں کہ شجرے کے جملہ اسمار باعتبار توحید اعتباری اور فرضی ہیں صرف شجرہ کا اسم گرامی محمد رسول اللہ واقعی ہے۔ مگر عالم اسمار کے لحاظ سے اور تفرقہ کی آبادی کی غرض سے شجرے رکھے گئے ہیں اور آپ مستہلک بالذات تھے منزل اسماء کو طے فرما چکے تھے اور اپنا اصل نام جان چکے تھے جو ایک ہی تھا۔ لہذا آپ کو واقعہ کے خلاف اپنا دستخط کرنا بوجھ معلوم ہوا۔ اُس کے بعد جب فنا سے بقا میں آگئے اور حق کو اصلی لباس میں دیکھ لیا تو آبادی عالم تفرقہ کے لحاظ سے (جس دیں لس بھیں) دستخط فرمانے لگے۔ اس بارہ میں آپ کا یہ عذر بہت قابلِ غور تھا کہ حضرت شیخ الاسلام کے نام سے آپ دستخط کرنے پر تیار تھے۔ اور اپنے دستخط علٰحدہ ہونے پر راضی نہیں تھے کیوں کہ واقعتاً آپ آپ نہیں تھے اور دو دستخطوں سے دو آپ ہوئے جاتے تھے اور دوئی نہیں۔ یہی مخمصہ قابلِ تصفیہ درپیش تھا اُس کا جب تصفیہ متحقق ہو گیا تو آپ نے شروعات فرمادی اور اس بارہ میں جو اثنائِ تقریر میں آپ نے حضرت شیخ الاسلام کے اسم گرامی کے ساتھ الفاظ انکساریہ کی تحریر سے انکار فرمادیا وہ بہت بڑی ہدایت اور تبلیغ کی بات تھی کیوں کہ جو الفاظ حضرت شیخ اپنے اسمِ گرامی کے ساتھ ہضماً لنفسہ انکساراً تحریر فرماتے ہیں

# تبصرہ

اُن کا مرید کو اعادہ کرنا زیبا نہیں ہے۔ جس کی ایک بزرگ کو دربارِ رسالت پاک سے ممانعت ہو چکی ہے ملاحظہ ہو کتاب نفحات صفحہ ۲۹۳ جس میں مذکور ہے کہ مولانا شیخ نورالدین عبدالرحمٰن اسفرائنی رحمۃ اللہ علیہ کا سلام و دعا مقام بغداد سے سرکارِ رسالت میں معرفت شیخ بہاء الدین رحمۃ اللہ علیہ پہونچایا گیا تو اُس میں

لفظ ( عاصی از عاصیانِ اُمّت ) استعمال کیا گیا۔ تو حضور رسالت نے ارشاد فرمایا کہ تم ایسا نہ کہو اُنھوں نے غایت تواضع سے ایسا کہا ہے۔ وہ میری اُمّت کے اکابروں میں سے ہیں۔ زہے قدر دانیِ اولیا۔

اس نالایق احقر مولّف نے صرف اسی بنیاد بر مع ایک امر زاید کی وجہ سے اپنے پیر و مرشد شیخِ معظم سے تحریری شجرہ حاصل کرنے سے گریز کیا کہ خواہ مخواہ اس شجرے میں حضور قبلۂ عالم اپنے اسم گرامی کے ساتھ انکساریہ جملہ اتباعاً تحریر فرمائیں گے۔ اور مجھ کو ان فقرات کے برداشت کی قوّت نہ ہوگی۔ لہذا میں خود کیوں نفس تحریر فقرات انکساریہ کا بانی ہوں اگرچہ اب میری سمجھ میں صحیح تاویل اُن فقرات کی آگئی ہے۔ مگر اب وہ وقت نہیں رہا لیکن اتّفاق سے مجھے وہی انکساری الفاظ حضرت شیخ شیوخ عالم کی بابت اپنی اس کتاب میں نقل کرنا پڑے۔ لہذا اُن کی تشریح کرکے کفّارہ ادا کرتا ہوں۔ سب سے اوّل لفظ مجرم کی تفسیر یہ ہے۔ یعنی مجرم عشق۔ اور یہ کہ عاشق کو مجرمیت کا خطاب ملامتی کیوں اور کس وجہ سے دیا گیا تو وہ وجہ اس بیت سے کنایتاً معلوم ہوگی کہ ؎

رقابت با خدائے خویش دارم
دل از عشقِ محمد ریش دارم

دوسرے لفظ شرمساری ہے۔ اس کا تبصرہ یہ ہے کہ جب سمندر قطرہ میں ماورائے طور عقل سما جائیگا۔ اور کمال صنعت سے قطرہ کا قطرہ دکھنا یا دکھایا جانا بھی بحال رہے گا تو قطرہ کی قطرگی سمندر کو اپنے آپ میں پاکرے جائے گی شرمائے گی۔ وہی یہ شرمساری ہے۔

تیسرے الفاظ ذرۂ بے مقدار کے ہیں۔ آہ وہی ذرہ یعنی قطرۂ مذکورۂ بالا والا بہتایت سمندری کی وجہ سے قطرہ یا ذرۂ بے مقدار ہو جائے گا مگر معدوم نہ ہوگا۔

من چو لب گویم لب دریا بود
من چو لا گویم مراد الّا بود

مگر چوں کہ لفظ ذرۂ بے مقدار سے معدومیت بھی مفہوم ہوتی ہی اس لئے ذرۂ بے مقدار سے معدومِ محض سمجھا جائے گا حالاں کہ موصوف یعنی آپ سامنے موجود تھے اور کسی طرح معدوم محض نہیں ہو سکتے تھے۔ لہٰذا آپ کی معدومیت لوٹ کر معہ اپنے جملہ حرکات سکنات کے حق سمجھی جائے گی کہ وہی آپ کی واقعیتِ واقعی ہی نتیجہ جس کا یہ نکلا کہ آپ بحیثیت آپ بالکل غائب تھے اور حق تعالیٰ ہمہ تن حاضر و موجود تھا اور یہی تفسیر آیت پاک (یومنون بالغیب) کی بھی ہی۔ اب رہا اس کا حل کیا جانا کہ پہلے آپ مریدوں کو کچھ تعلیم نہیں فرماتے تھے اور پھر تعلیم ہونے لگی۔

(۳) تو اولاً عدمِ تعلیم کی وجہ یا کسی خاص اور اخص تعلیم کی تعلیم من جانب حق تعالیٰ کے امیدواری ہوگی کیوں کہ یہ الہام سے ممکن ہی اور حضرت مولانا اس کے موید بھی ہیں ؎

هر کسے را بهرِ کارے ساختند
میلِ او اندر دلش انداختند

یا آپ اپنے میں بلا تعلیم کامیاب کرانے کی قوت محسوس فرماتے ہوں گے۔ یا اس وقت تک کوئی اہل طالب قابلِ تعلیم مرید نہوا ہوگا۔ اب یہ کہ جب استغراق ہوگیا تب آپ نے تعلیم و تعلم شروع یا جاری فرما دیا۔ تو یہ بھی ممکن ہے۔ کیوں کہ حالتِ استغراق میں مٹی چھونے سے سونا ہوجاتی ہی اور لوگوں کو بلا کچھ بتلائے کامیابی پر اعتماد نہیں ہوتا ہے اس لئے آپ نے تعلیم تعلم بھی جاری فرما دیا۔ کیونکہ اس حالت میں آپ کو سوچنے یا تقلید کی ضرورت باقی نہیں رہی تھی جو آپ بتلادیتے تھے وہی وظیفہ ہو جاتا تھا اور اس پر بھی اگر آپ نے وہی وظائف ساختۂ پیران عظام سابقہ تعلیم فرمائے تو یہ آپ کی تحقیق تھی یعنی آپ کو تحقیق ہو گیا تھا کہ واقعی اوراد پسندیدہ مسبوقین سے افضل کوئی اور وظائف نہیں ہو سکتے ہیں۔ وظائف کو تقلیداً اس کہہ کر دوسروں کو بتلانا یا سکھانا اور چیز ہے اور اس کی تحقیق فرما کر دوسروں کو بتلانا یہ بڑا اعلیٰ مقام ہی او نفس استغراق عالم طریقت میں بالکل ایک معتبر اور قابلِ اعتماد حالت ہی۔ اب رہا عالم شریعت اس کا شیوہ معتبر کو بالکل غیر معتبر بتانیکا

نہیں ہے -- اور یہ جو آپ نے سلسلۂ تقریر میں اپنے آپ کو دنیادار فرمادیا۔ اس کی وجہ مریدانِ اہلِ دنیا کا تعلق ہے کہ جس سے آپ نفس شیخی کی وجہ سے چھٹ نہیں سکتے تھے اور نہ یہ ممکن تھا کہ کل تعلق صالحین ہی سے رکھا جاوے کیوں کہ پھر آپ مظہر حضرتِ غفار کیسے ہوتے۔ اسی لئے بزمانۂ آخر آپ کا میاں عبدالغفار پر بڑا کرم رہا ہے تاکہ اس حیثیت سے آپ پہچانے جاویں کہ آپ اس عالم میں بالکل واسطۂ مغفرت ہیں جو چھو جائے گا اُس کی بخشش ہو جائے گی۔

کیا کرے زاہدِ بے چارہ اُسے کیا معلوم　　رحم کرتا ہے باندازۂ عصیاں کوئی
تیرِ قضا کو نازہے کیا اپنے توڑ پر　　اتنا اثر تو یار کی سیدھی نظر میں ہے

دین محمد عفی عنہ ۳۰ ذالحجہ شریف ۱۳۴۴ھ یوم دوشنبہ

## کلیہ

جو اظہارِ انکسار منکسر کا مستقل حق سے علیحدہ بناوے وہ اظہارِ عبدیت نہیں ہے بلکہ مجوسیت ہے اور جو اظہارِ انکسار منکسر کے وجود کو بالکل مٹا دے اور حق کے وجود کو قائم کرے وہ سچی عبدیت ہے

من ز شیرینی نشستم رو ترش　　من ز بسیاری سخن باشم خمش

دین محمد عفی عنہ

## سرکارِ اسلمیہ کا بحالتِ استغراق مزارِ حضرت شیخ کی طرف نماز میں سجدہ کرنا

آخر عمر میں استغراق اس قدر بڑھ گیا تھا کہ مسجد میں بیٹھے ہوئے مزار شریف حضرت شیخ الاسلام رحمۃ اللہ علیہ جو مسجد سے پورب سمت ہے اُس کی طرف منہ کر کے نماز پڑھ رہے تھے۔ میر ضامن علی مرحوم کے لڑکے جو آپ ہی سے بیعت تھے وہ مسجد میں آئے اور آپ سے عرض کیا کہ آپ کس طرف منہ کر کے نماز پڑھ رہے ہیں اور اُنھوں نے عرض کیا کہ آپ دیکھیں تو آپ مسجد میں تو بیٹھے ہوئے ہیں اور مسجد قبلہ رُخ ہے اور قبلہ آپ کی پشت کی جانب ہی فرمایا

اچھا تم کہتے ہو اُدھر قبلہ ہے تو ہم اُسی طرف مُنہ کئے لیتے ہیں نماز اُسی طرف پڑھیں گے۔ اور قبلہ کی طرف متوجّہ ہو گئے۔ چوں کہ ایسی استغراقی حالت تھی اس وجہ سے کچھ باتیں فرمادیتے تھے وہ ہونے والی تھیں فوراً ہو جاتی تھیں۔ ف مزید۔ اور نہیں ہونے والی آپ کی زبانِ اقدس سے نہیں نکلتی تھیں۔

ف۔ استغراق اور محویت کے حاصل کرنے کے لئے تو مشاغل ہی کئے جاتے ہیں اور وہی تو مقصود ہی ہے جس کے بعد کا عالم صحو واقعی ہوتا ہے۔ چنانچہ اسی مبارک محویت کی منزل میں آپ ہمیشہ رہے اور سچی سچی شیخی آپ نے فرمائی مگر آخر میں آپ نے محویت اور استغراق کو زیادہ پسند ضرور فرما لیا تھا اور یہ کوئی نئی بات نہیں تھی کیوں کہ اکثر اساتذہ مسبوقین متقدمین کی بھی یہی راہ رہی ہے اور واقعیت کا بھی یہی انداز ہے کیوں کہ فطرت خلوت اور یگانگیت کو پسند کرتی ہی اور وہی راحت افزا اور دکھ درد ہرنے والی بھی ہے جس کا ثبوت یہ ہی کہ اگر آدمی سونے کی یک جہتی اور خلوت سے آرام نہ لیوے تو جاگنے میں بے کار ہو جاتا ہے اور صحت محویت اور استغراق کی دلیل یہ ہے کہ اُس سے نزول کرتے وقت جو علوم پیش آ دیں وہ سچّے اور واقعی ہوں چنانچہ جو آپ فرماتے تھے وہی صحیح طور پر واقعہ بھی ہو سکتا تھا۔ جس کے واقعہ آئندہ مذکور ہوں گے۔ لہذا محویت کے بعد کے نزول میں جو نماز آپ نے پڑھی وہ بھی صحیح مانی جاوے گی۔ اب رہی اُس کی جسمی جہت کی بظاہر غلطی وہ تو محض جہتی ہی اور ظاہر ہے کہ بالذات جہت کا کوئی خاص وجود بھی نہیں ہی۔ کیوں کہ ہر ایک مقام پورب پچھم اُتر دکھن سبھی کچھ ہو سکتا ہے۔ ہاں یہ البتّہ ضرور ہی کہ محویت و استغراق سے جو آپ نے نماز خوانی کے لئے نزول فرمایا تو مقام صحت مشغلہ محو الجہات مندرجہ کتاب مناقبِ حافظیہ سے نیچے نہیں اُترے اس لئے پورب پچھم اتر دکھن کی نفی قائم رہی۔ اور جسمانیت لطیف رہی۔ اور صرف وہی ایک جہت یاد رہی یا قائم رہی جدھر سے مواصلتِ روحی حاصل ہوئی تھی اور سچ پوچھو تو سوائے ایک جہت کے باقی کل جہتیں اعتباری بھی ہیں اور ظاہر ہی کہ اعتبارات سے نکلنا ہی

فی الاصل ترکِ دنیا اور ترک ماسوائے ہی۔ لہٰذا اچھی نمازِ عاشقانہ آپ پڑھ رہے تھے اُس کے قربان جس میں میر صاحب مخل ہوئے مگر آپ کے اتباعِ شریعت کے قربان کہ فوراً اُن کی بات آپ نے مان لی اور بظاہر اُسی سمت میں مشغول ہو گئے جو حکمی ہی۔ آپ کی نماز کی بابت عاشقانہ کہنے کے بیت ؎

خوش آں کہ تو نشینی و من بہر عشق تو — سازم بہانہ بہر سجودے نماز را

آہ اگر ایسی محویت نہیں حاصل ہے تو کیوں محویت کے دھوکے میں پڑے لوگ شیخی کرتے ہیں کہ جس محویت کا نام اگر بالکل عقلِ معاش رکھا جاوے تو بے جا نہ ہوگا۔ دور خلوت لی مع اللہ اس کا شاہد ہے۔ یہ علمائے ظاہر کی کم نصیبی ہی۔ کہ محویت و استغراق سے نفرت کرتے ہیں اور اعتبارات میں پھنسے رہنے کو مسلمانی سمجھتے ہیں۔ جو بالآخر بعد موت خواہ مخواہ چھوٹے گا۔ یہ واقعہ آپ کا جو اتفاقاً دیکھنے میں آ کر کھل گیا ہی آپ کی راہ کے سالکوں کے لئے نہایت ہدایت بخش ہے۔ کہ وہ ہدایت اس بیت میں درج ہے۔

مغرب سے اُٹھ کے تم سوئے مشرق جو آرہو — مُردوں کو دفن پھر نہ کبھی قبلہ رُو کریں

اور یہ ایک بالکل بے سماع کے آپ کا پاک حال ہی اور آپ کی کیفیت ہے۔ اگر قرات قرآن سماعِ قوالی میں داخل کی جاوے تو کچھ بے جا نہیں ہی۔ اور اُن مستوں کی مستی کے قربان جن کی نماز بھی مستانہ ہوتی ہی۔ اور اُس ذوق و شوق کا کیا کہنا جو آپ سے آپ حاصل کیا جاتا ہے دکہ با خود عشق ورزد جاودانا) کی ہی تو مثال ہے۔ جس کو نماز ہی حال کا کام دے جاوے اُس کو محفلِ سماع میں حال آنے کی کیا ضرورت باقی رہے گی۔

مصلحت نیست کہ از پردہ بروں افتد راز — ورنہ در محفلِ رنداں خبرے نیست کہ نیست

نمازِ زاہداں سجدہ سجود است — نمازِ عاشقاں ترکِ وجود است

کی یہ نماز بالکل تفصیل ہے۔

اگر آپ کو اپنے جسم کی یا اُس کے محسوسات کی خبر ہوتی تو جسمی صحتِ قبلہ تو ایک ادنے'

بات تھی جو آپ کی ایک معمولی مرید کو بھی معلوم تھی جنھوں نے آپ کو اپنی خبر کی خبر کی۔
العشاق معذورون کا یہی محل مصداق ہے کیونکہ سجدۂ نماز تعظیمی بھی نہیں ہو سکتا ہے۔

چوں زخود رستی ہمہ برہاں شدی
چوں کہ گفتی بندہ ام سلطاں شدی

دین محمد عفی عنہ کم یا ۲ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ یوم دوشنبہ

# مناقب و تبصرہ

حکایات تبصرہ جو آپ کی صحتِ علمی کے اثبات میں لکھی گئی ہیں اور یہی آپ کی کرامت میں بھی شمار ہوسکتی ہیں کیوں کہ آپ کی خبر دینے کے بعد اور واقعہ ہونے کے قبل یہ نہیں معلوم تھا کہ وہ ہونگی یا نہ ہونگی۔ آپ کا معتقد اور کرامتِ اولیا کا قائل یہ کہہ سکتا ہے کہ وہ آپ کی مرضی و مرضیِ حق کی یگانگیت سے واقع ہوئیں یا حق تعالےٰ نے اُن صحت اخبار کی کرامتوں کو آپ کے توسط سے ظاہر فرمایا۔

(مناقب)

۱۔ چنانچہ عرس شریف کے زمانہ میں مزدور کام کررہے تھے۔ ایک مزدور بیری کا درخت چھانٹ رہا تھا درخت پر چڑھا ہوا تھا۔ آپ نے فرمایا۔ ارے احتیاط کر ایسا نہ ہو کہ گر پڑے۔ یہ کہہ کر آپ آگے بڑھے۔ وہ مزدور فوراً درخت پر سے گر گیا اور کہا کہ میں یہاں کام نہ کروں گا۔ کیوں کہ جو کچھ فرماویں گے وہی ہوگا۔ چنانچہ اُس نے کام کرنا چھوڑ دیا۔ ف۔ لیجئے اپنی کرامت سے خود اپنے ہی معاملات میں رخنہ پڑا۔ یہ بے اختیاری میں کرامت کا واقع ہونا ہوا۔ یا صحتِ علمی کی کافی دلیل ہوئی۔

۲۔ دو مٹکے کنوئیں کے برابر چبوترے پر رکھے تھے اور برسات کا جو کچھ باغ میں پیدا ہوتا تھا (یعنی جھاڑ جھنکار گھاس پھونس ایندھن) وہ کٹوا کر آپ مزدوروں سے

مزار شریف کے سامنے سوکھنے کو پھیلا دیتے تھے ۔ اُسی جھوکڑے سے چولھے میں پانی گرم
کیا جاتا تھا ۔ ایک مرتبہ آپ تشریف لائے ۔ وزیر جو آپ کی خدمت کرتا تھا اُس سے
فرمایا ۔ کہ یہ سب سمیٹ کر بوجھ باندھ کر چھپر میں رکھ دو ایسا نہ ہو کہ آندھی آئے پانی برسے
تو یہ بھیگ جائے گا ۔ چنانچہ وزیر نے بوجھ باندھ کر اندر رکھ دیا ۔ جب بوجھ اندر رکھ چکا
اُسی وقت آندھی آئی اور بعد آندھی کے پانی برسا ۔

ف گفتۂ او گفتۂ اللہ بود ۔ گرچہ از حلقوم عبداللہ بود کی مثال موجود ہو گئی ۔

۳ ۔ ایک مرتبہ نصف حصہ زین پور کا جو آپ نے خرید کیا تھا اور بعدہٗ اُس کا وقف نامہ
لکھ دیا ہے درگاہ کی مکانات اور درگاہ کے واسطے ۔ یہ موضع اوّل بٹائی تھا ۔ ناج
اور جوار تیار ہو گئی تھی بٹائی کے واسطے میں گیا ۔ آپ بھی گاڑی پر تشریف لے گئے تھے
وہاں میں نے بٹائی کی اور سرکاری رقم کھریان میں جمع کر دی اُس کے تولنے کی نوبت
نہ آئی تھی کہ کل رقم کس قدر ہے آپ نے ایک جنگی درگاہ کی خود مقرر کر دی تھی اس جنگی
کا تھوڑا سا غلہ تھا وہ آپ نے اپنے رومال میں باندھ لیا اور فرمایا کہ گاڑی جوتوا دو[5] میں
گھر چلا جاؤں گا ۔ ایسا نہ ہو آندھی پانی آوے تو تکلیف ہو گی اور گاڑی جوتوا کر وہ جنگی کا
غلہ لے کر چلے گئے اور یہ بھی نہ جانچ کی کہ سرکاری غلہ کس قدر ہے ۔ الغرض جب آپ
مکان پہنچ گئے اُسی وقت آندھی بڑے زور سے آئی اور بعد آندھی کے پانی زور سے
برسنے لگا ۔ میں چھپر جو کھلیان میں پڑا تھا بچاؤ کے واسطے اُس میں چلا گیا ۔ ایسی زور سے
پانی برسا اور ہوا چلی کہ چھپر میں بھی گزر نہ ہو سکا ۔ بہت تکلیف اُٹھائی ایسی حالت تھی
آپ کی جو کچھ زبان سے نکل جاتا تھا فوراً اُس کا ظہور ہو جاتا تھا ۔

ف ۔ گویا آپ کی زبانِ مقدس حکم کُن کی ترجمان تھی ۔ ۔ ۔

اب رہی موضع کی خریداری وہ غالباً پہلے ہی سے یہ نیت کر کے ہوئی ہو گی کہ درگاہ شریف
اور اُس کی عمارات کا تحفظ اور مہمانداری اور متوسلین کی خورونوش کا ایک ذریعہ معقول

۵ سید عبد المجید عرف ردو میاں

مہیا کر دیا جاوے تاکہ حضرت شیخ کے اعزار کو جو آپ کے بھی اعزار تھے درگاہ کے متعلق اہتمام میں کوئی دقت نہ ہو اور بے جینی کی کلفت بھی نہ ہو کہ وہ لوگوں کے سامنے استعانت کے لئے ہاتھ پھیلا دیں۔۔۔۔ اس کے اپنے نام سے خریدنے کے لئے آپ کو قانونی مجبوری بھی تھی کیوں کہ جب آپ نے خرید کر کے وقف کیا تب وہ وقفِ درگاہ قرار پایا کہ یہ راز بالآخر وقف نامہ مرتب ہونے پر کھل ہی گیا۔ ایسا اہتمام پیرانِ عظام نے کیا ہے۔ لہٰذا آپ نے بھی فرمایا۔ ممکن ہے کہ لوگوں کو اس کی خریداری کی وقت کچھ تنگی دامن گیر ہوئے ہوں اُس کی آپ کو کیا پرواہ ہو سکتی ہے۔

تو پاک باش برادر مدار از کس باک

اور بفضلہ آپ نے موضع کی خریداری اپنی نہایت نیک کمائی یعنی آمدنی معافی آبائی سے فرمائی ہے ورنہ بھلا بصورتِ حال آپ کو روپیہ کہاں سے حاصل ہوتا درحالیکہ آپ نذور ستانی سے بھی مستثنیٰ تھے اور اگر کسی مرید سے کبھی کچھ لے لیا جاتا تو بحکمت عملی صورت بدل کر بحیلہ تبرک وغیرہ واپس کر دیا جاتا تھا۔ یا درگاہ کے صرفہ میں لگا دیا جاتا تھا۔

## ۴۔ بہت بڑی آپ کی توجہ کی عالمگیر کرامت سر ورے کے تالاب والی

ایک مرتبہ حضرت میاں صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ موضع سر ورے میں تشریف لے گئے تھے۔ میاں سید خادم حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ آپ کے ساتھ تھے اُنھوں نے مجھ سے فرمایا کہ شب میں عشاء کے وقت آپ مسجد تشریف لے گئے اور نماز عشاء جماعت سے پڑھی بعد نماز کے فرمایا کہ کھانا یہیں لے آؤ ہم مسجد ہی میں کھاویں گے۔ اور بعد فراغت کھانے کے بچھونا بھی منگوا لیا۔ مسجد کے اوتر طرف ایک گڈھیا تھی اُس میں پانی بھرا تھا لوگ اُس کو اچھا نہیں جانتے تھے۔ آپ نے گاؤں والوں سے پوچھا کہ برسات

میں اس کا پانی بہہ گیا تھا - عرض کیا ہاں بہہ گیا تھا فرمایا کہ یہ پانی اچھا ہے اس کو استعمال کرو چنانچہ اوّل خادم میاں صاحب مرحوم نے وضو کیا پھر گاؤں والوں نے بھی وضو کیا - ایک پٹھان وہیں کے باشندے تھے اُن کو بخار آتا تھا وہ اسی میں نہائے اور اچھے ہو گئے بخار جاتا رہا - مصطفےٰ خاں بھی وہیں کے زمینداروں میں ہیں - اُن کی لڑکی بہت بیمار تھی ہاتھ پیر حرکت نہ کرتے تھے پڑی رہتی تھی - اُس کو مصطفےٰ خاں نے بھی نہلایا وہ لڑکی بھی اچھی ہو گئی - یہ خبر جوار میں مشہور ہو ئی لوگ کثرت سے آنے لگے مریض لوگ بھی نہاتے تھے - اکثر صحت ہو جاتی تھی اور اندھے بھی آکر نہائے - اُن کی آنکھوں میں روشنی ہو گئی - اب یہ خبر بہت پھیل گئی دُور دُور سے لوگ آنے لگے - اور نہانے لگے - یہاں تک کہ اس کا شہرہ بنگالہ تک پہنچا - وہاں تک کے لوگ آکر نہاتے تھے - اور اُتر میں پہاڑ تک کے رہنے والے بھی آئے - بہت مجمع خلائق کا ہونے لگا - یہ مشہور تھا کہ ایک میاں صاحب نے فرمایا ہے اُن کے ارشاد کا اثر ہے مگر اُن میاں صاحب کا حال کسی کو معلوم نہ تھا - ہندو برہمن تک آتے تھے اور میاں کی جے پکارتے اور نہاتے تھے - گرد اُس کے جو زراعت تھی وہ روند جاتی تھی مگر پیداوار اُس میں اور کھیتوں سے زیادہ ہوتا تھا اس وجہ سے کسان بھی لوگوں کو چلنے سے نہیں روکتے تھے - چوں کہ مجمع بہت ہونے لگا وہاں کے زمینداروں نے ایک دو تاریخیں ہفتہ میں مقرر کردیں کہ اس میں لوگ آیا کریں اور نہایا کریں جو لوگ نہانے تھے وہ پانی اپنے مکان پر لے جاتے تھے کم سے کم ایک لوٹیا پانی ہر شخص ضرور لے جاتا تھا اور اکثر گھڑے بھی بھر کر لے جاتے تھے چنانچہ ایک مرتبہ تحصیلدار سیتاپور جو ہندو تھے وہ بھی نہانے کے دن گئے تھے اُن کا بیان ہے کہ میں نے ہاتھی منگوایا اور اس پر بیٹھ کر چاہا کہ نہاؤں مگر اس قدر مجمع تھا کہ راستہ نہ ملا میں ہاتھی پر سوار مجمع کے گرد پھرا مجمع کو دیکھا تقریباً لاکھ ڈیڑھ لاکھ آدمیوں کا مجمع تھا - میں اپنے مقام پر واپس آگیا - اور پانی منگوا کر اپنے مقام پر نہایا وہ کہتے تھے کہ یہ ایک کھلی ہوئی کرامت ہے کہ وہ تالاب چھوٹا

مقام تھا اس قدر لوگ نہاویں اور پانی لے جاویں تو وہاں پانی نہ رہنا چاہئے۔ مگر
اُس کا پانی کم نہ ہوتا تھا۔ حکام یورپین ضلع کے بھی گئے۔ اور اُن واقعات کو دیکھا
آخر میں یہ ظاہر ہو گیا کہ میاں صاحب قبلہ جن کا تصرف ہے وہ جناب حضرت خواجہ حافظ
سید شاہ محمد اسلم میاں صاحب قبلہ قدس سرہ العزیز ہیں۔ بس لوگ کثرت سے آپ کی
زیارت کو خیر آباد آنے لگے۔ جب لوگ کثرت سے آنے لگے آپ بہت پریشان
ہوئے اور حکم دیا کہ پھاٹک بند کر دیا جاوے اور چوں کہ گھر کی آمد و رفت کی وجہ
سے پھاٹک بند نہیں رہ سکتا تھا مجمع ہو جاتا تھا۔ آپ اس قدر پریشان ہوئے کہ فرمانے
لگے لوگ مجھ سے خیر آباد چھوڑا دیں گے۔ جو لوگ تالاب پر نہانے آتے تھے غلہ مٹھائی
اور نقد تالاب میں ڈالتے تھے۔ غلہ اور شیرینی کی وجہ سے پانی اُس کا دیکھنے میں خراب
معلوم ہونے لگا۔ حاکم ضلع نے حکم دیا کہ پانی اس کا نکال ڈالا جایا کرے اور
پانی صاف بھروا دیا جاوے۔ وہاں کے زمیندار اس حکم سے بہت پریشان ہوئے۔ دوسرے
دن وہ پانی خود ایسا صاف ہو گیا کہ وہ حاکم ضلع کو دکھا دیا گیا۔ چوں کہ پانی صاف تھا انہوں
نے اپنا حکم منسوخ کر دیا اور چونکہ کثرت سے غلہ اور شیرینی وغیرہ ہندو تالاب میں ڈالتے تھے
اس لئے میں نے ایک روز آپ کی خدمت میں عرض کیا کہ یہ حالت لوگوں کی ہے۔ فرمایا
کہ تالاب میں ڈالیں نہیں بلکہ کنارہ پر رکھ دیں غلہ مٹھائی جو غربا، وہاں آتے ہیں اُن کو
دیدیا جائے اور زرِ نقد جمع کر لیا جائے۔ مسجد خام ہے پختہ کرا دی جائے اور تالاب نیز
پختہ کرایا جائے۔ غرض روپیہ جمع ہونے لگا۔ زمیندار آپس میں جھگڑ کر آپ کی خدمت میں
آئے اور جھگڑے کا واقعہ عرض کیا تو آپ نے فرمایا کہ مجھے کیا واسطہ تم جانو تمہارا کام جانے
اُس وقت سے وہ بات جاتی رہی۔ چنانچہ جب کثرت سے مجمع ہو رہا تھا اور اہل حاجت
نہا رہے تھے۔ ایک شخص مولانا فضل الرحمٰن صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے مرید
تھے اُن کی لڑکی بیمار تھی اُنھوں نے مولانا صاحب سے حال تالاب کا عرض کیا اور

اجازت مانگی کہ لڑکی کو لے جاکر نہلاؤں مولانا نے فرمایا ہاں لے جاؤ اور نہلا دو۔ مگر
خیرآباد میں جاکر میاں صاحب سے بھی مل لینا انھوں نے اس تالاب کی نسبت کچھ
فرمایا نہیں ورنہ اس کا اثر ہمیشہ رہتا۔ فقط اُن کی جب تک اُس پر نظر ہے وہ توجہ
رکھیں گے یہ اثر رہے گا اور جب وہ توجہ ہٹا لیں گے اثر جاتا رہے گا۔ اور خود بھی حضرت
کے ارشاد سے ثابت ہوتا تھا کہ دو چار ماہ کے بعد یہ اثر جاتا رہے گا چنانچہ دو آدمی مسلمان کہیں سے وہاں آئے
تھے اس واقعہ کو دیکھ کر خیرآباد حاضر ہوئے اور آپ سے عرض کیا کہ ہم سروڑے گئے تھے وہاں کے حالات دیکھے
اور خدمت میں حاضر ہوئے بیعت کرنے کو آپ سے عرض کیا تو آپ نے فرمایا کہ ابھی دو ایک مہینے وہاں کا شعبدہ دیکھو پھر آنا
اس سے صاف معلوم ہوتا تھا کہ دو ہی تین مہینے کے بعد اثر جاتا رہے گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا اسی زمانہ میں ایک ہندو
مرضِ جذام میں مبتلا تھا ہاتھ بالکل بیکار ہو گئے تھے اُس نے اپنی عورت سے کہا کہ میرا یہ حال ہو گیا ہے کسی کام کا
نہیں ہا تجھ کو اجازت دیتا ہوں جہاں چاہے تعلق کر لے اُس عورت نے شوہر سے کہا میرا تمہارا عرصہ کا ساتھ ہے میں
تم کو نہ چھوڑوں گی چنانچہ وہ عورت شوہر کو لے کر سروڑے آئی تھی اور بہت دنوں وہاں اسی تالاب میں اُس کو نہلاتی تھی وہ
اچھا ہوتا جاتا تھا چنانچہ میں نے خود بھی اس کو دیکھا ہے جب وہ بالکل اچھا ہو گیا تو اُس کی عورت شوہر کے ساتھ
خیرآباد آئی آپ کی زیارت سے مشرف ہوئی ان حالاتِ تالاب کو دیکھ کر حکام کو تردد ہوا تھا کہ یہ کیا امر ہے اس میں کون راز ہے
چنانچہ حکام نے خفیہ پولس کے بہت سے آدمیوں کو حکم دیا کہ اس کا صحیح حال دریافت کر کے اطلاع دیں چنانچہ ایک
ڈپٹی صاحب سیتاپور میں تھے انھوں نے خود مجھ سے کہا تھا کہ آپ لوگوں کو نہیں معلوم ہے حکام اس مجمع کے ہونے
سے بہت پریشان تھے۔ بہت سے خفیہ پولس کے حکام کو تحقیق کا حکم دیا تھا چنانچہ اُن سب نے متفقہ رپورٹ کی کہ ایک
درویش جو دنیا سے کچھ تعلق نہیں رکھتے ہیں محض خدا کی عبادت ہی میں ہمیشہ رہتے ہیں اُن کے ارشاد کا یہ اثر
ظاہر ہو رہا ہے۔ اُن کو اس مجمع سے کچھ غرض ہی نہیں ہے وہ گوشہ نشین ہیں کچھ خطرہ نہیں ہے جس زمانہ میں یہ مجمع
سروڑے میں ہو رہا تھا آپ خود بھی سروڑے نہیں گئے بلکہ میاں سید خادم حسین صاحب قبلہ کو بھی وہاں جانے سے
روکا تھا کہ تم بھی نہ جاؤ۔ چنانچہ ہم لوگ ریل سے آتے جاتے۔ اس مجمع کو دیکھا کرتے تھے مگر وہاں
نہیں گئے۔ ایک مرتبہ اُسی زمانہ میں جب یہ مجمع سروڑے میں ہو رہا تھا میں لکھنؤ جاتا تھا

جب کمال پور کے اسٹیشن پر پہنچا وہاں سے سرورہ بہت قریب ہی بہت لوگ آتے جاتے تھے ایک شخص گاڑی میں آکر بیٹھا وہ سرورے سے آیا تھا اُس نے بیان کیا کہ بہت سے لوگ جن کی بصارت میں نقصان تھا نہائے اور اچھے ہوگئے۔ چنانچہ میری آنکھوں میں بھی نقصان تھا میں بھی وہاں جاکر نہا آیا۔ میری آنکھوں کو بھی نفع ہوا۔ یہ حالت ہر وقت اور ہر روز نہ ہوتی تھی کسی کسی وقت ہوجاتی تھی اُس وقت بیمار اچھے ہوتے تھے۔ یہ اثر آپ کی توجہ کا تھا۔ جس وقت توجہ فرماتے تھے اُس کا اثر ظاہر ہوجاتا تھا۔

احقر مؤلف بھی اس کرامت سے واقف ہے یہ کرامت احقر مؤلف کے جوانی میں عالمگیر واقع ہوئی تھی۔ گو میں سرورے نہیں گیا تھا مگر میں نے ضلع بہرائچ سے جو لوگ اس تالاب پر گئے تھے اُن کو دیکھا تھا جس میں بعض لوگ کامیاب آئے تھے اور بعض ناکامیاب ۔

دین محمد عفی عنہ یکم تا ۲ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ

ایک درجہ کرامت کا آغازِ طلب میں ہے۔ وہ بے شک مخدوش ہے۔ کیوں کہ اُس پر ٹھہر جانے سے بقیہ سلوک طے ہونا دشوار ہوجاتا ہے۔ اس کا یہ مقصود نہیں ہے کہ ایسی کرامتیں خدانخواستہ خلافِ مشیتِ حضرت باری تعالیٰ واقع ہوتی ہیں کہ آخر کو خدانخواستہ وجودِ کریم کو ناقص کہنا پڑے بلکہ اُن پر فریفتہ ہوکر یس کر دینا بُرا ہے۔ جس کی ممانعت سرکارِ معنویؒ اس طرح فرماتے ہیں کہ ؎

اے برادر بے نہایت در گہیست
ہر چہ بروے می رسی بروے مایست

دوسرا درجہ کرامت کا وہ ہے کہ جب حق تعالیٰ اپنے کسی بندۂ خاص کا رُعب عالم والوں پر جمانا کسی مصلحتِ خاص سے چاہتا ہے تب وہ کرامتیں سرزد ہوتی ہیں۔ خواہ وہ مصلحت بطور انعام اُس بندہ کی شہرت دینے کی ہو۔ یا کوئی مذہبی اشاعت کسی خاص امر کی منظور ہو۔ یا اُس کے صدور کے ذریعہ سے مخلوق پر رحمتِ عام نازل فرمانا مقصود ہو ایسی کرامتیں کسی

حال میں نقصان رساں نہیں ہیں اور نہ اُن کے لئے کوئی خاص زمانہ متعین ہے مگر یہ ضرور ہے کہ اول دورِ
کرامت گزر جانے کے بعد سالک کے کسی بقیہ حصۂ عمر میں اس کا دور ہوتا ہے چنانچہ یہ خاص عالمگیر کرامت
اُسی زمرہ کی ہے جس کا خلاصۂ واقعہ یوں ہے کہ آپنے اُس گڈھیا کے پانی کو جو اوزانِ شرعی کے مطابق پاک تھا
اچھا اور قابلِ استعمال فرمایا اور لوگوں کی کراہت غیر اسلامی کو مٹانا چاہا۔ باتباع آیۂ پاک کہ لَا اِکْرَاہَ
فِی الدِّیْن اور خواص مریدین معتقدین نے شوق و ذوق کے ساتھ آپکے حکم کی اظہار اتباع کیا یعنی اس
میں وضو کیا اور غسل کیا یہاں تک کہ اس میں اپنے مریضوں کو نہلانا شروع کر دیا آپ خوش ہوگئے اور اسلامی
مسئلہ شرعی کی اشاعت کی رونق منظر ہوگئی پانی میں ایک اثر آپ کی توجہ سے پیدا ہوگیا اور ایک عالم اس میں مبتلا ہوگیا۔
کار از کار خیزد کا ہنگامہ شروع ہوگیا۔ مگر جب اس پانی کے دوامًا موثر رہنے سے آپنے اپنی شہرت
دیکھی جس سے آپ کو سخت نفرت تھی جس کا یہ فقرہ شاہد ہے کہ (کیا لوگ مجھ سے خیرآباد چھوڑا دینگے)
اور بالذات پانی کی پرستش کے رواج کا شبہ ہوا۔ اور اس تالاب و پانی کے چڑھاوے کی بابت
نزاعات باہم زمینداروں میں قائم ہوگئیں اور ایک کثیر مجمعۂ خلایق کو آپ کی طرف رجوع پیدا
ہوئی اور ایک عظیم الشان ہنگامہ آرائی آپ کی زیارت کی خانقاہ میں پیدا ہوگئی۔ یہاں تک کہ آپنے
پھاٹک بند کئے جانے کا حکم دیا۔ جس سے آپکے رجوع الی المقصود میں بڑا فرق آیا تو آپ نے اپنی
اس توجہ کو ہٹا لیا تو دودھ کا دودھ پانی کا پانی ہوگیا۔ کیوں کہ ماشاءاللہ آپ خدائے جلیل الجبار
مختار صاحب اختیار کے عبد بے شک خص الخاص تھے آپ کو عین روانگی میں رکاوٹ کا اختیار من جانب
حضرتِ مختار حاصل تھا کہ اس سے زیادہ بیّن دلیل حضرت باری تعالیٰ کی ہر حال میں مختار رہنے کی
کیا ہو سکتی ہے کہ اُس نے اپنے مقبول بندوں کو وہ مرتبہ عنایت فرمایا ہے کہ وہ درمیان میں مداخلت کرکے دورِ
رواں کو روک دیتے ہیں یا اس کی جہت پھیر دیتے ہیں جس کے سرکار معنوی موید ہیں کہ اولیاء راست
قدرت از الہ تیر جستہ باز گرداند ز راہ۔ آہ آج نئے حضرت رب العزت کی حضور میں دعا اور گریہ و زاری کی جاتی
ہے اور حضرات اولیاء کی جوتیاں اُٹھائی جاتی ہیں۔ احقر مولف کو اس کرامت خاص میں یہ پہلو بھی مندرج ملتا ہے
کہ حق تعالیٰ نے اس کے صدور کے ذریعہ سے آپ کو ولایت ہندوستان میں مشہور کرایا اور اس شہرت کی

وجہ سے ہزارہا مخلوق نے آپ کی زیارت کی لقا حاصل کی دیدار پایا اور ظاہر ہے کہ آپ اپنے وقت کے قطب ہندوستان تھے۔ گو آپ نے اپنی قطبیت پر بہت سے حجابات ڈال رکھے تھے یا یہ کہ خود حق تعالیٰ نے آپ کو چھپایا تھا کہ یہ لقا اور دیدار آپ کی عام مخلوق کے لئے رحمت عام ہو گئی اور زیارت کرنے والی مخلوق کا ذریعۂ نجات بن گئی اور عاقبت میں ان دیکھنے والوں کو حق تعالیٰ کے دیدار کا حق پیدا ہو گیا۔ آیۂ پاک من کان فی ھذہٖ اعمیٰ فھو فی الاخرۃ اعمیٰ اس کی گواہ ہے۔ یہ ایسی قسم کا انعام عطیہ حق تعالیٰ کا ہے جو دورِ سلیمانی میں ایک تاریخ ۱۲ ربیع الاوّل (کو واقعہ ہوا تھا) ...... کہ ہزارہا مخلوق نے خانقاہ نوشہ شریف میں حاضر ہو کر حضرت غوث زماں خواجہ محمد سلیمانؒ کی زیارت کی تھی اور سندِ نجات حاصل کی تھی کیونکہ نواحِ پنجاب میں اس واقعہ اور تاریخ موعودہ کی عین قبل ہاتفِ غیب نے جابجا یہ آواز دی تھی کہ جو اس ۱۲ ربیع الاوّل کو زیارت حضرت محمد سلیمانؒ کرے گا اس کی نجات ہو جائے گی آہ یہ تجلی سورۂ اذا جاء محمد اسلمی تھی معلوم نہیں کہ عین وقت پر اس کا ادراک ہوا یا نہیں کہ یہ واستِ احبابِ اسلمی کا حق تھا۔ مگر یقین ہے کہ معلوم تو ہوں گے مگر چھپائے گئے یہ ایک معظم تفصیل تھی جو قلم ارادت رقم حافظی سلیمانی نے قرطاسِ پاک اسلمی پر کی تھی تاکہ معلوم ہو جائے کہ حضرت اسلمی کی کیا شان ہے۔

یہ آپ کی اپنے آپ کو بہت زیادہ چھپانے کی جوڑ کی کرامت ہے جو خود آپ ہی سے استغراقی زمانہ میں شغفِ عشقِ محمدی کی وجہ سے مسلمہ حقانی کی اشاعت کے صیغہ میں سرزد کرائی گئی ہے چنانچہ جب مقصود کی تکمیل ہو گئی آپ میں کراہت پیدا کر کے معاملہ کا خاتمہ کرا دیا گیا۔

مجھ کو اس معاملہ میں حضرت مولانا فضل الرحمٰن صاحب گنج مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ کی مقدس اور معظم اس رائے سے بالکل اتفاق ہے اگر سرکارِ اسلمی باقی رکھے اس اثر کا دوام چاہتے جو اس میں آپ کی توجہ سے پیدا ہو گیا تھا تو قیامت تک اس پانی میں وہ اثر باقی رہتا جو اس وقت موجود تھا۔ مگر اچھا ہوا کہ اثر کو دوامیت نہیں دی گئی کیونکہ بصورت اثر دوام اہل ہنود تھوڑے دنوں کے بعد یہ جوڑ لگانا شروع کر دیتے کہ اس تالاب میں فلاں

وقت میں فلاں دیبی کا استھان رہا ہے یہ اُسی کا اثر ہے جیساکہ فی زمانہ حضرت سید سالار صاحب مسعود غازی رضی اللہ عنہ کے آبِ غسل کی بابتہ بڑے پیچ لگ رہے ہیں۔
یا مادہ پرست حکما وہاں گندھک وغیرہ کی کان کی تجویز کرنے کی عذاب میں مُفت مبتلا ہوکر اپنا وقت ضائع کرتے ہیں۔
اور یہ تو ظاہر ہی ہے کہ موجودہ اسلام سب سے آخر میں اس عالم میں تشریف لایا ہی اس لئے ہر شخص اپنا تاریخی پیچ لگا کر اُس کے برکات اور حسن وجمال کو اپنے طبقہ کی طرف پھیر سکتا ہے۔ چنانچہ کفارِ قریش یہ دعوی کر سکتے تھے یا بُت پرست لوگ فی الحال دعوے کر سکتے ہیں کہ خاص کعبہ شریف میں جو عظمت ہے وہ اُن کے بتوں کے رکھنے سے آئی ہے جو مسلمانوں کے کعبہ ماننے سے پہلے اُس میں رکھے تھے۔ علیٰ ھذا القیاس

دین محمد عفی عنہ ۳ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ

**مزید** بعد ختم تسطیر ملفوظ ہذا ذیقعدہ ۱۳۴۶ھ میں بمقام خیرآباد شریف حضرت منون میاں صاحب ردولوی مرید خاص سرکار اعلی سے یہ بھی معلوم ہوا کہ ممدوح سے حضرت محمد علی شاہ صاحب لکھنوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے بیان فرمایا تھا کہ اثرات آبِ تالاب سرورا کے زائل ہونے کے لئے کئی دن تک سرکار اسلمیہ نے اُلٹے لٹک کر (یعنی نماز معکوس پڑھ کر) دعا کی تھی تب اُس کا اثر زایل ہوا تھا۔
یہ روایت اُس خصوصیت کو بتلاتی ہی جو گروہ اولیا میں آپ کو حاصل تھی کہ اُس شارۂ الیہ اور شہرت کو بھی ناپسند کرنا جو مرضی حق سے واقع ہو یہ اُس اعلیٰ منزل کا سلوک ہی جس کو منقطع الاشارت ہونا کہتے ہیں اور یہی توحید کا انتہائی مقام ہی اور یہی وہ کُفر ہی جس پر اسلام کی جان قربان ہی۔ کہتے تو سب ہیں کہ کرامت کو حیض کے لتّوں کی طرح چھپانا چاہیئے مگر اس کو برت کر دکھانے والی یہی ذات پاک اسلمیہ مشاہدہ میں اس وقت آئی ہی۔ مسبوقین کا انکار نہیں کیا جاتا ہے اور آئندہ سے ناامیدی نہیں ہی۔ مگر مسلمہ طور پر اسلم ہونا محال ہی۔ دین محمد

اور یہ حالت آپ کی رہتی تھی کہ اگر کسی بیمار کی طرف دلی توجہ فرماتے تھے تو وہ اُسی وقت اچھا ہو جاتا تھا اور اگر کسی کو کچھ پڑھنے کو فرما دیتے تھے اور اُس کو وہ پڑھتا تھا تو صحت پا جاتا تھا۔ ف گویا یہ وقت آپ کے اظہارِ مسیحائی کا تھا جو بہت عرصہ تک جاری رہا۔ اور بالآخر آپ نے محمدیت پہ وصال فرمایا اور یہ مثال آپ کے پاک حال پہ منطبق ہو گئی جس کو بطور تفسیر حدیث شریف مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ:

گفت پیغمبر کہ شیخے رفتہ پیش
چوں نبی باشد میانِ قوم خویش

## مریضوں کی شفا پانے کی منتخب حکایت

چنانچہ میرے حقیقی چچا واجد علی خاں صاحب مرحوم وہ بھی حضرت شیخ الاسلام رضی اللہ عنہ کے مرید تھے اُن کا حال مناقب حافظیہ میں بھی لکھا گیا ہے اُن کا پوتا بشیر احمد خاں وہ بچہ تھا بیمار ہو گیا جگر میں ورم ہو گیا۔ اس کی علالت کا حال میں نے حضرت سے عرض کیا۔ فرمایا سات آیتیں جو ہمارے یہاں وظیفہ میں پڑھی جاتی ہیں اُس کو ایک مرتبہ روز پڑھ کر اُس پر دم کر دیا جائے۔ چنانچہ وارث علی خاں جو میرے اعزا سے حافظ تھے اُن کو لکھ دیا تھا وہ روز آیات پڑھ کر دم کر دیتے تھے وہ اچھا ہو گیا۔ اب بھی اللہ تعالیٰ کی عنایت سے زندہ موجود ہے۔ اُس کے تین لڑکی بھی ہیں۔ اللہ تعالیٰ حضرت کی برکت سے اُن کو زندہ رکھے یہ چچا صاحب مرحوم کی یادگار ہیں۔

ف۔ تخمیناً پندرہ ۱۵ بیس سال سے یہ آیتیں مولانا مصباح الحسن صاحب سجادہ کے توسط سے احقر مولف کو پہنچی ہیں مگر یہ نہیں معلوم تھا کہ یہ آیات ورد کی جاتی ہیں یا خانوادہ حافظیہ سلیمانیہ کے اوراد میں داخل ہیں تاہم میں نے اُن کو مجرب سمجھ کر اپنے ذاتی فراست اور طبیعت سے تخمیناً بارہ ۱۲ سال سے اُن کو داخل اوراد کر لیا ہے اور آج معلوم ہوا کہ یہ اوراد

کی آیات ہیں تو اُس کے لئے سوائے اس کے کچھ نہیں کہا جا سکتا ہو کہ صحتِ سلسلہ بڑی چیز ہے اُس سے پیرانِ عظام کی تعلیم آپ ہی آپ طالب کے دل میں اُتر آتی ہے۔

عاشقاں را شد مدرس حسنِ دوست | درس و تدریس و سبق شان روئے اوست
روز و شب شوریدگانِ عشق را | خود محمد پاسبانی می کنند
کیا کرے زاہدِ بے چارہ اُسے کیا معلوم | رحم کرتا ہے باندازۂ عصیاں کوئی

## مناقب

کبھی کسی بیمار کو یہ بھی فرمایا کہ۔ یَا حَافِظُ یَا نَاصِرُ یَا مُعِیْنُ یَا مَالِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ۔ پڑھ کر دم کر لیا کرو جس سے اکثروں کو صحت ہوئی ہے۔

ف۔ ان اسماء کے ساتھ اسم یا حافظ عقیدتی اسم اعظم قابل زیادہ توجہ کی ہے باقی اسماء اُس کے استتار کے لئے ہیں ؎

ہم نظر بازوں سے تو چھپ نہ سکا جانِ جہاں
تو جہاں جا کے چھپا ہم نے وہیں دیکھ لیا

اور کبھی کسی مریض پر کچھ توجہ فرماتے تھے اور وہ فوراً اچھا ہو جاتا تھا۔ چنانچہ حکیم عبدالعزیز صاحب مرحوم لکھنؤ کے بہت بڑے حکیم تھے اُن کا لڑکا بیمار ہو گیا تمام بدن خشک سا ہو گیا تھا۔ فقط پوست و استخوان باقی تھے۔ اور پیٹ بہت بڑھ گیا تھا اُن کے چچا حکیم عبدالحفیظ صاحب ہیں اُنھوں نے اطلاع دی کہ میں فلاں دن لڑکے کو لے کر حاضر خیرآباد ہونگا وہ چلنے کے قابل نہیں ہی سواری کا انتظام اسٹیشن خیرآباد پر کر دیجئے گا چنانچہ میں آستانۂ عالیہ پر حاضر ہوا اور دو پالکیاں اسٹیشن پر بھیج دیں حکیم صاحب ریل سے اُترے اور اُس بیمار لڑکی کو بھی پالکی میں سولا دیا اور آستانۂ شریف پر حاضر ہوئے۔ حضرت خادم حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے مکان میں جہاں رہتے تھے اُن کو ٹھہرایا۔

اور کھانا بھی تکلف سے تیار کرایا جب دسترخوان بچھایا اور کھانا رکھا گیا وہ بیمار لڑکا چونکہ پرہیزی کھانا کھاتا تھا یہ تکلف کا کھانا دیکھ کر سوچنے لگا کہ کیا کھاؤں حکیم عبدالحفیظ صاحب نے اپنے بیمار بھتیجے سے کہا کہ تمہارا گھر بھر حکیم ہے ہم لوگوں نے کوئی دقیقہ علاج کا اٹھا نہیں رکھا۔ مگر اللہ کی مشیت سے کچھ نفع نہ ہوا اب مجبور ہو کر اطباء روحانی کی طرف متوجہ ہوئے ہیں۔ یہاں پرہیز کی ضرورت نہیں ہے جو جی چاہے کھاؤ۔ چنانچہ بیمار نے جو جی چاہا کھا لیا اور اس دن حضرت رضی اللہ عنہ کی انت اُتری ہوئی تھی۔ آپ حجرے میں پلنگ پر لیٹے ہوئے تھے۔ ریل کے لکھنؤ جانے کا وقت آ گیا۔ حکیم صاحب نے مجھ سے فرمایا کہ حضرت کی خدمت میں لڑکے کو پیش کر دیں۔ چنانچہ حجرے میں حاضر ہوا اور یہ عرض کیا کہ حکیم صاحب بیمار کو لے کر حاضر ہوئے ہیں اور حکیم صاحب آدمی کی گود میں بیمار کو لے کر حاضر بھی ہو گئے۔ اور چارپائی کے برابر اس کو بٹھا دیا۔ حضرت اُٹھ بیٹھے اور پیر چارپائی کے نیچے اُتار دیئے اور بیمار کے سر پر دونوں ہاتھ رکھ کر کچھ دم کر دیا۔ بیمار نے دو روپیہ نذر پیش کی آپ نے حسب عادت لینے سے انکار کر دیا۔ حکیم صاحب نے مجھ سے فرمایا کہ اگر میاں صاحب قبلہ لڑکے کی نذر قبول نہ کریں گے تو بیمار پریشان ہوگا۔ میں نے یہ حال آپ کی خدمت میں عرض کیا آپ نے نذر قبول کر لی اور رخصت کیا۔ حکیم صاحب بیمار کو لے کر اسٹیشن پر چلے گئے۔ آپ نے دو روپیہ مجھ کو دیئے کہ اس کی مٹھائی منگوا کر لڑکے کے ساتھ کر دو چنانچہ وہ بیمار بالکل صحت یاب ہو گیا اور اب تک اللہ تعالیٰ کی عنایت سے زندہ ہے اور اچھا حکیم ہے۔ یہ ایک کھلی ہوئی آپ کی کرامت ہے۔

ف۔ خدا کرے اس کھلی ہوئی کرامت کے نفس تحریر کے صدقہ میں مجھ احقر کے امراضِ باطنی آپ کے پاک تصرف سے صحت یاب ہو جاویں۔ ذرا اس کرامت میں بیماری کی حالت میں جو آپ نے چارپائی پر اُٹھ کر بیٹھ کر پیر لٹکا کر جو اپنے سائلوں کا ادب کیا ہے وہ کیا خلقِ محمدی قابلِ یادگار ہے ؎

ادا ایسی کہ جس پر دل فدا ہی
روش ایسی کہ عالم مبتلا ہی

کیا آپ نے دو روپے نذر قبول کر کے اور فوری بساطت اور اکی کے ساتھ دو روپیہ کی شیرینی بطور تبرک خرید وا کر لڑکے کے ساتھ کر دی اُس کو نذر کا یہ نیت رد لینا اور قبول کرنا کہتے ہیں اسی لئے میں نے عرض کیا ہی۔ کہ باوجود لینے کے آپ بے لینے والوں میں تھے اور آپ کی ذات پاک بڑی عظیم الشان عارف تام معرفت اور صاحب اعتدال گزری ہی۔ واہ کیا اچھی آپ کی استغراقی حالت میں محویت مندرج تھی جس کی مثال اور نظیر ملنا دشوار ہے۔ اسی لئے حضرات تارکان دُنیا کو عاقل الناس کہا جاتا ہے۔ مریض پر آپ نے کچھ دم نہیں کیا بلکہ دم دیدیا تھا یعنی حیات تازہ دم بخش دی تھی

اولیاء راہست قدرت از الٰہ
تیر جستہ باز گرداند ز راہ

یہ حضرات اولیاء کی قضا مبرم پر مقابضت کا منظر تھا جو دیکھنے والوں نے دیکھ لیا یہاں تک کہ اُس کی حکایت شدہ شدہ ہم عاصیوں تک پہنچ گئی

| | |
|---|---|
| نگاہِ لطف کے امیدوار ہم بھی ہیں | لئے ہوئے یہ دلِ داغدار ہم بھی ہیں |
| ادھر بھی توسن اقدس کے دو قدم جلوے | تمھاری راہ کے مشتِ غبار ہم بھی ہیں |
| دیوانہ ام از عشق تو مستانہ ام ز چشم تو | اے حافظِ من رحم کن بر حالِ زارِ طالبیں |

دین محمد عفی عنہ ۲ محرم الحرام ۱۳۲۵ھ یوم چہارشنبہ

اور صبر آپ کا اس قدر بڑھا ہوا تھا کہ اکثر آنت آپ کی اُتر آتی تھی یہ بہت سخت مرض ہے مگر آپ اس قدر صبر اور استقلال سے کام لیتے تھے کہ کبھی ایسی حالت میں شکایت زبان سے نہ فرمائی چہرہ کی حالت سے تغیر معلوم ہوتا تھا مگر جب حال پوچھا جاتا تھا تو یہ فرما دیتے تھے کہ آنت ابھی چڑھی نہیں۔

ف۔ یہ آپ کا اختیار کردہ یا باری تعالیٰ کی طرف سے آپکے لئے پسندیدہ مرض تھا۔ ورنہ اس کے لئے دعا سے ازالہ ممکن تھا اور تصرف سے بھی یہ بہت بڑا صبر ہوا جس کو صبر اختیاری کہنا چاہیئے۔ اُس کی آپ شکایت بھی نہیں فرماتے تھے اور بوجہ احساس سخت تکلیف کے جو اندر محسوس ہوتی تھی جھوٹی الحمدللہ بھی نہیں فرماتے تھے۔ واہ ری بے مثل سچائی اور ظاہر و باطن کا ایک ہونا۔

(مناقب)

## ثبوت آنت اُترنے کے مرض کے اختیاری ہونے کا اور اسکی حکایت

جس سال میاں سید ہادی حسین صاحب کا انتقال حیدرآباد میں ہوا اور حضرت خادم میاں صاحب قبلہ اُن کی تنخواہ کے انتظام کے واسطے حیدرآباد تشریف لے گئے۔ ذیقعدہ کا مہینہ آگیا آپ کی کثرت سے آنت دوسرے تیسرے دن اُترنے لگی اُس کے صدمہ سے آپ خانقاہ میں رہتے تھے اور وہیں نماز پڑھ لیتے تھے ایک دن میں نے عرض کیا کہ حضرت کے عرس کا زمانہ قریب آگیا اور خادم میاں صاحب قبلہ بھی نہیں ہیں عرس میں کیا ہوگا۔ فرمایا ہمارا تو یہ حال ہی مگر عرس کا انتظام تو تم کرتی ہو اور تم تو اچھے ہو میں نے عرض کیا کہ عرس کا سب کام تو ہو جاوے گا۔ مگر صندل شریف کا لانا اور مزار پر چڑھانا یہ کام تو آپ ہی کا ہے اس کا کچھ علاج ہونا چاہیئے کہ آنت نہ اُترے۔ فرمایا میاں اسی حال میں رہنے دو ہمارا ایمان جھوٹا ہی۔ جوتیاں پڑتی ہیں تو قایم رہتا ہی۔

تبصرہ

ف۔ یہ جملہ کہ اسی حال میں رہنے دو یہ مرض کے اختیاری ہونے کی دلیل ہے باقی آخر کی دو جملے رسم انکسار کے موافق اول جملہ کے اصلی مقصد کے چھپانے کے لئے ہیں۔ اگرچہ بالآخر سرکار ہی صندل لائے مگر آپ نے یہ نہیں فرمایا کہ میں صندل لاؤنگا

اور اُس کے لانے کے قابل اُس وقت تک ہو جاؤں گا۔ سبحان اللہ کیسی احتیاط آپ بات چیت معمولی میں فرماتے تھے۔ اب یہ امر کہ میں کس بھروسہ پہ بار بار اس مرض کو اختیاری کہنے پہ زور دے رہا ہوں اُس کے وجوہ یہ ہیں :

گرچہ جسمت نازک ست ولب نزار

بر نمی آید جہاں را بے تو کار

کہ احقر مولف کے پیر و مرشد صاحب قبلہ جو دربار اسلمی کے محبوب و مقبول و مرید و مراد و مجاز و خلیفہ تھے جن کی معیت میں میں بسال وصال شریف سرکار اسلمی حاضر خیر آباد شریف تھا عین وصال شریف کے ایک دن قبل مجھے زیارت کرانے کے لئے اپنے ساتھ حجرہ خانقاہ شریف میں جہاں حضرت شیخ الشیوخ عالم حضرت خواجہ سید حافظ شاہ محمد اسلم صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ بحالت دورہ و بیماری رونق افروز تھی لے گئے۔ مگر ساتھ لے جاتے ہوئے کچھ سوچتے اور غور و خوض فرماتے جاتے تھے۔ آخر کار راستہ میں کھڑے ہی تو ہو گئے اور میری طرف مخاطب ہو کر ہیبت کے ساتھ میری ناواقفیت اور لاعلمی کی وجہ سے مجھ سے فرمایا۔ کہ خبردار ہمارے حضرت کو ضعیف نہ سمجھنا ابھی وہ اٹھ کر بچاس کوس کا پیادہ سفر فرما سکتے ہیں۔ یہ اُن کا ضعف و بیماری سب اختیاری ہے اور بعد اس اذن کے سکھانے کے آگے بڑھے اور میں معہ حضرت سید اسرار حسین صاحب مودودی سہسوانی رحمۃ اللہ علیہ کے پیچھے پیچھے چلا یہاں تک کہ مجھے لقا و دیدار اسلمی سرکار کا پیر و مرشد قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے طفیل میں بلا کسی خطرہ ضعف و بیماری وغیرہ کے خوش نصیبی سے حاصل ہوا۔ اور میں نہال ہو گیا۔ باقی حال دیدنی بھا نہ گفتنی مگر اُس کی بابت خفیف اشارہ اس بیت سے کر دیا جاتا ہے کہ ؎

| | |
|---|---|
| جلوۂ حسنِ یارِ من آئینۂ خدا نما | بر رخ او عیاں نگر عین جمال کبریا |
| با آیۂ کرسی بسوئے عرش پریدیم | تا حی را دیدیم بقیوم رسیدیم |

پس جو معرفت احقر مولف کو سرکار ذوی الاقتدار اسلمی کی۔ عارف کامل معرفت ذات پاک اسلمی کے توسط سے ملی اور عطا ہوئی اُسی پر میں قایم ہوں اور قایم رہوں گا۔ اور یہ دلیل محتاج بیان نہیں ہے کہ ذات کو ذات ہی خوب پہچان سکتی ہے۔

اے برتر از خیال و قیاس و گمان و وہم
وز ہر چہ خواندہ ایم شنیدیم گفتہ ایم

دین محمد ۱۰ محرم الحرام ۱۳۵۸ھ یوم پنجشنبہ

(مناقب)

# حکایت

## مریدوں اور معتقدوں کی رہنمائی کے لئے سخت خطرناک مصائب گوارا کرنا۔ معہ تحریص حاضری مسجد و پابندی جماعت

آپ کو ضعف اس قدر ہو گیا تھا کہ نماز خانقاہ ہی میں پڑھتے تھے مسجد میں نہ جا سکتے تھے۔ ایک روز آپ نے بشیر میاں کو بھیج کر مجھے بلوایا میں نماز کو مسجد میں اُٹھ چکا تھا فوراً حاضر ہوا۔ آپ خانقاہ میں بیٹھے تھے فرمایا میں زندہ بیٹھا رہوں اور مسجد میں جماعت نہ ہو تو زندہ کیسے رہوں گا۔ میں نے عرض کیا کہ میں تو ہر وقت حاضر ہوتا ہوں فرمایا ہاں تم تو آتے ہو عرس کا بہت کام ہے اگر کسی وقت نہ فرصت ملے تو کیا کوئی اُمّی مسجد میں نماز پڑھا دیگا جس سے لوگوں کی نماز نہ ہو۔ کیا گھر میں کوئی ایسا نہیں ہے جو نماز پڑھائے۔

آپ کو جب تک قوت تھی باوجودے کہ آنت اُترتی تھی مگر مسجد جا کر نماز پڑھتے تھے ایک روز آنت اُتری ہوئی تھی اور نماز کا وقت آ گیا۔ کہا کہ مجھ کو اُٹھا کر مسجد میں نماز پڑھنے بٹھا دو۔ اکثر آپ چلنے میں گر پڑتے تھے چوٹ لگ جاتی تھی۔ ایک دن آپ گر پڑے تھے اور آپ کے ہاتھ میں زخم ہو گیا تھا آپ نے اُس کو دیکھ کر فرمایا کہ ہم چل گئے تھے

میں نے عرض کیا کہ آپ چلتے میں گر پڑے ہیں یہ چوٹ کا اثر ہے آپ کاہے کو چلتے ہیں تو فرمایا۔ ع

دل نہیں مانتا ہی عشق سے باز آنے کو

بے مسجد گئے قرار نہیں پڑتا ہے۔

آپ کو ادنیٰ و اعلیٰ اپنے سب مریدوں معتقدوں سے محبت اور عشق تھا۔ اور بغیر آپ کی شرکت جماعت کے مسجد و جماعت دونوں سونی رہتی تھیں جس سے حاضرین کا ٹوٹا اور نقصان رہتا تھا اور آپ کو اس ٹوٹے اور دید کی پرواشت نہیں تھی۔ اور آپ کے نہ جانے سے دیدارِ عام میں بھی فرق پڑتا تھا۔ صاحب مزار سے آنکھیں چار ہونے میں دقت ہوتی تھی۔ عامیوں کی طرح حاضری کا ناغہ ہو جاتا تھا۔ اور جو آپ جماعت کو بذریعہ سید سے حلقہ کے فیض پہنچاتے تھے وہ بھی رہ جاتا تھا اور تحریص شرکت جماعت اور حاضری مسجد کا فعلی وعظ ناغہ ہو جاتا تھا۔ یہی وہ عشق بازی ہی۔ جس کی طرف آپ نے اشارہ فرمایا ہی کہ ع دل نہیں مانتا ہے عشق سے باز آنے کو

اس کا یہ مطلب نہیں ہی کہ جس سے آپ کو ذاتی عشق تھا وہ مسجد ہی میں ملتا تھا اور کسی مقام پر نہیں آسکتا تھا۔ آپ تو ماشاء اللہ ہر وقت اور ہر لحظہ ہر مقام پر مستغولی۔ لی مع اللہ سے سرفراز رہتے تھے اور جسم اور محسوساتِ ظاہری سے غائب رہتے تھے۔ یہی تو وجہ تھی کہ جس سے زخموں کا آپ کو علم تک بھی نہیں ہوتا تھا اور آپ کے باطن کا شباب ظاہری اعضا کی پیری کا کچھ خیال بھی نہیں کرتا تھا۔ اسی وجہ سے ظاہری کلفتیں پہنچتی تھیں اور اُن کو آپ دوسروں کے لئے اختیار کر لیتے تھے۔

دین محمد عفی عنہ

۴ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ

# روزمرہ کے حالات معہ اصلاح متعلق ایک محفل سماع کے جس میں شور و شغب تکلیف دہ بڑھ گیا تھا۔

موسم گرما میں آپ مغرب کی نماز کے بعد مسجد کے دکھن طرف بیٹھ کر نوافل معمولی مقرر کی پڑھ لیتے تھے اور جاڑے میں حجرے میں جاکر نوافل پڑھتے تھے۔ دروازہ بند کر لیتے تھے۔ جو کچھ وظیفہ پڑھنا ہوتا تھا تسبیح پر پڑھتے تھے۔ بعدہٗ تسبیح کو کھونٹی پر لٹکا دیتے تھے۔ آخر عمر میں ایک چھوٹا سا کبھا ردی کا بنوا لیا تھا اسی پر بیٹھ کر نوافل وغیرہ پڑھتے تھے اور جو کچھ وظیفہ پڑھنا ہوتا تھا اسی پر بیٹھ کر پڑھ لیتے تھے اور تکیہ پیچھے لگا لیتے تھے۔ ضعف کی وجہ سے بے تکیہ کے بیٹھا نہیں جاتا تھا۔ مگر جب پڑھنے سے فراغت ہوتی تھی تکیہ پلنگ کے نیچے کر دیتے تھے۔ اور کبھا بھی تہ کر کے پلنگ کے نیچے رکھ دیتے تھے۔ حجرہ کا دروازہ کھلواتے تھے کھجور کی چٹائی بچھی تھی حجرے میں اسی پر بیٹھے رہتے تھے۔ لوگوں کی موجودگی میں کبھی تسبیح ہاتھ میں لے کر نہیں پڑھتے تھے۔ ف - اس میں کوئی بات قابل توضیح نہیں ہے سوائے اس ادا کے کہ تسبیح بالمواجہہ ہاتھ میں لے کر نہیں پڑھی جاتی ہے۔

اور شب کو تہجد کے واسطے اس طور پر آپ آہستہ سے اٹھتے تھے کہ جو پلنگ کے قریب سوتا تھا اس کو بھی اطلاع نہ ہوتی تھی۔ آخر عمر میں انیسویں شب ذیقعدہ کو رات بھر محفل سماع میں ساکت بیٹھے رہتے تھے۔ مگر آخر شب میں اٹھ کر مسجد میں جاکر نماز تہجد پڑھتے تھے۔ پھر اگر محفل میں بیٹھ جاتے تھے ایک جلسہ سے محفل میں بیٹھے رہتے کبھی سماع میں اگر کچھ حالت طاری ہوتی تھی تو چادر اوڑھ کر بیٹھ کر ساکت رو یا کرتے تھے اور محفل میں جب آپ بیٹھے تھے اور نماز کا وقت آجاتا تھا تو موذن اذان کہتا تھا۔ آپ سماع کو موقوف کر کے مسجد چلے جاتے تھے۔ ف کوئی بات توضیح طلب نہیں ہے۔

ایک مرتبہ عرس کی شب میں کھانے کی تقسیم سے فراغت کر کے جب میں محفل میں حاضر ہوا تو آپ کو محفل میں نہیں دیکھا۔ مسجد میں حاضر ہوا تو دیکھا کہ آپ مسجد میں لیٹے ہوئے ہیں۔ عرض کیا کہ خلاف عادت آپ محفل سے کیوں اٹھ آئے فرمایا لوگوں کو حال وقال ہو رہا ہے مجھ کو کھڑے ہونے کی طاقت نہیں اس سے میں چلا آیا۔ میں نے عرض کیا کہ آپ مزار کے سرہانے غلام گردش میں بیٹھیں میں وہیں قوال بلا دوں گا۔ وہیں بیٹھ کر سنیں آپ اٹھ کر غلام گردش میں بیٹھے میں ایک قوال بلا لایا وہ آکر گانے لگا محفل میں جب یہ حال معلوم ہوا تو محفل میں جو قوال گا رہا تھا اس نے گانا بند کر دیا۔ اور سب لوگ محفل سے اٹھ کر اسی طرف چلے آئے۔ مگر پھر کسی کو حال وہاں نہ آیا سب چپکے بیٹھے سنا کئے۔ ف۔ آپ کے آداب کے قربان صدر محفل میں اپنی ناگواری کا اظہار نہ فرمایا اور حال وقال کو خود نہ روک کر اٹھ کر مسجد کو چلے گئے اور محفل کو اپنے حال پر چھوڑ دیا۔ اب یہ کہ دوسری جگہ حال کیوں نہیں آیا اس کی وجہ یہ ہے کہ وہاں حضرت عدم حرکت قائم رہنے کے لئے متصرف رہے۔ کیونکہ اسی لئے جگہ بدلی گئی تھی پھر وہاں کس کے حال کو حال آسکتا تھا سب بیٹھے اپنی تکلیف دہی ماضیہ پر پچھتاتے رہے اور حال کا آنا اختیاری بھی نہیں ہے اس لئے حال کے نہ آنے پر کچھ اعتراض نہ ہونا چاہئے۔ البتہ حضرت شیخ کو جائز ہے کہ وہ محفل کو روکیں یا بدلیں یا کسی حال پر اصلاح کے لئے معترض ہوں۔ دین محمد عفی عنہ ۲ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ

(مناقب)

## نماز پڑھانے کے لئے ایک آدمی مقرر کیا جانا

ایک مرتبہ آپ کی آنت اتر ہی ہوئی تھی لیٹے ہوئے تھے نماز کا وقت آ گیا مسجد میں جماعت کا انتظام ہوا آپ نے فرمایا کہ ہم کو بھی مسجد میں لے چلو جماعت سے نماز

پڑھیں گے۔ چنانچہ ہاتھوں پر اٹھا کر آپ کو لے گئے۔ آپ نے جماعت سے نماز پڑھی
جب ضعف بہت غالب ہو گیا۔ چلنے پھرنے سے بالکل معذور ہو گئے تو خانقاہ ہی میں
نماز پڑھ لیتے تھے مگر فرمایا کہ ایک آدمی ہمارے ساتھ نماز پڑھ لیا کرے اور ہم کو بھی
پڑھاوے سہو بہت ہو گیا ہے۔ یاد نہیں رہتا ہے۔ چنانچہ ایسا ہی کیا گیا۔

ف۔ آپ وہاں کے حضرت تھے جہاں ذکر یا فوت ہی یا دوسرے نارسیدہ کی وجہ
سے چھپکے سے کیا جا سکتا ہے۔ یہ وہی معاملہ ہے جس پر سہو اور نسیان کا پردہ ڈال کر ایک شخص
کا تقرر ہوا تھا۔ بے حد جماعت کا شوق ایک یہ بھی مقام رکھتا ہے مگر اس حال میں امامت
مشکل سے نبھتی ہے۔

(مناقب)

## آپ کی کرامت سے سردار یار جنگ صاحب کے اولاد ہونا

میاں سید محمد سعید صاحب اس کے راوی ہیں کہ ایک مرتبہ نواب سردار یار جنگ بہادر
حیدر آباد سے خیر آباد حاضر ہوئے۔ اور کچھ دنوں حضرت کی خدمت میں رہے چوں کہ
نواب صاحب کے کوئی لڑکا نہ تھا۔ چلتے وقت حضرت سے عرض کیا کہ لڑکے کے
واسطے دعا فرمائیں تو آپ نے انار اُن کو کھانے کو دیا اُس انار کے استعمال سے
اُن کے لڑکا ہوا اور بفضلہ تعالیٰ اس وقت زندہ موجود ہے اور نہایت سعادتمند ہے۔

## تذکرہ در بارہ اس کے کہ آپ کی توجہ سے آپ کے مریدین کا خاتمہ بخیر ہوتا ہے

آپ کی توجہ سے آپ کے مریدین آخر وقت میں آپ کے فیض سے پاک ہو کر مرے
اور خاتمہ بالخیر ہوا۔ چنانچہ کریم بخش پہلے شیعہ تھے سنی ہوئے۔ اور آپ سے بیعت کی
وہ غدر کے زمانہ سے میرے یہاں ٹھیرے ہوئے تھے اور سب کام کرتے تھے۔ وہ نماز

کے بھی ابتدا میں پابند نہ تھے اور لنگی ہر وقت باندھے رہتے تھے۔ اُن کو بخار آیا۔ مسہل دیا گیا۔ اسہال جاری ہوئے ایسے کہ تمام جسم سرد ہو گیا اور حالت نزع پیدا ہوئی آدمی سے کہا کہ میرا بدن صاف کر کے پائجامہ پہنا دے۔ اُس نے جسم پاک کر کے پائجامہ پہنا دیا۔ اپنے ہاتھ سے گھٹنے کو دیکھا کہ کھلا تو نہیں ہے۔ اور مجھ سے کہا کہ میری نبض ساقط ہو گئی اور زبان بھی کام نہیں دیتی ہے۔ آپ کے کاغذات سب بستہ میں بندھے ہوئے ہیں میں نے کہا کہ دنیا کی کام ہوتی جاتی ہیں یہ وقت ایسا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف متوجہ ہو اُنھوں نے تھوڑی دیر سکوت کیا پھر توبہ خود کی اور کلمہ طیب پڑھا اور اللہ اللہ کہنے لگے جس قدر ضعف بڑھتا تھا آواز کم ہوتی جاتی تھی مگر اللہ اللہ زبان پر جاری تھا جو لوگ وہاں کھڑے تھے اُنھوں نے کہا کہ اللہ تعالیٰ ہمارا خاتمہ بھی ایسا ہی کرے۔ چنانچہ اللہ ہی کے نام پہ اُن کا خاتمہ بالخیر ہو گیا۔ میری بھانجی تھی اُس کو بھی آپ ہی سے بیعت تھی ۲۳ برس کی عمر میں تپ محرقہ پیدا ہوئی۔ بہت کچھ علاج کیا مگر حالت بگڑتی ہی گئی۔ یہاں تک کہ ذیقعدہ کا مہینہ آ گیا میں رات کو اُس کو دیکھنے جاتا تھا اور علی الصباح درگاہ میں حاضر ہو کر کام کرتا تھا۔ ۱۲ تاریخ ذیقعدہ کی آ گئی صبح کو میں نے اُس سے کہا کہ اب میں نہ آسکوں گا۔ خیرآباد جاتا ہوں اُس نے کہا آپ چلیں میں بھی وہیں آتی ہوں چنانچہ وہ خیرآباد میں حاضر ہوئی۔ جس وقت خیرآباد آئی ساکت ہو گئی۔ میری والدہ زندہ تھیں اور بہن بھی زندہ تھیں وہ اُس کو پکارتی تھیں وہ کچھ جواب نہ دیتی تھی وہ رونے لگتی تھیں۔ ایک دن میں گیا۔ آواز دی۔ مجھ سے کہا میں عرصہ سے بیمار ہوں۔ یہاں حاضر ہونے سے آرام ملا ہے۔ چپ لیٹی رہتی ہوں۔ یہ دو آدمی مجھے بار بار پکارتے ہیں اور روتے ہیں۔ میں نے کہا کہ تمھارے سکوت سے ماں اور نانی پریشان ہوتی ہیں تم جواب دے دیا کرو وہ نہ روئیں۔ چنانچہ مجھ کو خیال تھا کہ عرس ہی میں اس کا خاتمہ ہوا تو بہت پریشانی ہوگی۔ خدا کی قدرت اسی حالت میں عرس بھر زندہ رہی۔ کاکوری کے پیرزادہ صاحب خیرآباد آئے ہوئے تھے۔ زبیرالدین اُس کے شوہر اُن سے تعویذ

لکھوا کر لائے اور ارادہ کیا کہ اُس کو تعویذ پہناویں۔ اُس نے آنکھ کھول دیں اور پوچھا کہ
یہ کیا پہناتی ہو۔ اُنھوں نے کہا کہ کاکوری کے پیرزادہ صاحب نے یہ تعویذ دیا ہے اُس نے
کہا مجھ کو اس کی حاجت نہیں میرے پیر کافی ہیں۔ یہاں تک کہ عرس ہو گیا۔ ۵ ذیقعدہ کو
میں اُس کے پاس گیا تو دیکھا حالت نزع کی ہے اور پیر کمر تک سرد۔ کام نہیں دیتے ہیں یہ حالت
دیکھ کر پلنگ اُٹھا کر قبلہ رُخ اس کا منھ کر کے بچھا دیا وہ بالکل ساکت تھی۔ صاحبزادیاں درگاہ
شریف کے باہر کھڑی تھیں۔ میں نے اُن سے عرض کیا کہ باہر جاتا ہوں آپ آکر اُس کی
ماں اور نانی کو سنبھالے رہیں۔ اور میں پھاٹک میں درگاہ کے آکر بیٹھ گیا۔ حضرت رضی اللہ عنہ
بھی بیٹھے ہوئے تھے۔ تھوڑی دیر کے بعد ایک عورت نے آکر مجھ سے کہا کہ بیٹا آپ کو
بلاتی ہیں۔ میں اُٹھ کھڑا ہوا اور مریضہ کے پاس گیا اُس کے ہوش و حواس بالکل صحیح
دیکھے اور بہن نے مجھ سے کہا کہ ہم نے اس سے پوچھا کہ تم کو حضرت صاحب قبلہ قدس سرہ
العزیز سے بہت اعتقاد تھا تو نے حضرت کو دیکھا اُس نے کہا کہ یہ کیا سامنے کھڑے ہیں
اور کہا کہ دہنی طرف حضرت پیران پیر غوث الثقلین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کھڑے ہوئے
ہیں اور بائیں طرف حضرت خواجہ غریب نواز کھڑے ہوئے ہیں۔ میرے جانے سے پہلے
یہ کہہ چکی تھی جب میں پہنچا تو مجھ سے کہا کہ ابا موت میں تکلیف ہوتی ہے۔ میں نے کہا
بیٹا جہاں تک ہمارا اختیار تھا کام کر لیا اب اللہ تعالیٰ ہی کا اختیار ہے اُس کے شوہر
بھی کھڑے تھے اُن کے سامنے ہاتھ باندھے گویا قصور معاف کرایا اُنھوں نے قصور
معاف کیا۔ مجھ سے فقط یہ کہا کہ اولاد آپ کے سپرد کرتی ہوں اُسی وقت حضرت رضی اللہ عنہ
بھی تشریف لے گئے اور اُس کے سامنے چارپائی پر بیٹھ کے آنکھیں بند کر لیں اُس نے پکار
کر کلمۂ طیبہ پڑھا اور زور سے اللہ اللہ کہنے لگی اور اللہ ہی کے نام سے خاتمہ ہو گیا۔ میں نے
آپ سے عرض کیا کہ ۲۳ برس ہم نے پالا تھا اب آپ کی امانت آپ کے سپرد ہی اور باہر
چلا آیا۔ آپ بھی باہر تشریف لے آئے پھاٹک میں بیٹھ گئے اور مجھ سے فرمایا کہ یہ لڑکی ہماری

مہمان تھی اُس کی تجہیز و تکفین کا اہتمام میں ہی کروں گا۔ میں نے عرض کیا کہ آپ مالک ہیں چنانچہ سب سامان آپ نے خود کیا۔ کچھ دن رہے جنازہ طیار ہو گیا۔ اُٹھا کر درگاہ شریف میں لائے اور مزار شریف کے بائیں مسجد کے قریب رکھ دیا۔ لکھنؤ تار دیا تھا یقین تھا کہ کچھ اعزا ضرور آویں گے۔ لکھنؤ کی ریل مغرب کے بعد آتی تھی اُس کا انتظار تھا کہ لوگ لکھنؤ سے آجاویں تب نماز پڑھی جاوے مغرب کا وقت آگیا اور نماز مغرب کی پڑھی گئی۔ حضرت حسب عادت نوافل پڑھتے رہے۔ بعد فراغت مڑکر بیٹھے اور مجھ سے فرمایا اس لڑکی نے بڑی مردمی کی۔ مردوں پر بھی سبقت لے گئی۔ اور مجھ سے فرمایا کہ سورہ قیمٰۃ اور سورۂ دھر اور سورہ مُلک پڑھو۔ میں نے تعمیل کی جب پڑھ چکا تو ریل آگئی۔ نماز جنازہ پڑھی اُس کے بعد دفن کر دیا۔

ف ۔ حضرت شیخ کے مواجہہ میں انتقال اور اُنھیں کے ہاتھوں میں تجہیز و تکفین اور اُن کی زبان اقدس سے تعریف یہ بڑی خوش قسمتی کی بات ہے۔

## غریبوں کی آؤبھگت اور اُمراء سے نفرت اور اُسی میں خلافت اور مجازیت کی بحث

حضرت رضی اللہ عنہ جو غربا درگاہ شریف میں حاضر ہوتے تھے اُن پر بہت مہربانی فرماتے تھے۔ امرا کی طرف التفات بہت کم کرتے تھے۔ حیدر آباد دکن سے اگر کوئی غریب آدمی آتا تھا بعد عرس کے اُس کو ٹھہراتے تھے۔ جب رخصت کرتے تھے تو پھاٹک کے باہر جا کر فاتحہ خیر پڑھ کر رخصت کرتے تھے۔ ایک مرتبہ نواب خورشید جاہ بہادر جو مرزا مراد بیگ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے مرید تھے اور حیدر آباد کے امیر کبیر تھے وہ خیر آباد حاضر ہوئے تھے اُس وقت میں لکھنؤ میں تھا۔ یہاں آکر معلوم ہوا کہ وہ حجرے میں آپ کی خدمت میں

حاضر ہوئے اور آپ سے مل کر دریافت کیا کہ مرزا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کیا حضرت شیخ الاسلام کے خلیفہ تھے۔ آپ نے فرمایا نہیں۔ اُس وقت اُنھوں نے عرض کیا کیا آپ خلیفہ ہیں آپ نے فرمایا نہیں۔ یہ جملہ جو آپ نے فرمایا وجہ یہ ہی کہ آپ اس کے قایل تھے کہ خلیفہ وہ ہی جس میں شیخ کی سب صفات بالفعل موجود ہوں۔ وہ پائے نہیں جاتے تھے پورے۔ اس وجہ سے آپ نے اُن کو یہ جواب دیا......

نواب خورشید جاہ نے ارادہ کیا کہ خیرآباد میں جو زیارات بزرگوں کی ہیں۔ وہاں حاضر ہولیں اور جو عمارتیں شہر میں عمدہ ہوں وہ دیکھ لیں۔ چنانچہ میاں سید ہادی حسن صاحب مرحوم جو حضرت رضی اللہ عنہ کے بھتیجے تھے وہ اُن کے ساتھ ہو لئے اور حسینگہ نے گئے۔ میں جب لکھنؤ سے آیا اور خدمت شریف میں حاضر ہوا تو آپ نے مجھ سے فرمایا کہ ہادی میاں کا یہ فعل ہم کو اچھا نہیں معلوم ہوا وہ بڑے آدمی تھے اُن کو لے جانے والے بہت تھے۔ اس قدر آپ کو اُمرا سے گریز تھا۔

ف۔ سرکار خداوند نعمت حافظیہ اسلمیہ کو غربا کے ساتھ اُلفت باعتبار جنسیت لفظی کے تھی کیوں کہ آپ بھی تو بے مثل غریب اور نادر تھے۔ اب رہی اُمرا کی جانب سے دلی نفرت وہ تھی مگر نہ اس قدر کہ کسی طبقہ امارت والی شخصیت کا وہ حق زائل کیا جاوے جس کا عنداللہ وہ مستحق ہے۔ جس کا خلاصہ یہ ہوا کہ آپ میں ہر چیز درجہ اعتدال پر تھی اسی لئے آپ کے ارشادات اور کلمات طیبات کا کلی ادراک بہت دلکش تھا۔ اسی معاملہ میں اگر غور کامل کیا جاوے تو در حالے کہ امیروں سے آپ کی نفرت اچھی طرح سے ثابت ہی تو جو مکالمہ آپ کا کسی امیر سے ہوا اُس کی بنیاد پر ایک عمل درآمد کا مشہور کیا جانا کہ سلسلہ حافظیہ سلیمانیہ میں کوئی خلیفہ نہیں کیا جاتا ہی۔ کیسا حیرت انگیز ہے جس سے اس سلسلہ مقدس کے ختم ہو جانے کا گمان ناواقف کو ہو سکتا ہی۔ حالاں کہ سلسلۂ سلیمانیہ کی بالخصوص شاخ حافظیہ کا فیضان قیامت تک ختم ہونے والا نہیں ہی۔ اُس کی تشفی کے لئے ذیل میں تفسیر

مکالمہ کرنا لازمی ہوگیا وہ قابل ملاحظہ ہے۔ اور ملاحظہ کی جانب انعطاف توجہات کے لئے حضرتِ مولانا مولوی رومی رضی اللہ عنہ کی تحریک پیش کی جاتی ہے کہ،

انچہ حق آموخت کرم پیلہ را

ہیچ پیلے داند آں گوں حیلہ را

عاشقانہ جواب منجانب نواب صاحب صرف ایک مصرع سے ہو سکتا تھا کہ

جوابِ تلخ می زیبد لبِ لعلِ شکر خارا

مگر وہ خاموش رہے معاملہ نے صورتِ معمّا پکڑی مجھے اُس کا تبصرہ کرنا پڑا۔

## تنقیح یا تفسیر یا تشریح کلماتِ طیبات خداوند نعمت سرکار اسلمیہ خلیفہ حافظیہ

(۱) نواب صاحب خلافت جناب مرزا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی تصدیق و تسلیم کے ذریعہ سے اپنی ذاتی امارت کا رعب تقرب مرزائیہ کے حیلہ سے سرکار اسلمیہ پر جمانے والے تھے لہذا عارف کامل معرفت سرکار اسلمیہ نے بظاہر سوکھا اور ترش جواب دے کر اُن کو اُن کی خودی سے نکالا اور عجیب و پندار ریاست سے نیچے اُتار لائے تاکہ خیرآبادی حاضری اُن کی اہلیت اور استعداد کے موافق اُن کے لئے مفید ہو جاوے اور عین تفرقہ توحید بن جائے

(۲) اور آپ نے حضرت مرزا صاحب قبلہ کی خلافت اور خلفیت کی نفی اس لئے فرمائی کہ زور و قوت فیضان حافظیہ نے اُن کی ہستی کو اُن میں باقی نہیں چھوڑا تھا۔ لہذا جب وہ مٹادی گئی تھی تو خلف یا خلیفہ کیسے ہو سکتے تھے۔ وہ تو مجاز تھی یعنی اُن کی ہستی مجازاً اُن کی سمجھی جاتی تھی۔ اور جو اس مکالمہ میں آپ نے خود اپنی خلفیت یا خلافت کی نفی فرمائی وہ ہضماً لنفسہ تھی یعنی بصیغۂ اظہار انکسار۔ مگر چوں کہ زبان مقدس عارف سے کوئی کلمہ کسی حال میں خلاف تحقیق سرزد نہیں ہوتا ہے۔ لہذا خود اپنی نفی خلافت کے یہ معارف ہوئے کہ باہمت تصرف پاک حافظی نے اپنے آپ کو آپ میں بالکل بھر دیا تھا۔

یا یہ کہ جب حضرت صاحب قبلہ سے حضرت امیر خسرو رضی اللہ عنہ کی خلافت کی بابت سوال کیا گیا ہے تو جواباً ارشاد ہوا تھا کہ خلیفہ کس کو کرتے وہ تو خود محبوب الٰہی تھے۔ اس لئے آپ کلیتاً صفات حافظیہ کی مظہر ہو گئی تھی۔ اور ظاہر ہے کہ ذات میں تفرقہ نہیں ہے۔ پس جب کسی کے صفات کسی میں پورے طور پر رونق افروز ہو جاویں گی تو شخصیت ثانیہ شخصیت اول ہو جاوے گی۔ اس میں خلفیت اور خلافت کی گنجائش باقی نہیں رہ سکتی ہے۔ لہٰذا آپ تو خود عین بڑے حافظ صاحب قبلہ ہو گئے تھے۔ آپ کہاں تھے جو خلیفہ ہوتے۔

(۳) اب رہی آپ کی یہ رائے وہ بے شک صحیح ہے کہ جس وقت مستخلف کی کل صفات خلیفہ میں ملیں تب وہ واقعی خلیفہ ہوگا۔ تو چوں کہ کل اپنی صفات کا کلی علم موصوف ہی کو ہو سکتا ہے اس لئے اس کی تاویل ہو گی کہ جب خود خلیفہ اپنے آپ میں مستخلف کی کل صفات معائنہ کرے اُس وقت وہ اپنے آپ کو خلیفہ یقین کر سکتا ہے اور سمجھ سکتا ہے اور ظاہر کر سکتا ہے۔ حالاں کہ اُس وقت کہنے اور بتلانے کی ضرورت نہ ہو گی بلکہ اُس حالت میں یگانگیت کی وجہ سے اشارۂ درمیانی بھی فوت ہو گا۔ جاننے والے جو کچھ جانتے ہوں گے وہ خود ہی جان لیں گے کہ

او بما از ما بسے نزدیک تر
داند آنکس کو ز خود دارد خبر

یہ میرے نزدیک خداوند نعمت سرکار اسلمیہ کی شان تھی۔ اب آگے نزاکت و لطافت مزاجی سرکار اسلمیہ معلوم کر کے ذیل میں احقر مؤلف کا عرض حال ہے۔

آپ نے جو اپنے آپ نفی کی وہی تو اثبات ہوا۔ اور اسی ضمن میں جناب مرزا صاحب کا ساتھ ہوا۔

چھپا چھپا کے نظر باز یاں ہوں اوروں سے
ہمیں سے آنکھ چھپانا ذرا اِدھر دیکھو
آنکھوں سے آؤ دل میں یہ خلوت کا ہے مکاں
ایسی جگہ رہو کہ نظر کا گذر نہ ہو

ان ارشادات الٰہیہ نے خلافت حضرت آدم علیہ السّلام کی جانب اچھا اشارہ کیا جس کی کافی توضیح تبصرہ میں کی گئی۔ کاش شیطان کو یگانگیت حضرت آدم علیہ السّلام کا علم ہوتا تو شاید وہ سجدہ کرنے میں نہ چوکتا مگر وہ تو علٰحدہ دوسرا سمجھا تھا۔

مگر ہاں اس کا احقر مولف ضرور قایل ہی کہ خانوادہ چشتیہ نظامیہ فخریہ سلیمانیہ کی اس شاخ حافظیہ میں خلافت کی تعمیم اور ہنگامہ آرائی مثل دیگر گروہوں فقرا کے نہیں ہی اس میں نہایت اخفا کے ساتھ بہت اطمینان کے بعد ایسی باریک اور مہین خلعت خلافت خلیفہ کو پہنائی جاتی ہی کہ بعض اوقات خود حضرت خلیفہ کو اس کا احساس نہیں ہوتا ہی جب بہت نوری چھینٹے مصور دیتا ہی تب صورت خلافت نظر آتی ہی۔

اختیار و جبر ایشاں دیگر است
قطرہا اندر صدف ہا گوہر است

دین محمد عفی عنہ ۵ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ

## (مناقب)

## دربارہ الٰہی میں اُمرا کی عدم مدارات کا حال

ایکمرتبہ نواب خورشید جاہ مرحوم حاضر ہوئے۔ میں مسجد میں موجود تھا۔ سویرے ریل سے آئے تھے وہ مسجد میں حاضر ہوئے وضو کیا اور نماز پڑھی درگاہ شریف میں دیر تک حاضر رہے۔ پھر نکلے تو دریافت کیا کہ میاں صاحب قبلہ کہاں تشریف فرما ہیں آپ خانقاہ کے حجرے میں اُس زمانہ میں رہتے تھے۔ اُس روز وہ وقت آپ کے فراغت کر کے باہر آنے کا تھا۔ مگر اُس دن وہیں بیٹھے رہے نواب خورشید جاہ بہادر وہیں حاضر ہوئے اور خالی پلنگ پر وہیں بیٹھ گئے اور آپ چوکی پر بیٹھے ہوئے تھے وہیں بیٹھے رہے۔ نواب خورشید جاہ دیر تک اندر آپ کی خدمت میں حاضر رہے۔ بعدہٗ عرض کیا

کہ عورتیں ساتھ ہیں اُن کو بھی لاکر زیارت کراؤں آپ نے فرمایا بہتر ہی وہ اسٹیشن پر گئے اور بیوی وغیرہ کو لے کر درگاہ میں حاضر ہوئے زیارت کے بعد اُن کو پہنچادیا دوسری بیوی کو لائے اور اُن کو زیارت کرائی اُن کو بھی لے گئے اس جھگڑے میں دوپہر ہوگئی۔ میاں سید خادم حسین صاحب نے کھانا اُن کے واسطے پکوایا تھا وہ ریل ہی پر بھیج دیا۔ اور وہیں سے وہ ریل سے روانہ ہوگئے۔ آپ نے کچھ مدارات اُن کی نہیں کی یہ حال آپ کا اُمرا کے ساتھ تھا۔

ف۔ امرا کے ساتھ حضرات فقرائے کرام کی یہی مدارات بہت ہی کہ اُن کو کسی مصلحت وقتی مثلاً ترقی اجراء سلسلہ وغیرہ کی وجہ سے داخل سلسلہ کر لیا جاوے اور اس کو جناب مرزا سردار بیگ صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ نے انجام دیدیا تھا اور اُس کا راز سرکار عالیہ کو معلوم تھا۔ لہذا سرکار ذوی الاقتدار نے مدارات مزید نہیں برتی۔ اگر مدارات مزید کے برتاوہ کی توفیق اُن کو حق تعالیٰ فرماتا تو شاید مدارات مزید ہیں دریغ نہ کیا جاتا۔ غور طلب یہ مسئلہ ہے کہ جب بظاہر امراء داخل سلسلہ کے ساتھ آپ کا یہ حال تھا تو غیروں سے کس قدر ترک آپ کے مزاج میں ہوگا۔ اب رہی امیر تارک امارت کی قدر اُس میں سرکار کو ہرگز دریغ نہ تھا۔

## اسی ضمن کی دوسری حکایت یعنی اُمراء سے سرکار کی کراہت

وزیر صاحب مرحوم اس کے راوی ہیں کہ وزیر اشرف صاحب جو مہاراجہ نرندر پرشاد کے یہاں ملازم تھے اور آپ کے مرید تھے۔ وزیر اشرف نے آپ سے شکایت کی کہ نرندر پرشاد تنخواہ تقسیم کرنے میں چھ چھ مہینہ لگا دیتے ہیں سخت تکلیف ہوتی ہے۔ یہ سن کر حضرت کو نہایت غصہ آیا۔ اُس کی دوسری روز نرندر پرشاد حضرت کی خدمت میں مسجد اردو شریف حاضر ہوئے اور کسی خاص وجہ سے اُن سے ملاقات ہوئی انھوں نے عرض کیا کہ میرے لئے دعا فرمایئے تو آپ نے فرمایا کیا دعا کروں تمھارے بعد ایک مرتبہ دیوانی اور چلے گی۔

اُس کے بعد گُل ہو جاوے گی۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

ف۔ اپنے نام لیوا مرید کی شکایت واقعے کی برافروختگی نے آپ سے یہ کہلوا دیا ورنہ آپ کچھ نہ فرماتے۔ زہے غلام پروری۔ خواہ وہ ہونے والا تھا جو آپ نے فرمایا۔ یا آپ کے ارشاد فرما دینے سے واقع ہوا۔

(مناقب)

## خوش حالوں کو بالعموم داخل سلسلہ نہ کرکے برکتِ دنیا کا فیض پہنچا دینا

یہاں خیرآباد میں غوث محمد حلوائی تلائی کا کام کرتا تھا۔ زین پور میں بھی وہی بٹائی کرتا تھا اور عرس میں بھی وہی آٹا وغیرہ تُلاتا تھا کئی مرتبہ اُس نے آپ سے درخواست بعیت کی۔ آپ اُس کو فرماتے تھے کہ ڈاڑھی رکھ تو سلسلہ میں داخل کر دوں گا۔ ایک مرتبہ وہ آپ کے پیروں سے لپٹ گیا کہ سلسلہ میں داخل کر لیں اُس وقت بھی وہی فرمایا کہ ڈاڑھی رکھ لے۔ خیر اُس نے ایک مرتبہ مجھ سے کہا کہ میں آپ کی خدمت میں ایک دفعہ حاضر ہوا۔ آپ حجرہ کے اندر تشریف لے گئے اور دونوں ہاتھوں میں غلہ نکال کر لائے مجھ کو عنایت کیا میں گھر لے گیا اور مٹھور میں غلہ کے ڈال دیا۔ اس قدر برکت مجھ کو ہوئی کہ اس وقت تک میرے یہاں غلہ کم نہیں ہوتا۔

(تبصرہ)

ف۔ آپ کا سلوک ہر نفر کے ساتھ اعیان ثابت کی دید کے مطابق ہوتا تھا چنانچہ اُس دید نے آپ کو اُن لالا صاحب کے داخل سلسلہ کرنے سے روکا یا متأمل کیا اور اُس شخص کی استعداد کو خود اُسی سے آپ نے ظاہر بھی کرا دیا کہ وہ ڈاڑھی رکھانے پر قادر نہیں ہوا۔ جو ایک سہل کام تھا تو آئندہ اُس سے کیا امید ہو سکتی تھی۔

یہ صرف ٹالنے کا شرعی حیلہ تھا۔ تاہم آپ نے

اُس کے مقصود کی عطا میں بخل نہیں فرمایا کہ اُس کی مطلوبہ برکت غلہ کو اُس کو مرحمت فرما دیا۔ کیا عجب ہے کہ محض برکت دنیا حاصل کرنے کے لئے وہ مرید ہونا چاہتا ہو۔ یہ حکایت پکار رہی ہے کہ جس امیر خوش حال کو جناب نے داخل سلسلہ فرمالیا ہے اُس پر آپ نے بڑی بے غایت عنایت فرمائی ہے۔

## (مناقب)

# انگریزی وضع سے آپ کو نفرت ہونے کی حکایت

انگریزی وضع بنانے سے آپ بہت ناراض ہوتے تھے۔ ایک مرتبہ عبدالغفار قوال بوٹ پہن کر آپ کے پاس آئے آپ نے فرمایا میاں تم نے بھی اپنا پیر سور کے منہ میں ڈال دیا اور آپ خود بھی لباس ملکی پہنتے تھے۔ انگرکھا اور پاجامہ اور دوپلی ٹوپی استعمال فرماتے تھے۔ کوئی وضع لباس میں ویسی نہ کرتے تھے جیسی اس زمانہ میں درویش کرتے ہیں۔

## تبصرہ

ف۔ جس قوم کی وضع کوئی اختیار کرتا ہے وہ اکثر اُس قوم کی طرف میل ہونے سے واقع ہوتا ہے۔ اس کے لئے حدیث بھی وارد ہے۔ لہذا جب نصاریٰ کی وضع اختیار کی جاوے گی تو اُن سے حُب یا میل ثابت ہوگا اور اس کی مسلمانوں کو ضرورت نہیں ہے بلکہ بُرا ہے۔ اس لئے آپ بھی ممانعت فرماتے تھے اور بڑے حافظ صاحب قبلہ کا بھی یہی حال تھا۔ دوسرے تبدیل وضع آباواجداد ایک بہت بڑے تلوّن کی بھی دلیل ہے اور ظاہر ہے کہ بہت تلون وضعداری سلوک کے خلاف ہے۔ آباواجداد کے رنگ پر قائم رہنا ایک بڑی وضعداری اور مستقل مزاجی اور دلیل استقلال ہے۔ دیکھو وہی قریش جو کفر کو صیغہ وضعداری آباواجداد میں پکڑے ہوئے تھے مگر جب اُنھوں نے اُس کو چھوڑا اور اسلام میں داخل ہوئے تو اُس اسلام کو ایسا نباہا کہ جانیں دیدیں اور آخر کار اُس کو ترقی سے عزت تک پہنچا دیا۔ مگر ساتھ ہی اس کی بُری وضع سے اچھی وضع میں آنے میں

تکلف بھی نہ کرنا چاہیئے۔ اب رہا آپ کا درویشی وضع نہ اختیار کرنا کتمان کے لئے تھا۔ یہ نہیں تھا کہ آپ کو اُس وضع سے نفرت ہو۔ اب رہا اپنے طالبین کو اختیار وضع درویشی سے روکنا یہ اس لئے تھا کہ جب اُس لباس کی قابلیت آجاوے تو وہ اختیار کی جاوے تاکہ ریا کا شبہ نہ باقی رہے۔ دین محمد عفی عنہ ۶ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ

(مناقب)

## ترک تعظیم کی وجہ سے مخلوق عام یا خاص معتقدین سے گریز کرنا یہ بہت بڑی ریاضت اور مجاہدہ ہے اُس کی حکایت

سخت تر ریاضت آپ کی یہ تھی کہ بعد حضرت شیخ الاسلام کے وصال کے آپ نے خیرآباد ہی میں قیام رکھا۔ اگر آپ حیدرآباد جاتے تو لوگ بہت تعظیم کرتے۔ چنانچہ ایک مرتبہ میاں سید خادم حسین صاحب قبلہ مرحوم حیدرآباد میں عرصہ تک رہے تھے۔ تو اُن کی والدہ پریشان ہوئیں آپ کو اُن کا خیال بہت تھا آپ حیدرآباد اُن کے لینے کو خود تشریف لے گئے۔ آپ کی عادت تھی جہاں جاتے تھے اطلاع نہیں کرتے تھے۔ اسٹیشن سے اُتر کے حضرت شاہ یوسف صاحب قبلہ وحضرت شاہ شریف صاحب قبلہ رضی اللہ عنہما کے آستانہ شریف پر حاضر ہو کر اُس دن وہیں قیام فرماتے تھے۔ دوسرے دن مسجد اُردو شریف تشریف لے جاتے تھے۔ اُس وقت آپ کو لوگوں کے تشریف لانے کا حال معلوم ہوتا تھا۔ سب لوگ آکر ملاقات سے مشرف ہوتے تھے۔

ف۔ اپنے قدردانوں میں رہنا اور جہاں معقول آؤ بھگت نہ ہو وہاں قیام کرنا۔ اپنے آپ کو جیتے جی خاک میں ملانا ہے۔ اور یہ بہت بڑی نفس کشی عظیم الشان ہے اور مرکا سلبی اُس کے خاتم ہیں۔ اور یہ بات پوری دلیل ہے کہ آپ کو حیلتاً یا صراحتاً کسی طرح اپنا یا اپنی شیخی کا اظہار پسند نہیں تھا اور نہ آپ اپنی تعظیم کی کسی طرح شایق تھے۔ اور نہ مشغولیِ حق

مشغولی مخلوق سے کم سمجھنے پر آپ راضی ہونے والے تھے۔ یعنی حضرت بابا فرید گنج شکر رضی اللہ عنہ نے جس اختفار کے لئے بعد سفر دور دراز اجودھن کے مقام کو پسند فرمایا تھا وہ اختفار کی غرض خیر آباد شریف اپنے وطن مالوف میں آپ نے پائی تھی۔ اور کیا عجب ہی کہ اسی آپ کی پسند نے مزار حضرت شیخ رضی اللہ عنہ خیر آباد میں بنوایا ہو۔ یہ خوب یاد رکھنا چاہئے کہ کسی خود مختار والی ملک مسلمان کی ریاست میں رہنے سے خواہ مخواہ والی ملک کا متبع بن کر رہنا پڑتا ہے اور غیرت سرکار اعلیٰ اس کو گوارا نہیں فرما سکتی تھی۔ بقول آنکہ دو پادشاہ در اقلیمے نہ گنجند۔ یہ دوسری وجہ عدم قیام کی ہوئی جس کے معارف احقر مولف کو ایک معظم بزرگ حافظی اسلمی کی سرکار سے ملے جنھوں نے بعد وصال شریف سرکار اعلیٰ سفر حیدر آباد دکن اس قسم کی ایک ضرورت سے کیا تھا۔ چنانچہ جب وہ وہاں سے لوٹ کر آئے تو لوگوں نے ان سے اس وقت کے وہاں کے درویشوں کا حال پوچھا تو ممدوح نے جواب دیا کہ ہاں حیدر آباد میں درویش تو ضرور ہیں مگر قریب قریب سب کا خدا وہاں کا نواب ہی۔ دین محمد عفی عنہ ۲ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ

(مناقب)

## غایت تعظیم حیدر آباد کا اظہار اور سجدہ تعظیمی کا وقوع اور اُس کی تنقیح و تبصرہ

ایک مرتبہ جناب مرزا صاحب رحمۃ اللہ علیہ آپ کی خدمت میں مع چند مریدین کے حاضر ہوئے اور سب سے کہا کہ سجدہ کرو اور خود بھی سجدہ میں گئے۔ آپ نے فرمایا لاحول ولا قوۃ الا باللہ اور اُٹھ کر حجرے کے اندر چلے گئے۔ تھوڑی دیر کے بعد حجرے سے نکلے اور مولانا جامی علیہ الرحمۃ کا یہ شعر پڑھا ؎

ہر مرتبہ از وجود حکمے دارد

گر فرقِ مراتب نہ کنی زندیقی

عرض کیا کہ حضرت یار نے صدیق بنایا ہی نہ کہ زندیق۔ آپ نے فرمایا مرزا صاحب آپ حضرت صاحب قبلہ قدس سرہ العزیز کے سامنے سجدہ کرتے تو کیا آپ خوش ہوتے مرزا صاحب

نے کہا کہ اگر یہ کام کرتا تو آپ مار کر نکال دیتے۔ آپ نے فرمایا تو آپ شیخ کو حاضر نہیں جانتے ہیں۔ مرزا صاحب نے سکوت فرمایا۔

ف۔ نفس سجدہ میں کوئی بحث نہیں ہے کیوں کہ وہ تعظیمی تھا اور یہ سجدہ زمرۂ مشائخین کرام اور صوفیائے عظام میں رائج ہے جس کو تعظیماً سر زمین پر رکھا جانا یا رکھنا کہتے ہیں۔ البتہ اس کے رواج کو جناب غریب نواز حضرت بڑے حافظ صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ نے عام طور پر پسند نہیں فرمایا ہے اسی لئے اظہار تنکر رنجی سرکار اسلمی سے ظہور پذیر ہوا ہے۔ اس میں بوجہ اشتمال مریدان جناب مرزا صاحب قبلہ کو شاید کوئی تکلف ہو تو وہ حضرت کی لاحول الخ خوانی سے رفع ہو گیا۔ یعنی حول و قوت حضرت ساجد اور اُن کے مقتدیوں کی جاتی رہی اور جب سجدہ کی حول قوت متغایرہ کی تو سجدہ کی بھی من حیث المغایرت نفی ہو گی۔

اب رہی بیت حضرت مولانا جامی علیہ الرحمۃ وہ تنبیہ عوام کے لئے ہے اور ہر حال میں حضرت شیخ کو موجود و حاضر سمجھنا یہ اسلمی قائم مقامی حضرت شیخ کا فیض ہے جو اپنے مستحق حضرت مرزا صاحب کے پاس پہنچ گیا۔

کچھ بھی ہو مگر جناب مرزا سردار بیگ صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ نے یہ صاف صاف بتلا دیا کہ سرکار اسلمی صرف حافظی خلیفہ ہی نہیں ہیں بلکہ مسجود الخلفاء بھی ہیں اور یہ بالکل نئی اور عجوبہ بات ہے کیونکہ رسم تعظیمی سجدہ کی حضرات خلفاء کے مابین سُنی نہیں گئی ہے۔ زہے عظمت و شان و مدارج۔ حضرت خواجہ حافظ سید شاہ محمد اسلم صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ اور جناب مرزا صاحب نے بھی بڑا کمال کیا کہ اپنے مریدین معتقدین کے سامنے بلکہ بمعیت اُن کی سرکار اسلمی کے روبرو سر زمین پر رکھ دیا۔

بر زمینے کہ نشانِ کفِ پائے تو بود ۔۔۔ سالہا سجدۂ صاحب نظراں خواہد بود

اور واضح رہے کہ بعض اوقات طالب صادق کی ذوقیہ بھڑاس ہیبت و جبروت حضرت شیخ کی وجہ سے اُن کی ناسوتی موجودگی میں نہیں نکلتی ہے تو وہ بعد وصال شریف حضرت قائم مقام

اور پیرزادگان سے نکالی جاتی ہی - اندریں صورت حضرت مرزا صاحب قبلہ اس اظہار کے لئے اپنے ذوق سے مجبور بھی تھے - اب رہی عام طور کی ممانعت حضرت بڑے حافظ صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ کی وہ بشرب حضرت مولانا جلال الدین رومی رضی اللہ عنہ ہے جن کی یہ رائے ہے کہ جس قدر طالب میں تحقیق اور دید مراتب حضرت شیخ کی بابت ترقی ہوتی جاوے - اُسی قدر وہ تعظیم حضرت شیخ میں ترقی کرے تو وہ طالب ادب شیخ کے ہر ہر مقام پر محقق رہے گا اور مقلد نہ ہوگا - بالآخر یہ تشریح حضرت مولانا جامی ہی علیہ الرحمۃ کی بیت پر ختم کی جاتی ہے کہ:

ایمان می فروشم بایک ادائے جاناں

جامی بکن تو سجدہ باید رضائے جاناں

حضرت مرزا صاحب نے فرق مراتب تو کیا کہ سرکار اسلمی کو اپنے سے بڑھایا - مگر سرکار اسلمی عبدیت وانکسار شعار بھلا اس کو مجمع عام میں کیسے تسلیم فرما سکتے تھے - اگر تسلیم فرماتے تو اس کا رواج ہو جاتا اور پردۂ کتمان پھٹ جاتا - اور چوں کہ لوگوں کا اظہار تعظیم سے باز آنا مشکل تھا - لہذا آپ نے وہاں کا قیام چھوڑ دیا - دین محمد عفی عنہ ۷ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ

## (مناقب)

# اسلمی استقامت کا ایک اعلیٰ نمونہ

الغرض حیدرآباد میں آپ کی بہت تعظیم کی جاتی تھی - مگر آپ نے وہاں سکونت نہیں اختیار کی قیام خیرآباد ہی میں رکھا اور گوشہ نشین رہے - عرس وغیرہ میں البتہ کہیں تشریف لے جاتے تھے - مگر قیام خیرآباد ہی میں رہتا تھا -

ف - اہل دنیا جو اپنے آپ کو خدائے تعالیٰ سے علیحدہ دوسرا سمجھتے ہیں اُن کے سب کام بھی اُسی فہمید سے ہوتے ہیں جو باطل مسلک ہے اسی لئے ان کے اچھے سے اچھے کام بھی اُلٹے اور باطل ہوتے ہیں پس اسی بنیاد پر اُن کی تعظیم وتکریم بھی اُلٹی اور بے موقع بے محل

اور باطل ہوتی ہو۔ لہذا طالب صادق اور ہوشیار سالک کو اُس سے اجتناب ضروری ہے لہذا آپ نے حیدر آباد کے قیام کو پسند نہ فرماکر اپنے تابعین معتقدین مریدین سالکین کو سبق دینے کے لئے اپنے اوپر یہ مصیبت اختیار فرمائی ورنہ آپ وہاں قیام فرماکر خدمت تعظیم نذر کر مستقیم پر قایم رہنے کی قوت رکھتے تھے۔ اب یہ کہ آپ مقیم اور گوشہ نشین رہے سفر ظاہر اختیار نہیں فرمایا اُس کی خاص وجہ یہ ہے کہ مآل کار سیر و سیاحت اور صحرا نوردی کی دولت آپ کو سرکار حافظیہ سے پورے طور پر مرحمت ہو چکی تھی اور زیادہ تر اسی کے حصول کرنے کے لئے سفر کیا جاتا ہے۔ آپ کو سفر در وطن سے فرصت کہاں ملتی تھی کہ باہر کا سفر اختیار فرماتے۔
اب رہا بعض آستانوں کی حاضری کا سفر یہ صرف دولت گوشہ نشینی پر پردہ ڈالنے کے لئے تھا ورنہ آپ کو جو کچھ پانا تھا وہ تو من کل الوجوہ اپنے مولا سے پا چکے تھے۔ اُنھیں کے دروازہ پر بیٹھ کر اپنی تمام زندگی بسر فرما دی۔ اسی کو استقامت کہتے ہیں جو بدرجہا کرامت سے افضل ہے

(مناقب)

## ادائے سنت حضرت محبوب الٰہی کا عملی نمونہ

آپ ہمیشہ مجرّد رہے۔ نکاح نہیں کیا مگر والدہ بھاوج اُن کی اولاد کی پرورش خود فرماتے تھے۔ سب کا آپ نے شادی بیاہ بھی کیا۔ بلکہ اُن کی اولاد کی شادی بیاہ کی تقریبات بھی ہر سال کرتے تھے مگر بظاہر کوئی آمدنی کی صورت نہ تھی۔
ف۔ مجرد رہ کر تکفل عیال کے بارِ عظیم کو اپنے سر پر رکھنا۔ یہ منزل آپ پر ختم ہو گئی۔ محض مجرّد تو اُس وقت بھی دیکھے جاتے تھے اور آئندہ بھی دیکھے جانے کی امید ہے۔ مگر آپ کی مبارک تجرد کی مثال ملنا ناممکن ہے جس کی تائید حضرت مولانا رومی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ

دُرویش است وہم صاحب عیال

درحالیکہ کوئی ذریعہ آمدنی کا نہ تھا اور کسی سے کچھ لیتے بھی نہ تھے تو اگر خیر آباد کی

اہلِ دُنیا نے آپ کو ایک لکھ پتی سیٹھ یا کیمیا گر سمجھا تو اُن کی کیا خطا ہے۔ اس سے زیادہ تو وہ سمجھ بھی نہیں سکتے تھے۔ اُن کو یہ کب یقین ہو سکتا تھا کہ آپ خازن خزانہائے غیب ہیں۔ اب یہ کہ اس غلط فہمی سے وہ فیوضاتِ باطنی سے محروم رہے تو یہ کون نئی بات ہے۔ کیونکہ ہمیشہ چراغ کے نیچے اندھیرا رہتا ہے۔

(مناقب)

## آپ کا مخالفوں میں بسر کرنا

اہلِ خیرآباد آپ کے مخالف سخت تھے مگر آپ نے اس کی کچھ پرواہ کبھی نہ کی اور وہیں بسر فرماتے تھے اور کسی مخالف کی مخالفت کی کبھی شکایت بھی نہیں فرمائی۔

ف۔ دولت معارف سلیمانیہ کے آپ حافظ تھے وہ آپ کے پاس تھی۔ مخالفوں ناقدردانوں ناواقفوں کے بیچ میں رہنے ہی سے تو اُس کی پوری حفاظت ممکن تھی اسی لئے جناب خداوندنعمت بڑے حافظ صاحب قبلہ نے اپنے آپ کو خیرآباد ہی میں دفن بھی کرایا۔ اور سرکار اسلمیہ نے وہیں قیام فرمایا۔

## عُرس کی بے سروسامانی اور اُس کا قدرتی انتظام

انگریزی عملداری کے دوسرے سال ہم آستانہ شریف پر حاضر تھے۔ اٹھارویں ذیقعدہ تک عرس کا انتظام نہ تھا۔ میر محمد حسن خاں کلکٹر جن کے قبضہ میں ایک تعلقہ بھی تھا حسب عادت آستانہ شریف پر حاضر ہوئے۔ اٹھارہویں تاریخ تھی دیکھا کہ عرس کا کچھ سامان نہیں ہے آپ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ آج اٹھارھویں ہے اور کوئی سامان عرس کا نہیں ہے تو آپ نے فرمایا کہ جیسی اللہ تعالیٰ کی مرضی ہے ہوگا۔ اُسی وقت خاں صاحب موصوف نے خود انتظام کر لیا اور عرس شریف ہو گیا۔ ف اور یہی اللہ تعالیٰ کی مرضی بھی تھی جو ظہور میں آگئی اور انشاءاللہ یہی مرضی

حق تعالیٰ کی قیامت تک قائم رہیگی ۔ اور عرس ہوا کرے گا۔

(مناقب)

## عالمِ تعلّق میں رہ کر بے تعلقی اور عالمِ صورت میں تا وہ بے صورتی

آپ کسی سے اشارتاً یا کنایتاً بھی اپنا حال نہیں فرماتے تھے اور کہیں تحریر فرماتے تھے۔ فقط حیدرآباد سے نواب محی الدولہ کی اول تحریریں آپ کے پاس آتی تھیں اُن کو آپ جواب بھی دیتے تھے مگر کسی کام کی اُن کو تکلیف نہیں دیتے تھے۔

ف ۔ یہ عمل آپ کا عالمِ تعلق میں بے تعلقی کا نمونہ تھا ۔ اور عین صورت میں مشق بے صورتی تھی آج کل تقریریں اور تحریریں بہت ہوتی ہیں مگر کوئی عامل بے تعلقی یا بے صورتی نظر نہیں آتا ہے ۔ اپنے جسم یا صورت سے اپنا کام نہ لینا یہ بڑی بے بہا مشق بے تعلقی و بے صورتی ہے۔ حیدرآباد جاکر آپ نے درویشوں کی اہلِ دنیا سے مستغنی ہونے کی مثال بنائی جس کی وہاں کے لئے بہت ضرورت ہے۔

ایک مرتبہ آپ حیدرآباد کسی ضرورت سے گئے تھے نواب آسمان جاہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے جب بیٹھ کر مکان پر گئے ۔ تین سو روپیہ حکیم وزیر علی کے ہاتھ آپ کے لئے نذر بھیجی ۔ آپ نے فرمایا مجھ کو حاجت نہیں ہے روپیہ واپس کردیا جاوے جب حکیم صاحب مرحوم روپیہ واپس لے گئے تو نواب آسمان جاہ بہادر نے اُن سے کہا کہ جاکر حضرت کی خدمت میں عرض کردیں فقط امیرِ کبیر ہی نہیں ہوں بلکہ حضرت خواجہ فریدالدین شکر گنج رضی اللہ عنہ کی اولاد بھی ہوں ۔ میری نذر آپ ضرور قبول فرمادیں ۔ حکیم صاحب نے آپ کی خدمت میں حاضر ہوکر یہ عرض کیا ۔ آپ نے ایک روپیہ اُس میں سے لے لیا کہ باواصاحب رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد ہونے کی وجہ سے یہ تبرک کافی ہے ۔ اور روپیہ امارت کی وجہ سے ہے یہ نہ لوں گا ۔ چنانچہ نواب آسمان جاہ اکثر لوگوں سے کہتے تھے کہ ہندوستان سے علماء اور اکثر درویش یہاں آئے

اور سب روپیہ حاصل کرنے کی غرض سے یہاں آئے ایک یہی وہ ہیں جو روپیہ نہیں لیتے

ف۔ ردّ وقبول نذور دونوں طریقے درویشوں میں جاری رہے ہیں مگر نہیں معلوم درویشوں کو اب کیا ہو گیا ہے کہ اب کوئی ردّ کی مثال نہیں ملتا ہے۔ جس سے نفس درویشی کی ذلت ہو رہی ہے۔ کیا مسلمانان رگ و رسلمانی در کتاب کے بالکل یقین کرنے کا یہی آخری زمانہ ہے

(مناقب) ۱۰ محرم الحرام

## عرس کا اہتمام اور اُس میں باوجود تعلق کے آپ کی بے تعلقی

اور حالات آپ کے لوگوں نے حیدرآباد میں دیکھے اور آپ کے معتقد ہوئے اور داخل سلسلہ ہوئے اُسی زمانہ میں حیدرآباد میں آپ نے مرزا صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے کہا کہ یہاں تو بہت اہتمام عرس کا ہوتا ہے مگر درگاہ شریف کا کچھ خیال آپ نہیں کرتے۔ مرزا صاحب نے عرض کیا کہ یہاں کچھ روپیہ متفرق چندہ کا جمع ہوتا ہے اور پانچ سو روپیہ خاص سرکار نظام سے ملتے ہیں جو رقم آپ ارشاد کریں وہ خیرآباد بھیجی جاوے آپ نے فرمایا سرکاری رقم خیرآباد عرس میں بھیجدیا کرو۔ چنانچہ اُس وقت سے سرکاری رقم یہاں آنے لگی۔ اور اہل حیدرآباد سے حکیم وزیر علی صاحب بھی مرید تھے وہ سو روپیہ سال عرس میں بھیجنے لگے اور رشیدی عنبر بھی سو روپیہ سال معرفت فتح اللہ بیگ صاحب مرحوم عرس میں بھیجنے لگے کچھ روپیہ اقبال الدولہ بہادر مرحوم بھی عرس میں بھیجنے لگے۔ اور سید احمد رضوی کپتان اور اُن کے بھائی بھی آپ کے مرید تھے وہ بھی کچھ نذر عرس میں بھیجنے لگے۔ اُس وقت آپ نے فرمایا کہ عرس میں کچھ دن بڑھا دینا چاہیے۔ میں نے عرض کیا کہ سولھویں تاریخ سے عرس کیا جائے اُس کو آپ نے پسند کیا اور سترھویں اٹھارویں اُنیسویں تین شبیں ہونے لگیں کھانا بھی تین دن تقسیم ہونے لگا اور مجمع بھی بڑھنے لگا۔ آپ عرس کے مجمع سے بہت خوش ہوتے تھے۔ ایک مرتبہ اٹھارھویں تاریخ صبح کو فرمایا کہ مجمع اب کے کم ہی تیسرے پہر سے بہت بڑا مجمع ہونے لگا۔ میں نے عرض کیا

کہ حضرت اب تو مجمع بہت ہے خرچ بھی تو ہونا چاہئے۔ فرمایا کہ کبھی عرس میں خرچ کی کمی ہوتی ہے
میں نے عرض کیا کہ کبھی نہیں۔ فرمایا پھر کیوں مرے جاتے ہو۔ میں نے عرض کیا کہ حضرت ہم تو ظاہر
دیکھتے ہیں ضرور آپ سے عرض کریں گے۔ آپ چپ ہو رہے۔ واقعی یہ ایک کرامت
حضرت شیخ الاسلام اور آپ کی کھلی ہوئی تھی کہ جب تک آپ موجود رہے جس قدر عرس میں
خرچ ہوتا تھا کسی سال آپ کی حیات میں ضرورت خرچ کی نہ پڑی بعد عرس کے سب کا روپیہ
دیدیا جاتا تھا کبھی اگر کم ہوتے تو پانچ چار روپئے۔ اور میں آپ سے حال عرض
کرتا تھا جو روپیہ کم ہوتے تھے وہ فوراً آپ اپنے پاس سے دیدیتے تھے۔ میں سب عرس کا
حساب بے باق کر کے سیتاپور جاتا تھا۔ اگر کسی کے کچھ پیسے باقی رہ گئے اور اس نے میرے
بعد آپ سے کہہ دیا تو جب میں آتا تھا آپ فرماتے تھے کہ فلاں کے پیسے کیوں باقی رہ گئے۔
دے کے کیوں نہ گئے۔ میں عرض کر دیتا تھا سہواً اور اس لئے یاد ہی نہیں دلایا۔ ورنہ دے کر
جاتا۔ یہ ایک کھلی کرامت آپ کی تھی کہ جو کچھ عرس میں خرچ ہوتا تھا وہ پورا ہو جاتا تھا۔
یہاں تک کہ ایک سال یہاں قحط تھا۔ میں ساٹھ من آٹا کل کا پسا ہوا لکھنؤ سے لے آیا
اللہ تعالیٰ نے اُس میں اس قدر برکت دی کہ عرس میں وہی کافی ہو گیا۔ جو کچھ سامان عرس
میں لیا جاتا تھا وہ ہی تمام عرس کو کافی ہو جاتا تھا۔

ف۔ عرس خیر آباد شریف جس تزک و احتشام سے ہوتا ہے وہ خود اپنی آپ
ہی نظیر ہو سکتا ہے۔ اگرچہ مجمع بہت زیادہ ہوتا ہے مگر ابھی تک بفضلہ اس میں کھانے کی
عام تقسیم جاری ہے۔ اور تخصیص طعام کی مشق سے بھی ابھی تک محفوظ ہے۔ ریاست حیدرآباد
کی رقم جو اس عرس شریف میں آکر شامل ہوتی ہے وہ قدرتی ہے۔ سرکار اعلیٰ کو خود بذات خاص
سرکار نظام سے کوئی تحریک وغیرہ نہیں کرنی پڑی ہے۔ اور دوسری رقوم جو حیدرآباد سے
آتی ہیں وہ دہندگان کی خود طبعی ہیں اُس کی بابت بھی سرکار اعلیٰ تحریک ذاتی سے محفوظ ہے
اس عرس شریف کا انتظام و اہتمام بالکل اس کا مصداق ہے کہ۔ خدا خود میر سامان است ارباب توکل را۔

البتہ اس نذر کے قبول فرمانے والے آپ ضرور ہیں۔ مگر دو رہا لیکہ کل رقم وصول شدہ عرس ہی میں
کل کی کل صرف کر دیجاتی تھی اور اُس کے صرف کرنے میں اس قدر تعجیل کی جاتی تھی کہ آخر تاریخ
ختم کے بعد دائی کو عام طور پر فاقہ ہوتا تھا اور وہ معہ اپنے کل حساب کتاب کے حضرت مولانا
ہادی علی خاں صاحب کی تحویل میں رہ کر صرف ہو جاتی تھی اور آپ اُس کو اپنے خرچ کے استعمال
میں نہیں لاتے تھے تو آپ کا اُس کا قبول کرنا مثل رد کرنے کے تھا۔ اور یہی آپ کی صفائی معاملہ
تمام برکات اور حُسن و جمال عُرس شریف کی باعث تھی۔ اگرچہ تمام عالم صدقہ بزرگان دین
سے پلتا ہی مگر سرکار اسلمی کی درویشی اس سے بالکل پاک تھی کہ سال بھر کے مصارف عرس
میں چلائے جاویں۔ جب آمدنی عرس کی بڑھی تو آپ نے دعوت عام مخلوق کے ایام اضافہ
فرما دیئے۔ اب یہ کہ آپ عُرس کا مجمع بڑھنے سے خوش ہوتے تھے تو کیوں نہ خوش ہوتے کیونکہ
آپ کوئی مراسلات ارسال نہیں فرماتے تھے نہ شرکت کے محرک ہوتے تھے نہ اشتہار وغیرہ جاری
کراتے تھے جو آتا تھا فرستادہ حق تعالیٰ ہوتا ہے۔ پھر ایسی آمد کیوں نہ قابلِ خوشی ہوتی۔

## تبصرہ متعلق عُرس شریف بطور مجموعی یعنی مختصر حالات

اتفاق سے وصال شریف سرکار اسلمی عین عُرس شریف کے ختم پر ایام ختم سے مل کر ہوا
جس کا باطنی یہ مطلب ہوا کہ ایسے آپ حضرت بڑے حافظ صاحب قبلہ سے واصل تھے کہ تفرقہ
عرس کے ایام میں بھی تفرقہ نہیں واقع ہوتے پایا آخر کار توسیع ایام عُرس شریف کی گئی یعنی
ایام ختم کی جانب بڑھائی گئی۔ اور اب قریب ایک ہفتہ کے مجمع ہوتا ہی اور دونوں عرس شریف
مل کر ہوتے ہیں۔ تاریخیں اُس کی یہ ہیں یعنی ۱۶، ۱۷، ۱۸، ۱۹، و ۲۰ و ۲۱ و ۲۲ ذیقعدہ شریف
اس اضافہ ایام سے جو مصارف بڑھے اُس کے شیدایانِ سرکار اسلمی متکفل ہو گئے جن میں جناب
حاجی غلام محمد کمینہ بارگاہ اسلمی عاصی و پر معاصی ہیں اگرچہ اس آستانہ عالیہ پر دیگر پیرانِ عظام
مسبوقین رضوان اللہ علیہم اجمعین کے فاتحہ اور عرس بھی ہمیشہ سے ہوتے ہیں جن میں فاتحہ سلیمانی

خاص ہی مگر سب سے بڑی تقریب سالانہ یہی عرس شریف حافظی اسلمی کی ہوتی ہی جس میں تمام چوکیاں قوالوں کی جمع ہو جاتی ہیں اور سماع کا خاص لطف ہوتا ہی اور سیکڑوں روپیہ قوالوں کو ملتا ہی۔ مگر حسنِ اتفاق سے بالا مقررہ چوکی مخصوصہ میاں غفار والی کے ہاتھ رہتا ہی۔

ہر دو عرسوں کے جو بالآخر ایک ہو گئے ہیں صندل شریف کی درگاہ حضرت مخدوم نظام الدین عرف مخدوم اللہ دیا صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے جلسہ سماع کے ساتھ لانے کے اوقات نہایت مقبول ہوتے ہیں یعنی جب کہ ہزار ہا آدمیوں کے مجمع کے ساتھ صندل شریف درگاہ حافظی اسلمی میں لایا جاتا ہی اور وہ اوقات بھی خاص قبولیت کے ہوتے ہیں جب ہر دو مزارات پر صندل شریف چڑھایا جاتا ہے کہ یہ اوقات ذوق عام کے ہیں۔ اب رہے اوراق محافل جن کا کوئی وقت مقرر نہیں ہی وہ بھی استعداد سامعین کے موافق ہوتے رہتے ہیں۔ احتیاطاً اس ملفوظ کو بابرکت کرنے کے لئے ذیل میں وہ صندل بھی تحریر کر دئے جاتے ہیں جو ذوق کے لئے مخصوص ہیں۔

## صندل جناب بڑے حافظ صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ کا

حبیبِ خدا افتخارِ ولی کا ۔۔۔ یہ صندل ہی حافظ محمد علی کا
مزہ دل کو ملتا ہے تیر نگہ کا ۔۔۔ جو چبھتا ہے کانٹا کوئی اُس گلی کا
ادھر سے جو نکلا وہ جنت کو بھولا ۔۔۔ عجب مرتبہ ہے تمھاری گلی کا
تجلّی سے روضہ کے عالم ہے روشن ۔۔۔ مہ و مہر ذرّہ ہے اُس کی گلی کا
مقدر پہ اپنے نہ کیونکر ہو نازش ۔۔۔ کہ ہے چترِ سر سایہ ایسے ولی کا

## صندل اسلمی مصنفہ جناب مولٰنا محمد ہادی علی خاں صاحب

شہیدِ محبت ولیِ خدا کا ۔۔۔ یہ صندل ہے اسلم شہِ اولیا کا

نبی کا ہے مظہر علی کا ہے وارث
ہمارا ہے مولا ولی ہے خدا کا

نہاں قلبِ انور میں ہے نورِ عرفاں
عیاں رخ پہ جلوہ ہے شانِ خدا کا

محبت میں تیری عجب لطف پایا
نہ خواہش وفا کی نہ شکوہ جفا کا

خدا جو نہ کیوں اس پہ قرباں ہوں دل سے
وہ چہرہ ہے آئینہ حسنِ خدا کا

مزارِ مبارک ہے یا طورِ سینا
وہ یا کعبۂ دل ہے اہلِ صفا کا

ترے در پہ محتاج آتے ہیں لاکھوں
تو ملجا و ماوا ہے شاہ و گدا کا

کرم کی نظر ہادیِ زار پر رکھ
کہ خوگر ہے تیرے کرم اور عطا کا

## صندلِ سلمیٰ مصنفہ احقر مؤلف

(جس کو اکثر مولف ہی نے مجمع میں پڑھا ہے)

این صندلے عجیب شیخ الشیوخ عالم
غیرت دہِ زمانہ حافظ محمد اسلم

جو یم تعینے را او گشت لا تعین
غائب نشد وجودش از ہجرِ خود بعالم

اے بے نیاز شاہا کردی بصد جلوہ
شو دستگیر ما را بسیار خستہ حالم

یہ اول تقریب عرس شریف میں تصنیف ہوا تھا۔

## صندل حضرت قبلہ و کعبہ دارین سیدنا حضرت حافظ محمد اسلم صاحب رضی اللہ عنہ

مصنفہ جناب حاجی غلام محمد خان صاحب جو سال سنہ ۱۳۴۲ھ کے عرس شریف میں تصنیف ہو کر پڑھا گیا

ہے صندل اٹھا نورِ چشمِ نبی کا
جو ہے لاڈلا فاطمہ رضؓ اور علی رضؓ کا

غلامی پہ ہے گو نہیں فخر بے جا
ہے محتاج عالم درِ اسلمی کا

ترے در سے جاری ہے عرفاں کا دریا
مجھے بھی کوئی جام صدقہ علی کا

مدینے کا منظر نجف کا سماں ہے
اسی میں ہے جلوہ محمد علی کا

تڑپتے ہوئے آئے مشتاق لاکھوں ترا جلوہ مظہر خدا اور نبی کا
بنا دل میں میرے گلِ باغِ رضواں چبھا کوئی کانٹا جو تیری گلی کا
پڑے گی نگہ طور پر کب ہماری ہے نقشہ کھنچا دل میں ایسے ولی کا
مزا درد کا پایا اس در پہ آ کر کھلا آج رتبہ تمہاری گلی کا
گلی میں تری ٹھوکریں کھائے ہیں ہم کوئی ہم سے پوچھے مزا عاشقی کا
دمِ نزع اپنی جو صورت دکھا دو مزا آئے مرنے میں بھی زندگی کا
زمانہ تجھیں کہہ رہا ہے مسیحا اک عالم ہے مارا ہوا آپ ہی کا
ترے در پہ جاری ہے عرفاں کا دریا مجھے بھی کوئی جام صدقہ علی کا
پناہِ غریباں یہی آستاں ہے اسی در پہ ہو خاتمہ زندگی کا

غلامِ محمد پہ کیجے کرم اب
ہے مارا ہوا حسرت و بے کسی کا

نوٹ - اب کے سال عرس [illegible]ھ میں مذکورہ بالا خاص صندل شریف پر بڑا ذوق رہا۔

## صندل قبلۂ کونین و کعبۂ دارین سیدنا حضرت حافظ محمد علی صاحب رضی اللہ عنہ

اٹھا آج صندل خدا کے ولی کا شہنشاہِ اعظم محمد علی کا
ہو فخرِ نظامی و نورِ سلیماں عیاں تم سے جلوہ ہے مولا علی کا
نرالا ہے دنیا سے مونے ہمارا خدا کا ہے محبوب پیارا نبی کا
مجھے خلد میں بھی ملے یہ حرم مزا میں نہ بھولوں تمہاری گلی کا
عجب حسن دلکش ہے خواجہ کا میرے مزا مجھ کو آیا یہاں عاشقی کا
کرم کی نظر بندہ پرور ادھر بھی غلامِ محمد ہے عاشق علی کا
شہیدِ محبت سگِ اسلمی ہوں کمینہ ہوں بندہ محمد علی کا

یادداشت۔ ۲۳ ذیقعدہ وقت صبح بعد محفل میلاد شریف عرس شریف ختم ہو جاتا ہے۔

(مناقب)

## سامان سرمائی خود اور حفاظت ملبوس حافظی

حضرت رضی اللہ عنہ کی عادت تھی کہ جب جاڑا آتا تھا گاڑھا کپڑا تھان پورا لی لیتے تھے خود بھی اُسی کی مرضائی روئی دار پہنتے تھے اور اُسی کی پانچ چار رضائیاں بنا لیتے تھے ایک خود استعمال کرتے تھے۔ جب کوئی غریب آجاتا تھا وہ رضائی اُس کو دے دیتے تھے خود دوسری اوڑھ لیتے تھے۔ غرض جاڑے بھر یہی انتظام رہتا تھا آخر سال آپ نے کچھ نہیں بنوایا چنانچہ بعد وصال شریف کے کوئی ملبوس آپ کا نہ تھا۔ فقط جو کپڑے جاڑے کے پہنے ہوئے تھے وہی تھے۔ حضرت شیخ الاسلام کا کچھ گرمی اور کچھ جاڑے کا لباس اب بھی رکھا ہے۔ بند کرکے صندوق میں رکھ دیے جاتے تھے چنانچہ وہ اب بھی ہیں۔ حضرت رضی اللہ عنہ کا کوئی کپڑا نہیں ہے۔ حضرت رضی اللہ عنہ حضرت شیخ الاسلام کے ملبوس کو سالانہ نکال کر اُس میں عطر لگا کر پھر صندوق میں رکھ دیتے تھے۔

ف۔ نہایت تقوے اور رعایت احتیاط سے آپ کی درویشی آراستہ تھی محض مزینی کی ذمہ داری آپ کی ذمہ رہتی تھی باقی کل تھان یا تھانوں سے آپ کا کچھ واسطہ نہیں تھا جو گھر والوں کے کام آتا تھا وہ کفاف متعلقین تھا جس کا دیا جانا فرض ہے۔ باقی جو متعدد رضائیاں بنوائی جاتی تھیں وہ کل آستانِ شریف کے مہمانوں کی آسائش اور راحت رسانی کی غرض سے تیار کرائی جاتی تھیں جن میں سے ایک مہمانوں کے طفیل میں آپ اوڑھتے جاتے تھے۔ اور اُس کی کلی مستحق آجانے پر دیتے جاتے تھے یہاں تک کہ وہ ختم ہو جاتی تھیں اور وہ آسائشِ مہمانان کی چیز بالآخر خیرات پر جا کر ختم ہو جاتی تھی۔ یہ ذاتی آپ کے اجتہادات تھے۔ دوسروں کی سمجھ میں کیسے آسکتے تھے۔

اس عالم کا حساب کتاب آپ اسی عالم میں بھگتاتے جاتے تھے - اتفاق سے انھیں رضائیوں میں کی ایک رضائی بعد وصال شریف اعلیٰ صاحب سجادہ صاحب کی عنایت سے مجھ احقر مولف کے بھی ہاتھ لگ گئی ہے - آپ سالک فنا و معدومیت تھے - پھر آپ اپنا لباس کیوں چھوڑتے جس سے یہ تفرقہ قایم رہتا کہ یہ لباس خود حضرت کا ہے اور یہ لباس بڑے حضرت کا - آپ کا تو علیحدہ کوئی لباس ہی نہ تھا تو کیوں آپ اپنا لباس علیحدہ چھوڑ لہذا جو لباس جناب خداوند نعمت بڑے حافظ صاحب قبلہ کا ہے - اسی کو آپ کا ملبوس یقین کرنا چاہیے اور اس کی سند کامل مثنوی شریف سے لے لینا چاہیے - کہ

من کیم لیلا و لیلا کیست من      ما دو روحیم آمدہ در یک بدن

اگر شریعت کی پردہ داری اور اظہار انکسار کے سلوک کا نباہ نہ منظور و پسند خاطر ہوتا تو شاید اپنا مزار بھی علیحدہ بنتا آپ پسند نہ فرماتے

بس کنم کہ عاقلاں را ایں بس است
بانگ دو کردم اگر در دہ کس است

محرم الحرام ۵۴ھ

(مناقب)

## بالآخر غذائے سرکار اعلیٰ کا حال اور اس پر روزہ داری

(بعض اوقات دن میں اور شب کو استغراق میں اشعار خوانی اور گریہ وزاری)

اور کھانے کی بھی آپ کی یہ کیفیت تھی کہ آخر عمر میں دو تین تولہ غذا ایک وقت ہو جاتی تھی - میاں سید خادم حسین صاحب قبلہ مرحوم تھوڑا سا ماء اللحم اور دو انڈوں کی زردی آپ کو کھلا دیتے تھے کہ قوت باقی رہے غذا برائے نام ہوتی تھی - ایک مرتبہ رمضان شریف آیا لوگوں نے آپ سے کہا کہ روزہ رکھنے کی آپ میں قوت نہیں ہے - فرمایا نہیں روزہ

رکھیں گے۔ چنانچہ تمام مہینہ روزہ رکھا۔ عید کے دن میں نے دیکھا تو آپ میں پہلے سے
زیادہ قوت معلوم ہوتی تھی اور مجھ سے فرمایا کہ لوگ کہتے تھے کہ قوت نہیں ہے روزہ نہ
رکھئے۔ ہم نے تو روزہ رکھا۔ کیا گھٹ گیا۔ آخر عمر میں آپ کو استغراق بہت بڑھ گیا تھا
کچھ دن باقی رہنے سے آپ کی یہ حالت ہوتی تھی کہ کوئی بات آپ سے نہ کہہ سکتے تھے۔
شب کو یہ حال رہتا تھا کہ اکثر اشعار پڑھا کرتے تھے اور رویا کرتے تھے۔ مسماۃ امامن
ایک ضعیف عورت آپ کی مرید تھی وہ آپ کی خدمت میں اکثر حاضر رہتی تھی۔ آپ
اکثر اشعارِ فارسی اس کو سنایا کرتے تھے۔ وہ تو خود سمجھتی نہ تھی آپ خود رویا کرتے تھے
جو کچھ آپ سے عرض کرنا ہوتا تھا صبح کو اشراق کے بعد آپ سے عرض کر لیتی تھی اُس وقت
آپ جواب صحیح ارشاد فرماتے تھے۔ ایک روز دن کو آپ پھاٹک کے سامنے پلنگ پر
بیٹھے تھے۔ حاضر ہوا سلام کیا۔ مصافحہ کیا۔ اُس وقت ایک حالت ایسی تھی کہ آپ نے
یہ شعر پڑھا۔

ایک تم ہو کہ خدا خود ہی تمہارا مشتاق  ایک موسیٰ تھے کہ ربّ ارنی کہتے تھے

یہی شعر اُس وقت پڑھتے تھے اور روتے تھے۔

ف ۔ گر خوری یک لقمہ از ماکولِ نور  خاک ریزی بر سرِ نانِ تنور

آپ سراپا نور ہو گئے تھے اور نوری اغذیہ نوش فرماتے رہتے تھے اُس کے محض
چھپانے کے لئے انڈے کی زردی وغیرہ قبول فرما لیتے تھے۔ آپ کو یہ قوت و اختیار بالآخر
حاصل ہو گیا تھا کہ مطلقاً کچھ نہ کھاتے۔ مگر وہ آپ کے زمانہ میں ایک عجوبہ بات تھی۔ لہٰذا
مصلحتِ اخفاء نے آپ کو اس حالت کے اظہار سے روکا اور یہ بھی خیال تھا کہ احباب
پر اس کا اتباع بہت شاق گزرے گا۔ باوجود ضعف ظاہری اور ناطاقتی اور ناتوانی
اور عدم غذائیت ماہِ صیام کے روزہ رکھ کر جیسے کی تیسے رہنا اس کا گواہ ہے۔ آخر
زمانہ میں آپ ہمہ وقت متغیر اور حال وکیف میں رہتے تھے۔ پھر آپ کو باوجود تغیرِ حال

ہمہ وقتی مجلس سماع میں اور مزید تغیر کی کیا ضرورت تھی۔ متغیر کو متغیر کرنے کا کبھی کسی محفل سماع نے دعوے نہیں کیا ہے۔ آپ ہر وقت اپنے آپ سے نکلے ہوئے مشغول با حدیث رہتے تھے کہ یہی سلوک حسینی ہے جہاں علم تفرقہ دانی باقی نہیں رہتا ہی جس کو عنا علم بھی کہتے ہیں اس لئے اپنی حیثیت سے بی اماں خادمہ جاہلہ کی استعداد کو آپ بڑے جاہلوں یعنی علمائے ظاہر سے افضل خیال فرماتے تھے۔ جس کا ثبوت یہ ہی کہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے علم غیر نافع سے پناہ مانگی ہی۔ لہذا اس بے چاری کے دل کو براہِ راست بلا حجاب علم فارسی کے اشعار سنا کر محظوظ فرماتے تھے اور دادِ خدمت دیتے۔

اور بھاٹک میں آپ کے حضور میں جب حضرت مولانا ہادی علی خانصاحب قبلہ کی حاضری ہوئی وہ عجیب مبارک وقت تھا اُس وقت سرکار اعلی نے خود حضرت مولانا صاحب ممدوح میں یا اپنی ذات پاک میں یا آفاق میں شانِ محمدی کو بتمامہ ملاحظہ فرمایا تھا اُس وقت جو آپ سے مانگا جاتا وہ عطا ہو جاتا۔ کیوں کہ خود معطی کی خواہ ندکور ہو رہی تھی وہ موقعہ اس عالم میں لقا حاصل کرنے کا تھا اور حضرت مولانائے معنوی رضی اللہ عنہ کی اس بیت کے تلاوت کرنے کا کہ:

اے لقائے تو جواب ہر سوال
مشکل از تو حل شود بے قیل و قال

مشتاق حضرت بڑے حافظ صاحب قبلہ کا تخلص بھی تھا اُس کی رعایت ذوق کو دو بالا کرنے والی ہے۔

(مناقب)

## بعض اہل نظر کی حالت تعظیمی بمقابلہ شانِ سلمی

مگر جو لوگ اہل نظر سے تھے وہ آپ کی بہت تعظیم کرتے تھے۔ چنانچہ مولوی محمد علی صاحب

لکھنؤ کے ایک درویش تھے وہ گوشہ میں بیٹھے رہتے تھے کسی سے ملاقات بھی نہ کرتے تھے۔ تنہائی میں مثنوی شریف البتہ پڑھا دیتے تھے وہ ہر سال عرس شریف میں حاضر ہوتے تھے۔ اور آپ ہی کے پاس حجرے میں بیٹھے رہتے تھے۔ جب آپ مسجد میں نماز پڑھنے آتے تھے تو ساتھ ہی آ گئے تھے اور جب آپ محفل میں تشریف لے جاتے تھے وہ بھی محفل سماع میں آپ کے ساتھ حاضر ہو جاتے تھے اور لوگوں سے کہتے تھے کہ میں عرس میں نہیں آتا ہوں فقط، اُن کی زیارت کو آتا ہوں کہ ایسے لوگ اب نہ ملیں گے۔ خاص لوگ جو اہلِ نظر تھے وہ ایسی تعظیم آپ کی کرتے تھے

## تبصرہ

ف۔ اگرچہ ایک ولی کامل کے پورے حالات دوسرے ولی پر منکشف ہونا دشوار ہے تاہم تھوڑے سے انکشاف کا یہ حال تھا کہ مولانا محمد علی شاہ صاحب لکھنوی مبتلائے شیونات ذات پاک اسلمی ہو گئے تھے۔ جن کے تقوے کا مختصر یہ حال ہے کہ وہ دیوانوں کے سایوں سے بھاگتے تھے کہ کہیں وہ دیوار ناجائز وسائل سے نہ بنائی گئی ہو۔ اور مولنا ممدوح پر جو تھوڑا انکشاف صفات اسلمی ہو گیا اُس کی وجہ خاص یہ تھی کہ وہ مشرب حضرت مولنا رومی رضی اللہ تعالیٰ عنہ رکھتے تھے۔ اور سرکار اسلمی مشرب مولویانہ کے سردار تھے۔ یہی جنسیت تھی جو انکشاف کا باعث ہوئی تھی۔ بہت سے اہلِ نظر ایسے بھی تھے جن کو طوقِ غلامی سرکارِ اسلمی اپنے گلے میں ڈالنا باعث افتخار تھا۔

اے دلا حلاج را ہمچوں سگِ کوئیت شمر
زینتِ دنیا و دیں شد طوق سرکارے کسے

دین محمد عفی عنہ ۱۶ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ
مقام میرٹھ

# تعلقہ دار صاحب محمود آباد سے سرکار اعلیٰ کا برتاؤ اور اُن کی نذر کی واپسی اور نذرِ مزار کی عدم واپسی

واقعی آپ کو جو مرید دیتے تھے وہ لے لیتے تھے اور کسی سے نذر کبھی نہ لیتے تھے
چنانچہ خیر آباد میں انگریزی میلہ تھا۔ سب تعلقہ دار جمع ہوتے تھے۔ ایک مرتبہ راجہ محمود آباد
کہ وہ شیعہ تھے میلہ سے حضرت شیخ الاسلام کے مزار کی زیارت کو آئے اور دیر تک مزار
مبارک میں حاضر رہے اور پانچ روپیہ نذر مزار شریف پر رکھ گئے میں نے آپ سے
عرض کیا کہ راجہ صاحب پانچ روپیہ درگاہ شریف میں چڑھا گئے ہیں۔ فرمایا درگاہ ہی کے
کام میں یہ روپیہ صرف کردیا جائے۔ دوسرے دن اُن کے مختار صاحب پچاس روپیہ لے کر
آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور آپ سے عرض کیا کہ کاغذ قلم دوات منگا کر پچاس روپیہ
کی رسید لکھ دیجئے راجہ صاحب نے یہ روپیہ آپ کو نذر بھیجا ہے آپ نے فرمایا کہ مجھ کو
روپیہ کی ضرورت نہیں ہے۔ یہ روپیہ آپ واپس لے جاویں۔ وہ روپیہ واپس لے گئے
رات کو آغا عبد الغنی وکیل راجہ صاحب سے ملے راجہ صاحب نے اُن سے کہا کہ میاں صاحب
نے ہمارا روپیہ نذر کا واپس کردیا۔ ہماری توہین ہوئی آغا صاحب نے کہا کہ آپ نے
مزار میں کچھ روپیہ چڑھایا تھا کہا ہاں پانچ روپیہ نذر رکھ دیئے تھے آغا صاحب نے کہا
کہ وہ روپیہ تو واپس نہیں کئے۔ راجہ صاحب نے کہا وہ روپیہ واپس نہیں کئے آغا صاحب
نے کہا درگاہ میں اگر کوئی ہزار روپیہ بھی چڑھادیگا تو میاں صاحب واپس نہ کریں گے۔
وہ روپیہ درگاہ شریف ہی کے کام میں صرف کردیا جائے گا اور خود وہ ہماری نذر
نہیں لیتے ہیں اُن کو کیا حاجت ہے تجرد سے بسر فرماتے ہیں۔ چنانچہ بعد اس کے پھر راجہ
صاحب ایک روز قریب شام کے درگاہ میں حاضر ہوئے مغرب کا وقت آگیا مسجد

میں اذان ہوئی حضرت رضی اللہ عنہ بھی حجرے سے نکل کے مسجد میں تشریف لائے۔ جماعت سے نماز پڑھی بعدہٗ حجرے میں جانے لگے نوافل پڑھنے کو میں نے شیخ غنایت اللہ صاحب مرحوم جو راجہ صاحب کے نائب تھے اُن سے کہا کہ حضرت حجرہ میں تشریف لئے جاتے ہیں اب عرصہ تک نہ نکلیں گے۔ اگر راجہ صاحب کو ملنا ہو تو اس وقت مل لیں۔ راجہ صاحب بیچ کے در میں کھڑے تھے۔ حضرت دوسرے در سے جو اُن کے پیچھے تھا نکل کے حجرے کو جانے لگے۔ شیخ صاحب نے راجہ صاحب سے جو یہ حال کہا اُنھوں نے آپ کی خدمت میں ملنے کو قدم اُٹھایا آپ مسجد کے زینہ پر پہونچ گئے تھے راجہ صاحب نے آپ کو سلام کیا اور مصافحہ آپ سے کر لیا۔ آپ نے اُن سے کچھ نہیں فرمایا۔ حجرے میں تشریف لے گئے راجہ صاحب نے بھی نماز پڑھی اور درگاہ میں دیر تک حاضر رہے پھر نکل کر اپنی قیامگاہ پر چلے گئے حضرت رضی اللہ عنہ حجرے میں رہے اور دروازہ حجرے کا بند رہا۔ یہ حال تھا آپ کا اُمراء کے ساتھ۔

ف۔ مریدین سے نذر قبول کرنے کی بھی آپ کی بالعموم عادت نہ تھی۔ حالاں کہ طریقت میں حضرت شیخ کو مرید کے کل مال و متاع پر تصرف کرنے کا اختیار ہے۔ اور اسی طرح صاحب اہلیت مرید بھی پیروں کے مال پر متصرف ہو سکتا ہے۔ پھر بھلا آپ کسی غیر کی نذر کیا قبول فرماتے۔ اب رہا آپ کا برتاؤ راجہ صاحب سے اُس میں محض آپ کا مصافحہ کر لینا بھی بہت غنیمت ہو گیا۔

دین محمد عفی عنہ۔ ۱۶ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ یوم سہ شنبہ مقام میرٹھ کوٹھی نمبر ۱۶۹

## عدم استعمال اشیاء ولایتی کا عملی نمونہ

آپ انگریزی چیزوں کے استعمال سے کارہ تھے چنانچہ آخر عمر میں بسبب ضعف کے آپ کو دولائی بھی سنبھالنا دشوار تھا۔ مرزئی نیم آستین بنوائی تھی۔ وہی ہر وقت پہنے رہتے تھے۔ اُس کے سامنے انگریزی بٹن لگے تھے۔ آپ نے تلاش کرا کے سوت کے بٹن جو

اس ملک میں لوگ بناتے تھے وہی بٹن بے کر لگائے تھے اور لگاتے تھے - انگریزی بٹن بھی لگانا پسند نہیں کرتے تھے۔

ف - آہ وولائی بدن پر نہ ٹھہرنا یہ آپ کے استغراق کا متوالا پن تھا - خیر بظاہر اس کو ضعف کہہ لیا جاوے مگر رضائی کی پوری آستین اور نیمی آستین کے درمیان کا فرق ضعف کی وجہ سے نہیں معلوم ہوتا ہے بلکہ لباس کے متعلق یہ آپ کا غایت درجہ کا تقویٰ تھا کہ اسی قدر لباس زیب بدن فرماتے تھے جتنا کہ بہت ضروری اور لازمی تھا - یعنی آپ محض ستر پوش تھے - اور بٹن بھی ولایتی نہ استعمال کرنا یہ غایت درجہ کا عدم استعمال اشیاء ولایتی کا عملی نمونہ تھا - اور چوں کہ اس وقت تک ترکِ موالات کا وجود ہندوستان میں نہیں پیدا ہوا تھا اس لئے یہ فعل آپ کا تقلیداً نہیں تھا بلکہ تحقیقاً بمذہب محققین تھا -

دین محمد عفی عنہ ۱۶ محرم الحرام ۴۵ھ

## حکامِ سلطنت سے آپ کا نہ ملنا خواہ وہ انگریزی کے ہوں یا نوابی کے

اور انگریزوں کی صورت بھی آپ کو دیکھنا ناگوار تھا آپ کسی انگریز سے عمر بھر نہیں ملے - ایک مرتبہ نواب خورشید جاہ نے بذریعہ رزیڈنٹ حیدرآباد حاکم ضلع سیتا پور کو اطلاع دی کہ خیر آباد میں جو مزار شریف ہے اُس کی کچھ مرمت باقی ہے وہ دریافت کر کے اطلاع دو - چنانچہ حاکم ضلع نے ہادی میاں صاحب مرحوم کو اطلاع دی کہ حیدرآباد سے بقیہ مرمت درگاہ کی کیفیت طلب ہے - میں انجینئر کو بھیج دوں گا وہ عمارت کو دیکھ کر جو بقیہ ہے اُس کا تخمینہ کر لائے گا اور وقت بھی بتلا دے گا کہ اُس وقت وہ آئے گا حضرت رضی اللہ عنہ سے یہ حال کہہ دیا گیا جس وقت وہ آنے کو تھا - آپ حجرے سے

گھر میں تشریف لے گئے وہ وقت پر آیا اور سب دیکھا بقیہ کام کا تخمینہ کرنے گیا جب تک وہ یہاں رہا آپ گھر سے باہر نہیں نکلے جب وہ چلا گیا تب باہر تشریف لائے۔ اس قدر اُن کے دیکھنے سے آپ کو گریز تھا اور آپ جب یہاں عملداری نواب کی تھی اُس وقت کے حکام سے بھی نہیں ملے۔

ف۔ فی الاصل آپ کو سلطنت ظاہری سے کوئی علاقہ نہیں تھا اسی وجہ سے عہدداران شاہی ظاہری سے آپ کی بے تعلقی تھی اور باوجود بے تعلقی بلاقات کے وقت اُن سے جو اخلاق غیر واقعی کیا جاتا وہ آپ کو ناپسند تھا اور نیز اُن کے آداب کے بھی آپ پابند نہیں رہتے تھے جن کا ملنے کی حالت میں برتنا ضروری تھا لہذا آپ کا گھر میں چلا جانا بالکل وہی روش تھی جو حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ نے بعض اوقات خلیفہ یا ارکین خلافت کی حاضری میں برتی تھی اب یہ کہ آپ کو کسی قوم کی صورت سے نفرت واقعی تھی تو اس کا واجبی یقین جب ہوتا کہ کوئی استدعا کی جاتی اور آپ اُس کو رد فرماتے مگر یہ ضرور ہے کہ آپ کو اپنی درویشی کو رونق دینے کی خواہش خطاب یافتہ لوگوں سے ملکر دینے کی نہیں تھی کہ کلکٹر صاحب یا لاٹ صاحب یا جگلیدار صاحب ملنے کو آتے تھے۔ ۱۲ محرم الحرام ۱۳۳۵ھ

# آپ کے دیگر آستانوں کی حاضری اور اعراس کی شرکت

## معہ اشارہ جانب نسب نامہ و سلاسل

بعد حضرت شیخ الاسلام کے آپ مخدوم شاہ مینا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے عرس میں حاجی حرمین صاحب کے عرس میں تو البتہ تشریف لے جاتے تھے یا شوال کے مہینہ میں حضرت مخدوم شیخ سارنگ صاحب کے عرس میں تشریف لے جاتے تھے باقی اور کہیں نہیں جاتے تھے۔ یا دہلی شریف میں پیران عظام کی زیارت کو اور اجمیر شریف میں بھی حاضر ہوتے تھے۔ مگر اس طرح مجرد گئے ہیں جس سے اظہار نہ ہو مگر سب آستانوں پر پیر بھائی

موجود تھے - اس وجہ سے لوگوں کو معلوم ہو جاتا تھا - دہلی میں حضرت قطب الاقطاب کے مزار پر میاں صابر علی صاحب مرحوم نے وکیل بھی کر دیا تھا - چوں کہ وہ حضرت شیخ الاسلام کے بھی وکیل تھے آپ کے بھی دستخط تھے - اجمیر شریف میں بھی خدام نے چاہا کہ آپ وکالت نامہ پر دستخط فرما دیں، آپ نے فرمایا اگر حضرت صاحب قبلہ نے کسی کو وکالت نامہ لکھا ہو اور آپ کے دستخط ہوں تو پیش کرو میں بھی دستخط کر دوں گا - اور یہ آپ کو علم تھا کہ حضرت شیخ الاسلام نے اجمیر شریف میں کسی کو وکیل نہیں کیا - آپ حضرت شیخ الاسلام رضی اللہ عنہ کے قدم بقدم تھے جو فعل آپ کرتے تھے وہی آپ بھی کرتے تھے آپ حضرت شیخ الاسلام رضی اللہ عنہ کے حقیقی بھائی کے فرزند ہیں اسی وجہ سے آپ کے نسب کا ذکر نہیں کیا جاتا ہے - کیوں کہ مناقب حافظیہ میں جو نسب نامہ تحریر ہے وہی نسب آپ کا ہے اور جو سلاسل مناقب حافظیہ میں تحریر ہیں وہی سلاسل آپ کے بھی ہیں -

ف - تونسہ شریف اور رودولی شریف وغیرہ میں بھی آپ کی حاضری ہوئی ہے مگر بزمانۂ آخر آپ ان جملہ حاضریوں سے بھی معافی میں آگئے تھے -

## نرائن تیلی خدمتی کا آپ کے تصرف سے مرض وبا سے شفا پانا

نارائن تیلی حضرت قبلہ کے باغ میں کام کرتا تھا اور آپ کی خدمت بھی کرتا تھا - ایک مرتبہ حضرت قبلہ رضی اللہ عنہ کھیری گئے ہوئے تھے - نارائن باغ میں رہتا تھا یہاں ہیضہ کی وبا شایع ہوئی وہ بھی سخت ہیضہ میں مبتلا ہو گیا اور حالت اُس کی بہت خراب ہو گئی رات کو باغ میں تنہا تھا اُس نے بیداری میں دیکھا کہ آپ تشریف لائے اور اُس سے فرمایا تو کیوں پریشان ہوتا ہے - اچھا ہے - یہ کہہ کر تشریف لے گئے اُس وقت سے وہ بالکل اچھا ہو گیا

ف - اگر اُس وقت آپ کھیری میں موجود نہیں رہے جس وقت کہ نارائن کو اپنے لقا سے سرفراز فرمایا تو یہ طے ارض کی کرامت ہوئی اور اگر وہاں بھی موجودگی قائم رہی تو

یہ شانِ ابدالیت ہوتی۔ بہر حال میاں نارائن کا کام تعلقِ خدمت سے نکالا۔ پس دربار کیا
ایک اہلِ ہنود کو صلۂ خدمت کا عطا کیا گیا تو خدامِ اہلِ اسلام کو کیوں سرفرازی نہ ہوگی۔

دوستاں را کجا کنی محروم ۔۔۔ تو کہ با دشمناں نظر داری

دیکھیں نارائن کا ایسا آپ کو ۔ دین کی بھی یہ تمنا ہی ضرور۔

۱۰ محرم الحرام ۵۹ھ
مقام میرٹھ

## اظہارِ قوتِ جاذبۂ سلبی و غیوریتِ حافظی و عنایتِ غایبانہ کا نمونہ و نگرانیِ مریدان کا کرشمہ و غایتِ تحمل کا برتاؤ

ایک مرتبہ حضرت قبلہ رضی اللہ عنہ علی گڑھ نواب احمد سعید خاں صاحب بہادر کے یہاں تشریف لے گئے تھے اور اُن کی کوٹھی علی گڑھ میں مقیم تھے۔ دن کو بعد کھانا کھانے کے حسبِ عادت قیلولہ فرمایا منھ سے چادر اوڑھ کر لیٹے تھے۔ نوشہ میاں صاحب قادری سلسلہ کے ایک درویش تھے وہ بھی کوٹھی میں خاں صاحب کے یہاں مقیم تھے۔ وہ کرسی پر آپ کے قریب بیٹھے ہوئے تھے۔ انھوں نے مراقبہ کیا کہ آپ کی نسبت کیا ہے اور کس قدر قوت ہے دریافت کریں کچھ پتہ نہ لگا۔ پھر دوبارہ مراقبہ کیا۔ آپ یا تو لیٹے ہوئے تھے یا اُٹھ بیٹھے اور چند اشعار عربی کے پڑھے نوشہ میاں صاحب آپ سے قصور معاف کرانے لگے اور اُس وقت سے آپ کی بہت تعظیم کرنے لگے۔ حاجی حق داد صاحب اس کے راوی ہیں کہ نواب محمد احمد سعید خاں صاحب نوشہ میاں کے یہاں عرس میں گئے اور حق داد خاں صاحب بھی نواب صاحب کے ساتھ تھے۔ ایک وقت نوشہ میاں اپنے کمرہ میں بیٹھے تھے اور حق داد خاں صاحب اُن کی کمر داب رہے تھے اور اُس وقت صرف نوشہ میاں کے ایک خلیفہ تھے۔ محمد احمد سعید خاں صاحب نے نوشہ میاں سے کہا کہ مجھے تجدیدِ بیعت کر لیجئے۔

اس کو سنتے ہی نوشہ میاں نے نہایت گھبرا کر اُن سے کہا کہ آپ کیوں بیعت کریں گے۔ آپ کے پیر نہایت زبردست اور کامل قوت والے ہیں۔ یہ کہہ کر اُس روز کا واقعہ مراقبہ کرنا اور آپ کا خفا ہو کر عربی اشعار پڑھنا کہ اُن اشعار کا مطلب یہ تھا کہ آدمی پہلے خود کو دیکھے اور یہ بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ اگر میں اُس روز معافی نہ مانگتا تو میری قوت اور محنت سلب کر لی جاتی۔ یہ کہہ کر نوشہ میاں نے بیعت لینے سے انکار فرما دیا۔ اُس کے کچھ دنوں بعد خاں صاحب عرس میں خیر آباد حاضر ہوئے اور بعد فراغت عرس واپسی کے وقت حضرت قبلہ کی خدمت میں حاضر ہو کر رخصت حاصل فرماتے ہوئے عرض کیا کہ میں کیا اجمیر شریف حاضر ہو سکتا ہوں اُس وقت آپ چھپر میں تشریف فرما تھے اور ایک صاحب خدمت میں حاضر تھے جب آپ نے یہ سُنا تو دوسرے صاحب سے مخاطب ہو کر فرمایا کہ لوگ اجمیر شریف جہاں کہ ہمارے پیشواؤں نے سالہا سال خدمتِ شاقہ کی ہے اور وہاں کا جانا ہمارے واسطے فخر ہے جانے کو اجازت ہم سے مانگتے ہیں۔ اور دوسری جگہ مرید ہونے کو ہم سے نہیں پوچھتے۔ یہ فرما کر پھر نواب صاحب سے فرمایا میاں ضرور جاؤ اور جو کچھ بھی تم کو ملے گا حضرت صاحب قبلہ کے دربار سے ملے گا۔

ف۔ احمد سعید خاں صاحب مرحوم مغفور کی طرف آپ کی عنایت غائبانہ تھی یعنی وہ عنایت بغرض تحفظ تعلقات متعلقہ یا اُن کو پندار سے بچانے کے لیئے جو بوجہ ریاست ہو سکتا تھا نہ اُن پر خود منکشف تھی نہ دوسرا شخص اس کا اندازہ کر سکتا تھا۔ اور اتفاق سے نوشہ میاں صاحب نے سرکار اعلیٰ کا اندازہ احمد سعید خاں صاحب کے ظاہر اطوار سے کیا اس لئے اُن کو حرمات آپ کی منزل کی جانچ کی ہوئی ورنہ وہ بر تال کے مخمصہ میں مبتلا نہ ہوتے۔ خیر جو ہوا سو ہوا سرکار اعلیٰ نے بہت تحمل فرمایا ورنہ بڑی مشکل ہو جاتی کیونکہ آپ کو بطور فخر کر دو نسبتیں قادریت کی حاصل تھیں اول خانوادہ قادریہ شریف کی شیخی کی نسبت۔ دوسری حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کی ابنیت کی نسبت۔

اب یہ کہ باوجود درخواست نواب صاحب ممدوح حضرت نوشہ میاں صاحب نے موصوف کو مرید کرنے سے انکار کیا۔ اس کی وجہ اول تو وہی ہی جو مذکور ہوئی دوسری وجہ یہ بھی ہے کہ اُنھوں نے قوت جاذبہ اصلی کا احساس کر لیا جو نواب صاحب میں مندمج تھی اور اُن کا عین ثابت بول رہا تھا کہ اُن کا خاتمہ حبّ سرکار اصلی پر ہوگا کہ درخواست کے ساتھ ہی وہ عنایت کھل پڑی اور اللہ ناظری کا منظر درپیش ہو گیا۔ اُس عنایت خاص کا اندازہ اُس شکایت سے ہوتا ہے جو حضرت نے بوقت اجازت حاضری اجمیر شریف فرمائی۔ شکایت خود تخصیص کی شاہد ہی۔ علاوہ اس کے جو حضرت نے یہ فرمایا کہ تم کو جو کچھ ملے گا وہ اُسی دربار سے ملے گا۔ یہ نہایت جوش کے کلمات طیبات ہیں جو جواہرات سے بھی اگر تولے جائیں تو بے قدری ہوگی۔ مجھے بطور خود اُس عنایت کا مشاہدہ حاصل ہے۔ اس لئے میں نے اس تبصرہ میں طوالت سے کام لیا ہے۔ اور بالآخر اس مصرعہ پر مضمون ختم کیا جاتا ہی۔

جواب تلخ می زیبد لب لعل شکر خارا

۱۷ محرم الحرام ۱۳۵۰ھ

## انسان کامل کا کسی بیمار کی بیماری کو خفیف تصور فرمانے سے عارضہ لاحقہ میں تخفیف اور شفا حاصل ہوتی ہے

اور صاحبان حکومت باطنیہ کو جائے نزول احکام قضا و قدر کے تبدیل و بدل کا بھی اختیار رہتا ہے بقول شخصے کہ (نہ سانپ مرے نہ لاٹھی ٹوٹے)

ایک مرتبہ حاجی غلام محمد خاں صاحب جو نواب احمد سعید خاں صاحب کے فرزند اور حضرت رضی اللہ عنہ سے بیعت ہیں۔ اُن کے محل میں سخت علیل ہو گئی تھیں۔ اُنھوں نے حق داد خاں صاحب کو خط دے کر حضرت قبلہ کی خدمت میں دعا کے واسطے روانہ کیا حق داد خاں

خیر آباد ہو نجکر ہادی میاں صاحب قبلہ کے ہمراہ حضرت قبلہ کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے
ہادی میاں صاحب قبلہ نے عرض کیا کہ نواب احمد سعید خاں صاحب نے خط بھیجا ہے آپ
نے فرمایا سناؤ حضرت میاں صاحب نے خط سنایا تو سن کر فرمایا کہ دسب مریض لوٹ پوٹ کر
اچھے ہو جاتے ہیں کوئی دیر سے اچھا ہوتا ہی کوئی جلدی، اس کے بعد حق داد خاں صاحب کو
بٹھایا اور خود بھی چار زانو چادر اوڑھ کر نیچے گردن کئے ہوئے تشریف فرما تھے۔
حق داد خاں صاحب کو بیٹھ کر بیس منٹ گزرتے ہونگے کہ ایک دم اوپر کو سر اٹھایا۔
اور حضرت نے نہایت غصہ و غیظ سے دو مرتبہ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھا۔
حق داد خاں صاحب یہ سنکر ڈرے کہ ابھی تو آپ نے مریضہ کے اچھی ہونے کی نسبت
فرمایا تھا اور اب موت کی خبر سنا رہے ہیں۔ مگر تھوڑی دیر کے بعد ایک آدمی بھاگا ہوا آیا
اور عرض کیا کہ سید اعجاز حسین صاحب کا انتقال ہوگیا آپ نے سن کر افسوس کیا۔ اور
اِنَّا لِلّٰہِ الخ پڑھی اور اس آدمی سے فرمایا کہ اچھے آدمی تھے اور حکم دیا کہ حضرت بڑے
مخدوم صاحب قبلہ قدس سرہ العزیز کے آستانہ میں قبر تیار کرائی جاوے۔ وہ وہیں دفن ہونگے
یہ فرماکر پھر اسی طرح نیچے گردن کئے ہوئے آپ بیٹھ گئے۔ دو گھنٹہ کے بعد حضور نے پھر
گردن گھبرا کر حالتِ غصہ میں اٹھائی۔ اس کے بعد ایک شخص نے خدمت میں حاضر ہو کر عرض
کیا کہ جس جگہ حضور نے قبر کا ارشاد فرمایا تھا وہاں قبر کھودی گئی تو متصل اس کی ایک پختہ
قبر تھی اس قبر کے کھودنے سے اس قبر کی ایک اینٹ نکل گئی جس کی وجہ سے نہایت خوشبو اس قبر سے نکل رہی ہے
اب قبر کے واسطے کیا حکم ہے اس کے جواب میں ارشاد فرمایا کہ اینٹ اس قبر کی برابر کر کے وہیں قبر تیار ہو۔ خیر اس کے
تیسرے روز حق داد صاحب نے حضور سے رخصت حاصل کی تو آپ نے فرمایا کہ ہم تعویذ گنڈہ نہیں دیتے بیٹھے ہیں پانی لاؤ بعد نماز دم کردینگے
اور تعویذ گنڈے میاں خادم حسین صاحب اور مولوی ہادی علی خانصاحب سیتاپور میں سے لینا۔ حق داد خاں
صاحب نے پانی بعد نماز دم کیا ہوا لیا اور سیتاپور سے حسب الحکم تعویذ لے کر علی گڑھ گئے پانی وغیرہ
مریضہ کو استعمال کرایا گیا۔ الحمد للہ اس وقت تک زندہ بخیریت ہیں۔

ف ۔ رسیدہ بود بلائے ولے بخیر گزشت ۔ یہ معمولی باتوں میں مسیحائی دکھانے کی کرامت ہے ۔ جس کا مرتبہ مشیت میں ذاتی ہونے سے ملتا ہے ۔ جو نہایت اعلیٰ اور ارفع مقام ہے ۔ جہاں کرامت کو کرامت نہیں کہتے ہیں ۔ بلکہ محض ایک لطافت کے ساتھ تبدیل رائے کا ایسا معاملہ ہوتا ہے ۔

دین محمد عفی عنہ ۱۸ محرم الحرام ۱۳۵۵ھ یوم پنجشنبہ

(مناقب)

## سرکار سلمیہ سے نوابوں رئیسوں کو تہجد خوانی کی اجازت اور باوجود تعلق بے تعلق فرما دینے کی اظہار قوت اور صاحبِ مزار سے باتیں کروا دینے کی عطائے خاص خصوصیت

ایک مرتبہ نواب احمد سعید خاں صاحب مرحوم نے مجھ سے فرمایا کہ ایک مرتبہ میں درگاہ حافظیہ میں خدمت اقدس میں حاضر ہوا ۔ خادم میاں صاحب قبلہ نے اپنے مکان میں مجھے ٹھہرایا پچھلی رات کو آپ تشریف لائے اور مجھ سے فرمایا کہ نماز تہجد پڑھو ۔ میں نے نماز پڑھی ۔ پھر صبح کی نماز کے بعد مجھ سے فرمایا درگاہ میں حاضر ہو اور خود اپنے حجرہ میں تشریف لے گئے میں حسب الحکم مزار شریف میں حاضر ہوا ایک آواز میرے کان میں آنے لگی بھونرے کی آواز کی طرح اور وہ آواز بڑھتے بڑھتے قریب تھا کہ مجھ سے ہم کلام ہو اُس وقت مجھ پر ہیبت اس قدر طاری ہوئی کہ میں وہاں ٹھیر نہ سکتا تھا اور میں وہاں سے چلا آیا ۔ باہر درگاہ کے نکلا تو آپ حجرے کے دروازہ میں کھڑے تھے ۔ مجھے دیکھ کر فرمایا کہ مبارک ہو ۔ اُس وقت سے خاں صاحب کی نماز تہجد کبھی قضا نہ ہوئی اور نہایت باخدا آدمی ہو گئے ۔

تبصرہ ۔ ف ۔ یہ خصوصیت خاص ہوئی نواب صاحب مرحوم کی ۔ کیونکہ اکثر اکابرین

کی یہ رائے ہی کہ نماز تہجد شریف اہل دنیا رئیسوں تعلقہ داروں متمولوں کو نقصان پہنچاتی ہی اور
حقیر مولّف کی بھی یہی رائے ہی۔ پس سرکار اسلمی نے اُن کی تہجد خوانی میں اپنے آپ کو ملایا اور
صرف ہمت کے ذریعہ سے ممدوح کو تہجد خوانی کا اہل بنایا۔ جس کا نہ روا یہ خلاصہ ہوا کہ آپ نے
ایک تعلقہ دار کو باوجود بجائی تعلقات بے تعلقی سے سرفراز فرمایا اور چونکہ نواب صاحب مرحوم
کو بعد وصال شریف اسلمی کے زندہ رہنا تھا اس لئے آئندہ اپنی قبر میں زندہ و سلامت رہنے
کو ان کو یقین دلایا کہ حضرت شیخ قبلہ عالم جناب حافظ دو جہانی کے مزار مقدس پر بھیجکر اُن سے
باتیں کر وادینے کے قریب پہنچا دیا تاکہ خاں صاحب ممدوح کو یقین کامل ہو جاوے کہ حضرات
اولیائے کمل بھی اپنی پاک قبروں میں مثل انبیاء علیہم السلام زندہ و سلامت رہتے ہیں۔ جن کا ثمرت
یہ نتیجہ نکلتا کہ اُن کی نماز تہجد پھر قضا نہیں ہوئی۔ اُس عطائے لطیف کا پورا شکریہ نہیں ہی
لہٰذا میں یہ کہتا ہوں کہ نواب صاحب کو عصری تجلی موسوی سے سرفرازی دلائی گئی۔ جب
یہ عقیدت رکھی جاوے گی تب یہ بیت لذت بخشے گی کہ

مزارِ مبارک ہے یا طور سینا
و یا کعبۂ دل ہے اہلِ صفا کا

خود صاحب مزار سے تکلم کر لینا بڑا کمال نہیں ہی بلکہ دوسروں کو صاحب مزار کے
سہاون بول سنوا دینا یہ کمال ہے۔ ایک اسلمی متوالے نے ایک درویش کو اسی مزار
مقدس سے یہ بیت سنوادی ہے کہ

شاد باش اے عشق خوش سودائے ما
اے طبیب جملہ علت ہائے ما

یعنی سرکار اسلمی کو ایسے کمالوں پر ایسا عبور کامل تھا کہ اُس کو وہ دوسروں میں منتقل کرنے
پہ قادر تھے۔ جس کا شاہد اُس درویش کا مندرجہ بالا مشاہدہ ہی۔ جب ایسے واقعات پیش
آ چکے ہوں تو جناب احمد سعید خاں صاحب کے قول کی تصدیق کی لذت مل سکتی ہی اور

ممدوح کا حال جانا جا سکتا ہے۔ ۱۰ محرم الحرام ۱۳۵۵ھ یوم پنجشنبہ میرٹھ

## حضرت شیخ کی اپنے جملہ اہل مجلس سے دعا کروانے اور مریضوں پر دم دلوانے اور پھونک ڈلوانے اور بعدہ خود اُسکے فاعل ہونے کے معارف

آپ کی عادت شریف تھی کہ جو کوئی بیمار آتا تھا کہ آپ کچھ دم کر دیں تو اُس وقت جتنے لوگ حاضر رہتے تھے سب سے فرماتے تھے کہ تم سب دم کرو۔ سب کے بعد خود بھی دم کر دیتے تھے۔ یہ عادت ہمیشہ آپ کی رہی۔

ف۔ اس کے معارف تو یہ ہوئے کہ آپ فنا شعار تھے بصیغۂ اظہار انکسار آپ تمام اہل مجلس کو اپنی مساوات میں لا کر اپنی تخصیص کو توڑ دیتے تھے مگر اس کے خاص معارف نہایت بلند ہیں کہ کوئی دوسرا اگر اس کو برتے تو محض تقلید ہی تقلید ہوگی واقعیت ادا ہونا دشوار ہے اور وہ یہ ہیں کہ حضرت مولانا جلال الدین رومی رضی اللہ عنہ محامد صحبت حضرات اولیاء کے یوں فرماتے ہیں کہ

یک زمانہ صحبتِ با اولیا بہتر از صد سالہ طاعت بے ریا

تو اگر صحبت حضرات اولیا موجب تغیر عظیم صلاحیت خیز نہیں ہے تو وہ قابل مدحت عظیم جیسی کہ حضرت مولانا نے فرمائی نہیں ہو سکتی ہے۔ مگر تائید حضرت مولانا معنوی کے قول پاک کی نہایت صراحت سے مع الزوائد احادیث سے ہو رہی ہے جس میں کی ایک حدیث شریف یہ ہے من اراد ان یجلس مع اللہ فلیجلس مع اھل التصوف۔ خلاصہ ترجمہ جس کو خدائے تعالیٰ کی مجلس میں بیٹھنے کا شوق ہو اُس کو چاہیئے کہ اہل تصوف کی مجلس میں بیٹھے۔۔۔۔

## مراتب اہل مجلس اولیا کے فضائل کی حکایت

ایک مرتبہ حضرت بایزید بسطامی رضی اللہ عنہ نے اپنے اہل مجلس کی طرف مخاطب ہو کر

فرمایا کہ اگر بطفیل سید عالم صلے اللہ علیہ وسلم مجھے بھی شفاعت گنہگاران کا منصب مرحمت ہوا تو اے اہل مجلس میں تم لوگوں میں سے کسی کی بھی سفارش یا شفاعت نہ کروں گا۔ یہ سن کر تمام اہل مجلس پراگندہ و حیران و پریشان ہو گئے۔ جب اُن کا اضطراب بہت بڑھا تو حضرت نے مسکرا کر فرمایا کہ ناحق تم لوگ پریشان ہو گئے۔ لو سنو۔ یہ میں نے اس لئے کہا کہ تم لوگ میری صحبت کی برکت سے خود شفاعت کرنے کے مرتبہ پر فائز ہو جاؤ گے اور ظاہر ہے کہ جو خود شفیع ہو اُس کو کسی کی شفاعت کی کیا ضرورت باقی رہے گی۔ اس لئے میں نے کہا کہ میں شفاعت نہ کروں گا۔ اصل بات یہ تھی کہ قوت توحیدی کی وجہ سے مجلس پاک اسلمی اپنی ملاحت واقعیہ کی وجہ سے کانِ نمک کی مثل ہو جاتی تھی۔ جو اُس میں بیٹھا ہوتا تھا وہ ملاحتِ اسلمی سے سرفراز ہوتا تھا۔ یعنی آپ کی مجلس میں بیٹھ کر ہر شخص آپ ہو جاتا تھا کیوں کہ نمک کی کان میں عام گھاس جو کچھ پڑ جاتا ہے وہ نمک ہی ہو جاتا ہے۔ یعنی قوت اسلمیہ تفرقہ کو ہٹا کر سب کو اسلم ہی اسلم بنا لیتی تھی اور اگر کوئی ناقص اسلمیت کو تسلیم نہیں کرتا تھا تو اُس کے وہم کے معطل کر دینے کی قوت اُتنی دیر کے لئے جتنی دیر وہ آپ کی مجلس میں بیٹھے آپ کو حاصل تھی اس لئے آپ کی مجلس کی پھونک صرف ایک ہی حضرت اسلم صاحب کی نہیں ہوتی تھی بلکہ بہت تعداد کی اسلمیت کا شمول اُس میں ہو جاتا تھا۔ اور بیمار شفا پا جاتا تھا۔ وہ لوگ خوش نصیب تھے جو جلسہ سے علحدہ ہو کر بھی اسلمیت کو سر پر بیٹھائے رہتی تھی اور وہ لوگ ناکامیابی میں پڑنے والے تھے جو مجلس سے اُٹھ کر مبتلائے وہم ہو جاتی تھی اسی لئے احقر مولف کی یہ رائے ہے کہ اگر آداب مجالس حضرات اولیا، اور مشائخین نہ معلوم ہوں تو مجلس میں بیٹھنے سے علحدہ رہنا اچھا ہے مگر سرکار معنوی اس کو تسلیم نہیں فرماتے ہیں۔ اور فرماتے ہیں کہ۔ حاضراں از غائباں لاشک بہ اند

اور چونکہ احقر مولف کو آپ ہی کے صاحب نے مسلمان کیا ہی اس لئے مجھے بھی یہی اچھا معلوم ہوا کہ آپ کے جملہ اصحاب کا ہمیشہ مدّاح رہوں۔

لہذا میں مولانا محمد ہادی علی خاں صاحب مدظلہ العالی کا تہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں جنھوں نے یہ حالات مجھے مرحمت فرمائے اور میں نے اُس کی تسطیر سے فراغت حاصل کر لی۔ صرف مناقب متعلقہ وصال باقی ہیں وہ آخر میں درج ہونگی۔

۱۸ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ مقام میرٹھ کوٹھی نمبر ۱۶۹

## روایت موصولہ از جناب مولوی ہادی علی خاں صاحب قبلہ مورخہ ۱۳ جمادی الاول و ۱۳۴۵ھ نسبت تخمینہ عمر شریف سرکار عالیہ و باتعلیم علوم ظاہرہ وغیرہ

صحیح طور پر حال عمر شریف معلوم نہیں ہے مگر اس قدر معلوم ہے کہ جوان تھے بیس سال سے کچھ زیادہ عمر تھی جب حضرت صاحب قبلہ کے ساتھ حیدرآباد گئے تھے۔ قریب دس برس حضرت صاحب کے ساتھ رہے۔ بعدہٗ ہندوستان آئے دس بارہ برس یہاں رہے اُسی زمانہ میں (دیڑے) حضرت علیل ہوئے اور علالت میں آپ کو خلیفہ کیا اُس وقت آپ چالیس برس سے ایک دو برس زیادہ کے تھے۔ اور چون برس بعد وصال پیر و مرشد کے آپ نے وصال فرمایا اس حساب سے آپ کی عمر شریف (۹۷) سال سے کچھ کم و بیش ہوتی ہے۔

ف۔ ۲۲ سال کی عمر ابتدائی بوقت روانگی حیدرآباد اگر رکھی جاوے تو ۳۲ سال کی عمر میں واپسی ہندوستان کی ہوتی ہے۔ اُس پر اگر دس سال اور اضافہ کئے جادیں تو ۴۲ سال ہوتی ہیں کہ یہ عمر سرکار عالیہ کی اُس وقت ہوتی ہے جب آپ خلعت فاخرہ خلافت سے سرفراز ہوئے۔ اُس کے بعد (۵۴) سال تک آپ نے خدمت خلافت و جانشینی کو انجام فرمایا اس کو اگر ۴۲ میں اضافہ کیا جاوے تو ۹۶ سال ہوتی ہیں۔ لہذا ۹۶ یا ۹۷ سال کی عمر شریف ان قراین سے صحیح معلوم ہوتی ہے۔

اب یہ کہ تعلیم کس اُستاد سے حاصل کی اس کا حال بالکل نہیں معلوم ہے آپکے نانا

اور ماموں صاحب عالم تھے اُن سے پڑھا ہوگا۔

ف۔ یہ خیال صحیح ہے کہ آپ نے علم ظاہر کی تکمیل بطور خانگی مکان پر فرمائی اور بعدہ یک لخت بیس سال تک صحبت حضرت شیخ کامل میں رہے۔ اُسی میں مجاہدات بھی فرمائے۔ غرض کہ بوقت خلافت آپ بہر طور کامل و مکمل ہو گئے تھے۔

## مناقب اسلمیہ عطیہ حضرت خان بہادر جناب حاجی غلام محمد خان صاحب رئیس داد وں ضلع علی گڑھ تعلقہ دار تعلقات حافظیہ اسلمیہ

میں کمینہ بندہ حافظی ہیں غلام اسلمی
اسی آستانہ کی خاک ہوں اسی گفش یار کا غبار ہوں

اپنے اخوان الصفا کے ظاہری تعلقات کے ساتھ اپنے تعلقات کو اکرا ملا دینا اور اُس کی تکمیل کے لئے تحریۂ تقبیل سفر گوارا فرمانا اور قبل تعلق بصیغۂ تقویٰ یا برائے اظہار بے نیازئ فقرا رئیس کی مانگی ہوئی سواری پر نہ سوار ہونا اور مطے ارض کی سرکار عالی سے اظہار کرامت۔ معہ

### لوازمات استتار کرامت

مولوی سخاوت حسین صاحب سسوانی رحمۃ اللہ علیہ جن کا ذکر مناقب حافظیہ میں بعض مقام پر مولف مناقب حافظیہ نے بھی کیا ہے۔ میرے والد و چچا کو پڑھاتے تھے اور اسی تقریب سے اُن کا قیام داد وں میں رہتا تھا۔ اولاً اُن کو سرفراز کرنے کے واسطے حضرت حافظ صاحب قبلہ قدس اللہ روحہ داد وں تشریف لے گئے۔ واضح رہے کہ علی گڑھ سے داد وں ۱۷ میل کے

فاصلہ پر واقعہ ہے۔ اُس زمانہ میں علی گڑھ سے دادوں تک نصف راستہ (۱۳ ½) میل پختہ اور نصف راستہ خام تھا۔ چنانچہ حضور نے علیگڑھ سے تاختم سڑک پختہ گویا نصف مسافت بسواری گھوڑا گاڑی معہ مولوی ہادی حسن صاحب و مولوی خادم حسین برادرزادگان خود طے فرمائی۔ خام راستہ طے کرنے کے واسطے جوڑی کا انتظام کیا گیا تھا اور راستہ میں ایک جوڑی کی ڈاک لگا دی گئی تھی جب حضور رکرایہ کی گاڑی سے اُترے صاحبزادوں کو جوڑی پر سوار کرا دیا اور فرمایا کہ ہم آگے بڑھ کر استنجا پاک کرتے ہیں۔ تم بعد کو آنا۔ حضور کو طہارت کا بہت زیادہ خیال تھا اور تا دم آخر اس احتیاط سے غافل نہ ہوئے۔ بہت سے امراض حضور کو ایسے لاحق تھے جس میں پانی کا استعمال مضر تھا۔ مگر ایک ادنےٰ اشتبہ پر آپ کامل طہارت فرماتے تھے۔ پس حضور جوڑی پر روانہ ہونے سے پہلے پیادہ تشریف لے گئے۔ صاحبزادگان نے کسی قدر انتظار واپسی کے بعد جب آپ کی واپسی سے یاس ہوگئی جوڑی کو روانہ ہونے کا حکم دیا۔ رفتہ رفتہ تمام بقیہ مسافت طے ہوگئی مگر حضور راستہ میں کہیں نہ ملے۔ جوڑی کی گھوڑی بہت تیز رفتار تھی۔ قریباً ڈیڑھ دو گھنٹہ میں جوڑی فضائے دادوں میں پہنچ گئی۔ مولوی سخاوت حسین صاحب جو چشم براہ انتظار تھے یہ دیکھ کر کہ حضور کی سواری آگئی قدمبوسی کے واسطے حاضر ہوئے یکایک دیکھا کہ جوڑی میں صرف صاحبزادگان ہیں اور حضور تشریف نہیں رکھتے ہیں مضطرب ہو کر جوڑی والی اور نیز صاحبزادگان سے دریافت کیا کہ حضور کہاں ہیں۔ صاحبزادوں و نیز جوڑی والی نے کہا کہ حضور جوڑی کے روانہ ہونے سے پہلے بضرورت استنجا تشریف لے گئے تھے مگر پھر واپس تشریف نہیں لائے بعد انتظار واپسی آخر جوڑی روانہ ہوگئی۔ الغرض اس تشویش میں جوڑی یہاں پہونچ گئی۔ مگر حضور راستہ میں کہیں نہیں ملے۔ مولوی سخاوت حسین صاحب و دیگر منتظرین اس واقعہ ہائلہ کو سُن کر متردد اور پریشان ہوئے اور اسی عالم پریشانی میں مولوی سخاوت حسین صاحب بستی میں آئے تو معلوم ہوا کہ حضور آبادی کی مسجد میں رونق افروز ہیں۔ مولوی سخاوت حسین صاحب کھ

مسکراتے ہوئے فرمایا کہ مولوی صاحب ہم تو بہت آرام کے ساتھ یہاں پہنچ گئے۔
اور یہاں آتے ہوئے ہم کو بہت دیر ہوئی۔ حضور کا یہ قاعدہ تھا کہ جس قصبہ یا شہر یا
بستی میں تشریف لے جاتے پہلے سب سے وضو فرما کر مسجد میں دو رکعت نماز نفل
ادا فرماتے تھے۔ چنانچہ جب مولوی سخاوت حسین صاحب وہاں پہونچے تو حضور دوگانہ
نفل ادا فرما چکے تھے۔ اس حکایت کے مطالعہ کرنے کے بعد ہر شخص اندازہ کر سکتا ہے کہ
حضور میں کوئی ایسی غیر معمولی قوت تھی جس کی وجہ سے اس قدر جلد اور اتنی طولانی
مسافت طے فرما گئے۔ نیز یہ واقعہ بھی انسانی عقل سے باہر ہے کہ حضور دہلی سے خیرآباد
تک پیادہ تین دن میں سفر فرماتے تھے۔ القصہ دادوں میں حضور کا قیام ایک ہفتہ کے
قریب رہا اور اسی دوران قیام میں میرے دادا صاحب اور والد صاحب اور چچا صاحب
بلکہ میرا تمام خاندان سلسلۂ غلامی میں داخل ہو کر سرفراز ہوا اور اسی مختصر قیام کے زمانہ
میں ایک دن کے واسطے گنگیری بھی تشریف لے گئے جس کا ذکر اجمالاً مناقب حافظیہ
میں کیا گیا ہے۔ جہاں کے لوگوں نے بڑے حضرت صاحب قبلہ کو اولاً ٹھہرنے نہیں دیا تھا
پھر صبح کو تمام مرد اور عورتوں نے حاضر ہو کر شرف بیعت حاصل کیا۔ اس قصبہ میں حضرت مخدوم
سنائی رحمۃ اللہ علیہ کا خاندان آباد ہے جس کا شجرہ پیش کرتا ہوں۔ حضرت سید مخدوم اسحاق
رحمۃ اللہ علیہ سے حضرت مخدوم سنائی رحمۃ اللہ علیہ کا پانچواں واسطہ ہے۔ لہٰذا حضرت سید
مخدوم اسحاق صاحب رحمۃ اللہ علیہ حضرت غوث الاعظم قدس اللہ روحہٗ کے پوتے ہیں
اور حضرت خواجہ فریدالدین گنج شکر المشہور بابا صاحب رضی کے داماد تھے جن کا مزار مقدس
پاک پٹن شریف کی آبادی میں مرجع خلائق ہے۔ سلسلۂ نسبی حضرات بزرگان مذکور الصدر
حسب ذیل ہے:۔

(۱) حضرت گنج شکر مخدوم فریدالحق والدین رضی اللہ عنہ۔
(۲) حضرت سید بدرالدین اسحاق رحمۃ اللہ علیہ (۳) حضرت سید علاؤالدین رح

(۴) حضرت معین الدین رحمۃ اللہ علیہ۔ (۵) حضرت سید خواجہ مخدوم سنائی قدس اللہ سرہ

واضح رہے کہ یہ وہ خاندان ہے جس کو بڑے حضرت صاحب قبلہ نے اپنے دست حق پرست سے فیضیاب فرمایا تھا اور جب ہمارے سرکار تیسری مرتبہ دادوں تشریف لے گئے تو گنگیری بھی رونق افروز ہوئے۔ چنانچہ اس خاندان میں جو لوگ ہمارے ہم عمر تھے شرف بعیت سے مشرف ہو کر غلامی کے سلسلہ میں داخل ہوئے اور ان کی اولاد گو زیارت حضور سے مشرف نہیں ہوئی ہے۔ مگر وہ سب اپنے آپ کو حضور کا غلام اور فرمانبردار سمجھتے ہیں۔ سید غوث علی صاحب جو ایک نہایت دلیر اور شجاع لوگوں میں شمار ہوتے تھے وہ بھی ہمارے حافظ صاحب قبلہ کی غلامی میں داخل تھے چنانچہ جب حضور گنگیری تشریف لے جا کر مخدوم صاحب کی مسجد میں رونق افروز ہوئے تو سید غوث علی صاحب بھی حاضر ہو کر ادب اور تعظیم کے ساتھ دو زانو حضور کے سامنے بیٹھ گئے۔ اسی نشست کے سلسلہ میں اتفاقاً سات متفرق مقام پر ایک سرخ بھڑنی ڈنک مارا مگر بحال ہو راوبی سید صاحب موصوف کے بہرہ پر نہ شکن آئی اور نہ پہلو بدلا یہ بھی ہیبت حضور والا کا ایک تصرف تھا۔

ف۔ واقعی سفر اول نواح دادوں قیام حضرت مولانا سخاوت حسین صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ کی وجہ سے تھا اور مولانا ممدوح کا صدق طلب اور عشق حافظی واتباع سرکار اسلمی اس افضال کا مستحق بھی تھا۔ کیوں کہ وارفتگی سخاوت حسینی احقر مولف کے نزدیک بالکل اس دوہے کی مصداق تھی کہ:

نظام الدین اولیا رنگیلے نے کو ۔۔۔ سنگ سنگ اپنے پھراؤں گی

پس اگر سرکار اسلمی کی رونق افروزی اس مبارک نواح میں نہ ہوتی تو تمام اراضیات دل تردد شدہ بلا تخم ریزی کے پڑی رہ کر خراب ہو جاتیں اور خود مولانا تخم ریزی فرما نہیں سکتے تھے۔ اس لئے کہ وہ خود بالذات اجڑے ہوئے دیار تھے بیابان اس کے پاس

کہاں تھا۔ اور اگر مولانا کی عدم استطاعتی بابت ادائے کرایہ مکشوف ہوتی اور صاحبزادوں کا ساتھ نہ ہوتا تو میں یقین کرتا ہوں کہ آپ کرایہ کی گاڑی پر بھی قدم نہ دھرتے۔ جس طور پر پہلی مرتبہ سفر دادوں کیا تھا وہی عمل اس وقع بھی کیا جاتا۔ حالات سفر اول۔

پہلی مرتبہ سفر مولوی سخاوت حسین صاحب اس طور پر ہوا کہ حضور دادوں تشریف لے گئے اور مولوی سخاوت حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ وہاں موجود نہ تھے۔ شب کو حضور نے مسجد میں قیام فرمایا اُسی دفعہ کے تشریف فرما ہونے پر اکبر علی اور گلاب شاہ کو سلسلۂ غلامی داخل ہونیکا شرف حاصل ہوا اور بلا کسی سے بیعت لئے صبح حضور تشریف لیگئے۔ اسی دن مولوی سخاوت حسین صاحب باہر سے تشریف لے آئے اور زبانی گلاب شاہ و اکبر علی معلوم ہوا حضور تشریف لائے اور تشریف لیگئے مولوی صاحب نے بہت گریہ کیا دادا صاحب نے گلاب شاہ و اکبر علی و سخاوت حسین صاحب کو روانہ کیا حضور بلرام نہیں ملے۔ وہاں سے بھرادوں تشریف لائے اُس وقت دادا صاحب و ماموں صاحب و والد صاحب بھی غلامی میں داخل ہوئے علاوہ اس کی عدم سواری جوڑی میں اور بھی رموز تھے (۱) کل سفر کا نصف راہ اگر سواری پر طے کیا جاوے تو نصف پیادہ طے کرنا چاہیئے۔ تاکہ بیدلوں یا سواری کے جانوروں یا جنس حیوانوں کا حق ادا کیا جاوے۔ (۲) رئیسوں اہل دنیا کو یقین دلانا کہ اُن کی مراعات سے فقرا آزاد ہوتے ہیں۔ (۳) اپنے نفس کو یقین دلانا کہ تجھ کو ہم اُن موقعوں پر بھی محروم رکھنے کی قوت رکھتے ہیں جہاں تیری محرومی میں شرم نہ آوے یا ذلت اُٹھانی پڑے وغیرہ وغیرہ آہ حضرۃ مولانا سخاوت حسین صاحب قبلہ کو جب مسجد قصبہ میں دیدار اعلیٰ ملا تو اُن کو بھی حضرت کی مسکراہٹ سے یہ مزید یقین ہوا کہ واقعی یہ سفر بالکل انھیں کو نہال کرنے کے لئے اختیار کیا گیا ہے اُس کے بعد اخلاص اعلیٰ کے تصرف نے اُس طرح کے لوگوں کے دلوں کو اپنا مبتلا بنالیا۔ سرکار کے ہاتھ بک گئے۔ اگرچہ اس سفر کے باطن میں بعض حضرات طالبان صادق کا جاذبہ بھی مضمر تھا مگر باوجود اس کے ذات پاک اعلیٰ محض مولوی سخاوت حسین صاحب قبلہ ہی کو سرفراز فرمانے تشریف لے گئے تھے اور سلسلۂ کار از کار خیز دوسرے معاملات ظہور پزیر ہوئے۔

اگر باوجود ان معارف کے بھی تشکیک پیچھا نہ چھوڑے تو ان مسائل طریقت سے پہلے
عقائد صحیح کر لینا چاہیے۔ کیوں کہ اور اک پاکبازی فی زمانہ معدوم ہو گیا ہی کہ حضرت شیخ کو
جائز بلکہ لازم ہو کہ اُس نواح کا سفر اختیار فرماوے جس نواح کے لوگوں کی استعداد و قبولیت
فیض باطن اسلام کا علم اُس کو دیا جاوے اور اُس نواح میں پہونچکر محض اجراء سلسلہ اور
اُس کی وسعت کے لیے اُن ذی اثروں سے پہلے تعلق کرے جو تشنہ فیوضات کے خود
اچھے آدمی بن سکتے ہوں یا جن کا اثر پڑ سکتا ہو۔ جب سے حکومت ارضی اسلام نے چھوڑ دی ہے
اُس وقت سے فیوضات باطنی پہنچانے کے لئے یہ قوت سلب ہوا۔ اگرچہ احقر مولف کے نزدیک
سرکار اسلمیہ اس فتوے کے عامل نہیں تھے مگر دوسروں کو سوء ظنی سے بچانے کے لئے
میں نے یہ طریقت کا مسئلہ لکھ دیا ہی۔

اور پیادہ جو سفر آپ نے طے فرمایا ہی اُس میں طے ارض ہوا ہی ورنہ فٹن یا گاڑی
بھگا کر آپ اردک کر سوار کئے جا سکتے تھے یا اُدھر کے آنیوالوں مسافروں سے آپ کے
آگے جانے کا حال معلوم ہو سکتا تھا یہ کیا اور کیسا سفر تھا کہ آگے پیچھے اور کسی اوسط والے
نے آپ کو دیکھا بھی نہیں اور آپ منزل مقصود کی مسجد میں داخل ہو گئے۔ استمداد وغیرہ گو صحیح
ہو نگے مگر یہ اور ایسے اور معاملات استتار کرامت میں استعمال کئے جاتے ہیں۔ ہاں اگر
کوئی جید دلیر طالب پیچھا پکڑ لیتا تو کم سے کم اُس پر ضرور حال کھل جاتا۔۔ احقر مولف نے
ایک درویش کے پیچھے دوڑ کر ایسے معاملات کی تھوڑی محض دید حاصل کی ہی۔ دوسرا
امر خاص اس سفر میں اہلیان گنگیری پر مقابلت کا بہت ضروری تھا کیونکہ جو اپنے گرد نہ ٹھہرنے
دے اُس کے دل میں اُتر کر دکھا دینا چاہیے کہ انسان کامل کی کہیں روک نہیں ہے۔ اگر باہر
کی روک کی جاویگی تو وہ اندر داخل ہو جاوے گا۔ جہاں سے اُس کو کوئی بے دخل نہیں
کر سکتا کیونکہ ارض دل اس کی ذاتی ملک ہی۔

حضرت سید غوث علی صاحب کو اچھی توفیق ادب دی گئی اور حضرات داودں نے اچھا

خلوص دکھلایا جس کی کافی دید اس وقت دیدار غلام محمدی سے ہو رہی ہے۔

۱۲ محرم الحرام ۱۳۵۰ھ مقام لکھیڑی ضلع مظفر نگر۔

# ہر کا اسلمی کی نذر کی محض پیش کنندہ کو خوش کرنے کے لئے قبول کرنے کی حکایت

(جس کو اصطلاح میں قبولیت بہ نیت رد کہتے ہیں)

جہاں تک امکان تھا حضور حضرت صاحب قبلہ نذر لینے سے بچتے تھے۔ بلکہ نہیں لیتے تھے۔ چنانچہ جب حضور دوبارہ دادوں تشریف لے گئے تو میرے دادا صاحب نے یہ سن کر کہ حضرت صاحب کو گائے کا بہت شوق ہے ایک خوبصورت گائے حضور کے نذر کی اس کو حضور نے بہت مسرت کے ساتھ منظور فرما لیا اور بعض طرز عمل سے قبولیت کا یقین بھی دلا دیا یعنی جب میرے خاندان کے لوگ قدمبوسی کے واسطے باہر سے حاضر ہوتے تھے تو ان سے بکشادہ پیشانی ارشاد ہوتا تھا کہ ہادی یار خاں نے ہم کو نہایت عمدہ گائے دی ہے اور اس کا بچہ بھی نہایت خوبصورت ہے۔ نیز جب تک دادوں میں حضور نے قیام فرمایا روزانہ اپنے سامنے اس کو دانہ کھلواتے رہے انھیں حالات پر نظر کرتے ہوئے قبول نظر کا دادا صاحب کو یقین تھا اور یہ ان کی نہایت مسرت کا باعث تھا۔ لیکن واپسی کے وقت یکایک حضور نے فرمایا کہ ہادی یار خاں تم نے گائے ہم کو بہت اچھی دی ہے مگر اس کا بچہ چھوٹا ہے اس کا خیرآباد تک پہنچنا بہت دشوار ہے اس کے جواب میں میرے دادا صاحب نے ادب کے ساتھ گزارش کی کہ گائے ریل پر جائے گی تب ارشاد ہوا کہ اکثر ریل پر چڑھاتے ہوئے جانور ریل کو نقصان پہنچتا ہے۔ لہذا تم نے گائے دی ہم نے لے لی اور اپنی طرف سے ہم نے احمد سعید خاں کو دیدی۔ الغرض گائے کو خیرآباد لانے کی اجازت نہیں دی۔

ف۔ اب تک رئیسان داودوں سے تعلق نہیں تھا اور اُس کے بعد تعلق ہوا تو یہ زیادہ ہونے لگا جو اس حکایت میں مذکور ہے تو اس تعلق کا سوائے تعلق بے تعلقی اور کچھ نام نہ ہوگا اور صیغۂ ادارت کی ہدایات جو پہنچائی گئیں وہ یند فیض رسانی ہوگی چنانچہ وہ شروع ہوگئیں۔ گائے معہ بچہ قبول کر کے ہادی یار خاں صاحب کو نہال کر دیا گیا اور آسمانی قبولیت بھی منگا دی گئی اور آسمان پر غلغلہ بھی مچوا دیا گیا کہ ہادی یار خاں صاحب مرحوم نے ایک معظم انسان کامل اور حضرت شیخ کا دل خوش کیا اور حضرت خاں صاحب مرحوم کی اہل خاندان وغیرہ میں اُن کی عزت اور وقعت کہہ کر بڑھائی گئی اور دونوں جہانوں کی قبولیت خاں صاحب کے بڑھانے میں اپنا مرتبہ گھٹایا گیا اور قبولیت گائے کی ملامت اپنے سر اوڑھی گئی اور جب یہ سب پختہ ہوگیا تو وہ گائے وہ تو خود ھبر کر لے نہیں سکتے تھے اُن کے صاحبزادہ صاحب کو تحفۃً یا تبرکاً دے دی گئی۔ اس اجتہاد کے قربان۔

اُسی وقت فوراً حضرت مولانا جلال الدین رومی رضی اللہ عنہ کا یہ قول صادق آگیا کہ

پیش کفرش جملہ ایمانہا خلق ذلت او بہ ز طاعت نزد حق

بالآخر احقر مولف اپنے سچے یقین سے عرض کرتا ہے کہ یہ بالکل سچ ہے کہ کبھی کسی حال میں آپ نے کسی اپنے مُرید اور غیر مُرید سے خاص اپنی ذات کے لئے کچھ نہیں لیا۔

۲۲ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ

## نذور قبول شدہ کا اہتمام داشت اور اُن کا اُسی مصرف میں صرف ہونا جس کے لئے وہ پیش ہوئیں اور ذاتی بے تعلقی

عرس کی تقریب میں جو کوئی روپیہ بھیجتا یا دیگر خدمات پیش کرتا تھا حضور بہت خوشنود ہو کر اُس رقم یا دیگر خدمات کو قبول فرماتے تھے۔ مگر کبھی اُس رقم کو اپنے پاس نہیں

رکھتے تھے بلکہ کارکنانِ عُرس کے پاس بھجوا دیتے تھے۔

ف۔ کسی رقم نقدی یا تحفہ یا خدمات کا پیش ہوکر منتظم کے پاس چلا جانا اور اُسی منتظم کی معرفت صرف میں آجانا یا ٹھکانے لگ جانا بالکل اس قسم یا تحفہ تحائف میں ہاتھ نہ لگانا ہے جس کی عاشقانہ مثال یہ ہوئی کہ آپ باوجود چھونے کے بھی اچھوتے رہتے تھے۔

## عرس کی رقم عرس ہی میں صرف ہوتی تھی اگر اتفاق سے بعد عرس آتی تھی تو واپس کیجاتی تھی تاپے لوٹی اسکو کہتے ہیں

داودں سے عرس کی نذر جو آیا کرتی تھی اتفاقاً ایک مرتبہ وہ رقم مقررہ ۱۹ ذیقعدہ کے بعد ۲۰ یا ۲۱ ذیقعدہ کو پہونچی جسے مسمیٰ اکبر علی جو غلامی میں داخل تھے لے کر آرہے تھے چنانچہ رقم واپس فرماکر ارشاد ہوا کہ ہادی یار خاں سے کہہ دینا کہ جو کام تھا وہ ہو چکا۔ مجھے روپیہ کی کوئی ضرورت نہیں اب بے کار ہے اور سانپ ہر جگہ ٹیڑھا چلتا ہے مگر بانبی میں سیدھا جاتا ہے۔ ان الفاظ سے اظہار تنبیہ ہوتا ہے۔ مجھ عاجز کا یہ ایمان ہے کہ ہم غلاموں سے حضرت صاحب قبلہ ناخوش نہیں ہوتے تھے بلکہ جو کچھ ارشاد ہوتا تھا وہ بطور ہدایت ہوتا تھا جسے سُن کر میرے دادا صاحب قبلہ کے دل پر نہایت سخت اثر ہوا مگر اُس کے بعد پھر میرے دادا صاحب نے کبھی اس قسم کی غلطی یا تاخیر نہیں ہونے دی۔

ف۔ یہ پاکبازی اور عنایات ہیں جن پر رئیسانِ داودں فریفتہ ہوئے ہیں۔ کیا یہ ممکن نہیں تھا کہ روپیہ رکھوالیا جاتا اور درگاہ کے کسی اور صرفہ میں صرف کیا جاتا۔ مگر یہاں تو یہ دُھن تھی کہ ہر مد کا روپیہ اُسی مد میں صرف کیا جاوے جس کے لئے وہ نذر ہوا ہے تاکہ حساب کتاب آخرت سے کچھ واسطہ نہ رہے بلکہ بوقت حساب کتاب یہ جواب دیا جاسکے کہ ہم کیا جانیں جو جس لئے دیتا تھا اُسی میں صرفہ دوسروں کی معرفت ہوتا تھا) ایک قول یہ کہ

حضرت مولائے کائنات نقل کیا جاتا ہے جس سے نفرت حساب کتاب آخرت نکلتی ہے اور وہ یہ ہے کہ حرام را عذاب است و حلال را حساب - ترجمہ - حلال کا حساب ہے اور حرام پر عذاب ہے۔ نیز دیک نازک طبعان حساب ہم عذاب است - لہذا ترک اولےٰ۔

ترجمہ - اور نازک طبیعتوں کے لئے حساب بھی مثل عذاب کے ہے۔ لہذا ترک بہتر ہے - آہ آپ چونکہ ابن علی سادات عظام کے اعلیٰ گروہ فاطمی سے تھے اور ماشاءاللہ بہت نازک مزاج اور غیور طبع بھی تھے اس لئے آپ کو بھی حساب کتاب آخرت سے نفرت تھی جو کم سے کم موجب تاخیر دیدار یار ہی ہوتا ہے - اس لئے آپ یہاں کا حساب کتاب نہیں بے باق فرمانا ہمیشہ پسند کرتے تھے - غرض کہ آئی ہوئی نذر واپس کر دی گئی اور نہیں لی گئی اور معشوقانہ عتاب بھی کیا گیا جس کے الفاظ با صواب ہزاروں خطابات سے افضل تھے کیونکہ اُس میں خانقاہ موقوعہ بقعہ خیر خیر آباد کو صاحبان وادوں کا گھر تسلیم کیا گیا ہے واہ ری شیخی بے مثل خطاب بھی دیا اور ساتھ ہی اُس کی ہیبت بھی قائم رکھی -

جواب تلخ می زیبد لب لعل شکر خارا

# تاکید اتباع شریعت اور اوراد و وظائف وغیرہ کا مختصر حال

ہمارے حضور ہمیشہ پابندی شریعت کا خیال رکھتے تھے - اور ہر امر میں شرع شریف کو مقدم رکھتے تھے جس کا ذکر کسی دوسرے موقعہ پر کیا گیا ہے - نیز ہم غلاموں کو بھی یہی خاص تاکید تھی کہ اتباع شریعت میں کوشش کرتے رہنا -

ف - شغف حب رسالت کی یہ خاص علامت اور نشانی ہے - اور فنون شیخی سے بہت اعلیٰ فن ہے کہ مریدوں کو حدود شریعت سے نہ گرنے دیا جاوے - کیونکہ شریعت کی نیچی منزل کفر ہے پھر رہا لیکہ آپ مبلغ قوم اور شیخ الاسلام تھے بھلا اپنے غلاموں کو کیوں شریعت سے گرنے دیتے -

(مناقب)

عام غلاموں کے واسطے ارشاد تھا کہ تمہاری بخشش کے واسطے یہی نماز پنجوقتی کی پابندی کافی ہے پابندیِ نماز کا جو حکم ہوتا تھا میرے خیال میں اُس کے یہ معنی ہیں تاکہ اخلاق نبی کریم صلعم کی پیروی ہوتی رہے۔ اپنے غلاموں کی بخشش کا معاملہ تو خود حضور نے اپنے ہاتھ میں لے لیا تھا مگر بظاہر نماز کی پابندی کی تاکید فرما کر اس راز پر پردہ ڈالتے رہتے تھے۔ مریدوں پر زاید وظائف کا بار کبھی نہیں ڈالا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ بڑے حضرت صاحب قبلہ نے اپنے غلاموں کو اس دولت سے مالا مال کر دیا ہے جس کا ذکر مناقب حافظیہ میں موجود ہے جو شخص اُس کا پابند ہو پھر اس کو زائد وظیفہ اور ورد کی ضرورت نہیں رہتی۔ ہم غلاموں کو بڑے حضرت صاحب قبلہ کے ارشادات پر عمل کرنے کے بعد کسی چیز کی احتیاج باقی نہیں رہتی۔

(تبصرہ)

ف۔ آہ بار بار نماز کا ذکر آنے سے دل بھر آیا اور یہ کہہ دینا پڑا کہ آپ جس نماز کو نماز فرماتے تھے وہ نماز ہے جس کو طبقۂ صوفیہ صافیہ اور مشائخین نے نماز مانا ہے۔ یعنی نماز با حضور جس کے پڑھنے والے کے لئے دوسروں کا بخشوانا ممکن ہو جاتا ہے کیونکہ آپ فقہا کی نماز پر بس فرمانے والے نہیں تھے جس میں آدھا تیتر اور آدھا بٹیر ہوتا ہے یعنی محض تکبیر تحریمہ کے وقت کا ساعتی حضور کافی بتلایا جاتا ہے باقی حصہ نماز میں چاہے سبل ہی خطروں کے ذریعہ کھوئے جاویں مگر نماز جائز بتلائی جاتی ہے کہ اس جواز کی ذمہ داری سے حضرات صوفیہ نے اپنی بریت کر لی ہے۔ اس کے حضرات فقہا ذمہ دار ہیں۔ بے شک آپ کے حکم اتباع شریعت کا یہی منشا تھا کہ لوگ اپنے آپ کو رنگ لیویں آپ اپنے انعام و بخشش کو زیر اتباع آثار محمدی چھپانے کی اپنے زمانہ کے بہت بڑے ہشیار اور بیدار شیخ المشائخ تھے۔

شرح ایں کوتہ کن و رخ زیں متاب      دم مزن واللہ اعلم بالصواب

## آداب مجلس پاک اعلیٰ و اُس کی ہیبت و جبروت و فیوضات و برکات وقبولیت دعا وغیرہ

ہمارے حضرت صاحب جب جلسہ فرماتے تھے تو ایک مخلوق کا رجحان ہوتا تھا اور اطراف وجوانب سے لوگ اپنی حاجتیں پیش کرنے کے واسطے حاضر ہوتے تھے اور جب کوئی حاجت پیش کرتا تھا تو حضور ہمیشہ یہ ارشاد فرماتے تھے کہ بھائی ہمارے پاس کیا ہے بڑے حضرت صاحب قبلہ کے پاس جاؤ اور اُس کے ساتھ ہی یہ بھی ارشاد ہوتا تھا کہ ہم بھی دعا کرتے ہیں اللہ قبول فرماوے۔ میں نے بچشم خود دیکھا ہے کہ ہمارے حضرت صاحب قبلہ نے جب کسی بات کے واسطے تین مرتبہ دعا فرمائی وہ یقیناً مستجاب ہو گئی۔ مجھے اکثر خدمت حضور میں حاضر ہونے کا اتفاق پیش آیا ہے اور جب میں نے کسی بات کے عرض کرنے کا ارادہ کیا مجھے یہ جرأت نہ ہو سکی کہ حضور سے عرض کر سکوں اور حضور کی مجلسِ مبارک میں گھنٹوں بیٹھ کر بغیر کسی گزارش پیش کئے چلا آتا تھا۔ حضور کے جلسہ میں یہ خاص بات دیکھی جاتی تھی کہ سوائے بڑے حضرت صاحب قبلہ کے ذکر کے دوسرا ذکر نہیں ہوتا تھا۔ میں نے سوائے اس کے کوئی ذکر اپنے کانوں سے نہیں سنا۔ میری موجودگی میں اکثر لوگوں نے آکر کسی مسئلہ کے متعلق دریافت کیا تو حضور نے ہمیشہ یہی ارشاد فرمایا کہ مولوی ہادی علی خاں صاحب سے مسئلہ کی متعلق دریافت کرو میں کوئی عالم نہیں ہوں مگر اُس کے ساتھ ہی یہ بھی ارشاد ہوتا تھا کہ ہمارے حضرت صاحبؒ اس مسئلہ کے متعلق اس طرح فرماتے تھے اور وہی اُس مسئلہ کا حل ہوتا تھا۔ اس راز کے متعلق صرف یہی خیال کیا جا سکتا ہے کہ فاتّبعونی یحببکم اللہ جس کا ذکر مناقب حافظیہ میں آیا ہے اس کی اتباع حضور کی ذات پاک کے ہر فعل اور ہر عمل سے ظاہر ہوتی تھی۔ چنانچہ اسی کی تائید میں چند

واقعات عرض کئے جاتے ہیں جس کا تذکرہ خود حضور نے میرے سامنے میرے والد سے کیا تھا۔ دین محمد عفی عنہ ۲۳ محرم الحرام ۴۵ھ مطابق یکم اگست ۲۶ء مقام لتھیڑی

## تبصرہ

حضرت شیخ معظم کی مجلس معارف وعلوم باطن کی مجلس ہوتی ہی جس کو حضرت مولائے کائنات نے روضۃ الجنۃ فرمایا ہے اور ذکر صالحین کی وجہ سے اُس کا رنگ دوبالا ہو جاتا ہے۔ پھر وہ دلکش کیوں نہ ہوتی۔ انخفا منظر تھا ورنہ رحمت کے فرشتے آپ کی مجلس میں دیکھ پڑتے۔ دعا کی استدعا کے ساتھ دعا کرانے والے کے عقائد صحیح کرنے کے لئے آپ اپنی نفی استعمال فرماتے تھے جو فی الاصل اثبات ہوتا تھا اور اس اثبات کو قوی کرنے کے لئے مزار شریف کی طرف اشارہ فرماتے تھے تاکہ تمام پیران عظام کے وسائل شامل ہو کر فوراً بلا تاخیر دعا صعود کر جاوے کہ دعا کرانے والے کو بھی یقین ہو جاوے کہ معاملہ بڑھا دیا گیا۔ و نیز مزار شریف پر فرستادگی کی یہ بھی وجہ تھی کہ دعا میں لوگ توسل صاحب مزار کر لیا کریں اور حضرات صاحبان مزار کو قبولیت کا معقول ذریعہ خیال کیا کریں اور اس فرستادگی مزار میں یہ راز بھی مضمر تھا کہ اعلیٰ ہو والے یہ بھی سمجھ لیں کہ سرکار اعلیٰ کے وصال کے بعد ان کی دعائیں دوآتشہ ہو جایا کریں گی۔ تین مرتبہ کی دعا بھلا کیوں نہ قبول ہوتی جس کی تینوں سیڑھیاں آپ خود ہی طے فرما دیا کرتے تھے۔ جو صاحب آپ کی مجلس میں آکر متغیر ہو جاتی تھی اور عرض معروض پر قدرت نہیں پاتے تھے اور اپنے آپ میں آپ کے مواجہ میں ہمت نہیں پاتے تھے اُن کے ساتھ آپ کا تعرفہ نہیں تھا اور توحیدی نسبت زیادہ تھی۔ جاذبہ محمد و علی رضؓ کا ہر وقت آپ کو گھیرے رہتا تھا اسی لئے وہی ذکر ہوا کرتا تھا یعنی آپ اپنے سے غائب اور عین بڑے حافظ صاحب قبلہ رہتے تھے ذکر غائبانہ محض برائے استتار تھا۔ آپ اور بڑے حضرت اور سرکار رسالتؐ اور حق تعالیٰ یہ کل سب آپ کو مکشوف تھا۔ اور حضرت کل الکل کے جانب آپ سامعین کی استعداد کے موافق اشارہ بڑے حضرت کا

استعمال فرماتے تھے۔ آپ ماشاء اللہ عالم تھے مگر مسائل تبلانے کے الجھاؤ کو پسند نہیں فرماتے تھے اور عالم نہ بن کر اپنے مریدان علما کو ہدایت فرماتے تھے کہ اس حجاب اکبر سے نکلو محویت حاصل کرو۔ احقر مولف تسلیم کرتا ہے کہ بے شک آپ اُس علم کے عالم نہیں تھے جس میں معلوم عالم سے علیحدہ رہتا ہی۔ اور ماشاء اللہ آپ کا تمام علم ظاہری بھی باطن ہو گیا تھا۔ ۴ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ مقام میرٹھ

## مشاہدت میں مجاہدہ کی لذت قدردان کے سامنے قابلِ قدر خصائل کا سرزد ہونا محبوب کی قوت محبت میں آجانا حضرت شیخ کو خوشنود کرنے کے لئے طالب کا جبر ثقیلِ برداشت کرنا معشوق کی مواجہ میں بڑی سے بڑی تکلیف کا عاشق پر آسان ہو جاتا

ایک مرتبہ میرے والد صبح کے وقت سلام کو حاضر ہوئے اُس وقت حضور خانقاہ شریف کے متصل چھپر میں رونق افروز تھے۔ میں بھی اپنے والد کے ہمراہ حاضر جلسہ تھا۔ سات آٹھ بجے کا وقت تھا میرے والد سے مخاطب ہو کر یکایک ارشاد ہوا کہ بھائی احمد سعید خاں ہم بھرا ہوا مٹکا کنوئیں سے نکال لیتے تھے۔ اس کے ساتھ ہی حضور پر گریہ بے اختیار طاری ہوا۔ پھر افاقہ ہوتا اور پھر گریہ طاری ہوتا اسی کیفیت اور حالت میں کم و بیش دو گھنٹہ کا وقت گزر گیا۔ حاضرین مجلس پر بھی ایک خاص کیفیت اور حالت طاری تھی۔ بالآخر میرے والد نے حضور سے بکمال ادب گزارش کیا کہ حضور میں اس جملۂ خاص کا مفہوم نہیں سمجھ سکا اس کے جواب میں حضرت صاحب قبلہ نے فرمایا کہ بھائی ہم مٹکا کھینچتے ہوئے

اور ہمارے بڑے حضرت صاحب قبلہ ٹہلتے ہوئے مٹکا کھینچتے ہوئے دیکھتے تھے تو بھائی یہ مٹکا ہم بھر نے تھے اس ارشاد کے بعد اس قدر جوش گریہ ہوا کہ آواز گریہ بلند ہو گئی۔ قریب گیارہ بجے دن کے حضور کو مشغول بگریہ چھوڑ کر ہم اپنے مقام پر واپس آ گئے۔

ف۔ یہ گریہ گریۂ شکایت نہیں تھا کہ بڑے حضرت کے ساتھ ایسا تھا اور اب نہیں ہے یا وہ ذات اب موجود نہیں ہے۔ یا ہم میں اب وہ قوت نہیں رہی وغیرہ وغیرہ اور نہ یہ گریۂ شکر یہ تھا کہ ہم کو کیسے وقت ایسی توفیق دی گئی تھی یا بڑے حضرت ہم سے ایسی خدمات سے کرکسی وقت خوش ہوتے تھے۔ اس سے بھی ابن الوقتی کا شبہ صادق آنے کا شبہ ہو سکتا ہے۔ لہذا سوائے اس کے کہ یہ گریہ مافوق شکر و شکایت سمجھا جاوے اور گریۂ بلاوجہ محض گریۂ محبت وعشق کہا جاوے اور کچھ سمجھ میں نہیں آتا ہے۔ جس کا خلاصہ یہ ہوا کہ آپ کا گریہ نہیں تھا بلکہ وفور رحمت باری تعالیٰ کی بارش تھی جو اُس تخم محبت میں نمو دینے کے لئے ہو رہی تھی جو سرکار اعلیٰ نے اہلیان مجلس کے دل میں بوئے تھے۔ یا عالم بالا میں ان پاک قطرات اشک سے عرفانی درختوں کو وجود دیا جا رہا تھا جو تیار ہو کر قیامت تک غلامان اعلیٰ کو معارف سکھانے کے ذمہ وار ہوں گے۔ جس کا اشارہ حضرت معنوی یوں فرماتے ہیں:۔

چوں بگرید زار بے شکر وگلہ
افتد اندر ہفت گردوں غلغلہ

۲۴ محرم الحرام ۱۳۴۵ھ یوم دوشنبہ مقام میرٹھ کوٹھی سید امیر حسین صاحب

---

کسی قدر کی بعد راحت سے فراز اور قرب کی ظاہری کلفت کی خوشگواری کا اظہار یعنی حضرت شیخ کے عطیہ سواری پہ سوار ہونا اور اُس کا ایثار کرنا اور پالکی پکڑ کر سفر میں دوڑنا کہ ہمیشہ کی مجاہد پسندی کا بصیغہ ناز منجانب سرکار اسلمی اظہار تھا

ایک مرتبہ حضور نے میری حاضری میں میرے والد سے ارشاد فرمایا کہ ہمارے حضرت صاحب قبلہ ہر سفر میں ہمیں ساتھ رکھا کرتے تھے۔ چنانچہ جب ہمارے حضور حیدر آباد دکن تشریف لے جا رہے تھے ہمارے واسطے بھی ایک گھوڑی خرید فرمائی۔ تا کہ حضور کے ساتھ ہم سفر ہوں۔ الغرض حضور حضرت صاحب قبلہ بسواری پالکی عازم حیدر آباد ہوئے میں اپنی سواری کی گھوڑی کسی دوسرے کو دیدیتا تھا اور خود پالکی کا پایہ پکڑ کر حضور کے ساتھ پیادہ چلتا تھا۔

ف۔ یہ امتثال امر سے مافوق کی منزل ہے جو سرکار اسلمی پر ختم ہو گئی جس کی بابت حضرت حافظ شیرازی علیہ الرحمہ یوں اشارہ فرماتے ہیں کہ

تا بکے صرف رضا جوئی دلہا باشم　　　فرصتم باد کزیں پس ہمہ خود را باشم

یہ پیادہ دوڑنا آپ کا بظاہر پالکی پکڑ کر زمین پہ ہوتا تھا۔ مگر فی الاصل ہر قدم آپ کا ارضِ دل سے بھی مافوق پڑتا تھا اور صاف طور پہ یہ امتحان دیا جا رہا تھا کہ تمام عیشوں کے مہیا ہو جانے پر بھی آپ لوثِ تعیش سے مبرا رہیں گے۔ اور جن رئیس صاحب سے یہ میدان ہو رہا تھا اُن کی حالت کے موافق اُن کو تعلیم ہو رہی تھی کہ معرضِ عیش میں مبتلا ہو کر

بھی طلب کی بے آرامی کی بجا آوری ضروری ہے۔

۴ صفر المظفر ۱۳۲۵ھ یوم چہارشنبہ مقام بہرائچ

## پیشگاہ حضرت شیخ عالم سے حکم کا بہ سبیل تذکرہ تعمیم کے ساتھ نافذ ہونا اور طالب صادق کا اس کو خاص طور پر انجام دینا اور مزید برآں اس انجام دہی کو چھپانا اور باوجود خصوصیت تفوق کی فوقیت کو نہ ڈھونڈھنا

سفر حیدرآباد کے اثنائے راہ میں روزانہ لکڑی خرید کرنی پڑتی تھی۔ ایک روز حضور حضرت صاحب قبلہ نے اپنے اہل قافلہ سے ارشاد فرمایا کہ اس قدر آدمی ساتھ ہیں اگر ایک ایک لکڑی اٹھائے جایا کرے تو روزانہ لکڑی خرید کرنے کی زحمت نہ ہو۔ دوسرے دن نماز ظہر کے بعد سلسلۂ سفر شروع ہونے والا تھا میں نے دیکھا کہ کسی نے حضور کے اس حکم کی تعمیل نہ کی اور قریب قریب تمام اہل قافلہ روانہ ہو گئے چونکہ حضور کے نفل پڑھنے میں کچھ دیر ہو جاتی تھی۔ میں نے اس وقفہ میں لکڑیاں چنیں اور وہ ایک بڑے بوجھ کی مقدار میں ہو گئیں۔ بعد فراغ نفل میں نے حضور کو پالکی میں سوار کرا دیا اور بوجھ اتنا وزنی تھا کہ میں تنہا اسے اٹھا نہ سکا۔ تب دو کہاروں کی امداد سے اس کو اٹھا اور معہ بوجھ کے روانہ ہوا۔ عصر کے وقت جب منزل تمام ہوئی میں نے اس بوجھ کو علیحدہ رکھ کر حضرت صاحب قبلہ کو پالکی سے جائے قیام پر اتارا اہل قافلہ نے بوجھ لکڑیوں کا دیکھ کر کہا کہ یہ لکڑی کون لایا ہے۔ ہم میں سے تو کوئی لایا نہیں۔ یہ سن کر حضور حضرت صاحب قبلہ نے ارشاد فرمایا کہ لایا کون ہے۔ ہم لائے ہیں۔ اور جب تنہائی ہوئی تو حضور اقدس نے مجھ سے ارشاد فرمایا کہ میاں ایسا کام نہ کیا کرو ہمارا سر دکھنے لگا۔ یہ فرما کر جو کیفیت حضرت

صاحب قبلہ کی ہوئی وہ دیکھنے سے تعلق رکھتی ہی تحریر میں نہیں آسکتی۔ یہ واقعہ اس شعر کی تفسیر ہی۔

من تو شدم تو من شدی من تن شدم تو جاں شدی
تاکس نہ گوید بعد ازیں من دیگرم تو دیگری

نہ شبم نہ شب پرستم کہ حدیث خواب گویم
چو غلام آفتابم ہمہ ز آفتاب گویم

ف - یہ دن دہاڑے کی بات ہی۔ اندھیاری یا خلوتی معیت کا اظہار نہیں ہے کہ کوئی جانے اور کوئی نہ جانے۔ نہ خواب وخیال کے واقعات ہیں کہ اُس میں تعبیر کی ضرورت لاحق ہو۔ یہ واقعات تبلا رہے ہیں کہ سرکار اعلیٰ کی اکثر مجاہدت مشاہدت کے بعد ہی ہی تو وہ خاص ہے کہ آپ کا دور مجاہدت ہمیشہ جاری رہا اور آپ ہمیشہ صیغۂ طلب کے مستغنی اور تارکِ تعیش رہے۔ متاخرین میں آپ کی کوئی نظیر تبلائی نہیں جاسکتی۔ اساتذہ اور متقدمین کی لکڑیوں کے گھٹوں کی فرخنگی عین وقت کے وقت معرضِ اظہار میں آگئی ہی اور کچھ نہ کچھ نام اُس کے فوراً وصول ہو کر مصرف میں آگئے ہیں۔ مگر یہ عجیب وغریب لکڑی کا خفیہ بیوپار تھا جس سے سوائے حق تعالیٰ اور ذات حضرت شیخ کے کوئی واقف نہ تھا۔ اسی لئے ایسی قیمت بے مثل معیت حضرت شیخ کی آپ نے پائی کہ جو قیامت تک نہ چکے گی یعنی جیسے ہی کہ ثنائے خدمت اعلیٰ طالب کو حاصل ہو گئی وہ فوراً بلا تاخیر فنافی اللہ اور فانی فی رسول اللہ ہو جاوے گا۔

مصلحت نیست کہ از پردہ بروں افتد راز
ورنہ در محفل رنداں خبرے نیست کہ نیست

بعد اظہار اس راز وحکایت کی سرکار اعلیٰ کا انبساط بے تنگ، فوق التحریر و تقریر ہونا چاہیئے کیوں کہ وہ وقت مبارک آپ کا کلیتاً انانیت متغائرہ سے علحدہ ہو جانے کا تھا۔ جہاں لن ترانی سے استتار کیا جاتا ہی۔

لکڑیاں سر پہ اُٹھائیں قافلہ سالار نے
ساتھیوں کے سر سے بارِ معصیت جاتا رہا

احقر مولف کہتا ہی کہ سرکار اعلیٰ نے اہلیان قافلہ پر بڑا احسان کیا ورنہ اگر حضرت

شیخ رضی اللہ عنہ کا حکم بلا تعمیل رہتا تو تمام قافلہ مبتلائے آلام ہوتا ہے

بندگانِ اسلمی کو ہو مبارک یہ خبر　　　حشر میں بارِ گنہ رکھنے کا کیا کھٹکا رہا

اور درحالیکہ حضرت اسلمی کو حضرت حافظی کے دربار میں بتوسط بارکشی بارِ بلا ہے تو کبھی کسی حال میں ذوقِ باربری کو سرکارِ اسلمی چھوڑ نہیں سکتی ہے۔ تو پھر غلامانِ اسلمی کو کیا کھٹکا اپنے گناہوں کے بوجھ کا ہو سکتا ہے۔

یکت عیونی علی تشیعی فسار حالی ولا ابالی　　　کردام آخر طبیب وصلت مریضِ خود را کند مدا

۹ صفر المظفر ۱۳۵۷ھ پنجشنبہ

## منجانب طالب صادق حضرت شیخ کی ناسوتی راحت رسانی اور اس کا بے مثل لازوال تمغہ یا تاج جو قیامت تک کے لئے ناسوت طالب صادق میں ملصق کیا گیا جو کبھی جسمانیت طالب صادق سے جدا نہیں ہو سکتا

---

ایک دن میں خدمتِ حضور میں حاضر تھا اور حضور اصلاح بنوا رہے تھے۔ مجھے یاد نہیں کہ حاضرین میں سے کس نے سوال کیا تھا۔ مگر کسی نے عرض کیا کہ حضور کے فرقِ مبارک پر یہ نشان کیسا ہے۔ جواب میں ارشاد ہوا کہ میاں یہ تاج ہے۔ اور یہ فرما کر دو گھنٹہ سے زیادہ عرصہ تک حضور پر سخت گریہ طاری رہا۔ جب گریہ میں تخفیف ہوئی تو میرے والد نے باادب عرض کیا کہ حضور تاج کے لفظ کا مفہوم سمجھ میں نہیں آیا۔ تب حضور نے ارشاد فرمایا کہ بھائی احمد سعید خاں جب ہمارے حضرت صاحب قبلہ حیدرآباد کا سفر فرمایا کرتے تھے تو ہم جلتی ہوئی انگیٹھی سر پر رکھ کر ساتھ لے چلتے تھے اور اس پر پانی گرم ہوتا تھا کہ بوقت ضرورت

حضور کو گرم پانی وضو کے واسطے ملے۔ اسی کا یہ نشان پڑ گیا ہے اور پیپ بھی پڑ گیا تھا۔

"بھلا بھائی یہ تاج نہیں ہے تو اور کیا ہے۔"

اس کے بعد جو کیفیت حضور کی ہوئی وہ دیکھنے ہی سے تعلق رکھتی ہے۔ تحریر میں نہیں آسکتی ہے۔

ف۔ وہ کیا تاج دو جہان کی بادشاہی کا تھا کہ اس کی معارف سنتے ہی سامعین اور مبصرین کو خیرہ نظری لاحق ہو گئی۔ اور کیوں نہ ہوتی کیونکہ معارف بیان شدہ نے آپ کو شانِ اسلمی سے شانِ معینی میں متبدل کر دیا۔ اور سات سو برس کے بعد مجاہدہ حضرت خواجہ خواجگان مشاہدہ میں آگیا۔ خدا معلوم ان معارف کے اظہار کے بعد آپ آپ رہے تھے یا تعین معینی میں ڈھل گئے تھے۔ واللہ اگر اس وقت کوئی خواجہ خواجگان کا پہچاننے والا ہوتا تو چیخ نکل پڑتی۔ اور معاملہ طشت از بام ہو جاتا۔

بجنسہ یہ وہی مجاہدہ ہے جو حضرت خواجہ خواجگان اجمیری رضی اللہ عنہ نے حضرت عثمان ہارونی رضی اللہ عنہ کو ہر وقت گرم کھانا کھلانے کے لئے گرم انگیٹھی سر پر سفر میں رکھ کر انجام دیا تھا جس کی وجہ سے حضرت ممدوح کے سرِ مقدس کے اوپری حصہ کے موئے مبارک جاتے رہے تھے۔ یکتا اور پیپ پڑنا مجاہدۂ اسلمی میں ہمت حضرت خواجہ کے عطیات توفیق سے مزید بر آں ہے۔ واللہ اعلم بالصواب۔ آپ حضرت خواجہ محمد اسلم صاحب خیر آبادی تھے۔ یا حضرت خواجہ خواجگان اجمیری کا پسندیدہ تعین تھا۔ میں اپنے معارف کی تائید میں ایک دلدادہ اور متوالۂ اسلمی کے قول کو لاکر مضمون ختم کرتا ہوں تاکہ ان معارف میں تشکیک کی گنجائش باقی نہ رہے۔

قول مبارک۔ حضرت ایشاں دریں زمانہ (آیۃٌ من آیات اللہ) ہستند چناں مجاہدہ و ریاضت فرمودند کہ در اولیائے سابقین مسموع شدہ است لاکن انحصار در مجاہدہ ایں قدر می فرمایند کہ بینندگان حضرت ایشاں متحیر اند۔

۹ صفر المظفر ۱۳۸۵ھ

## محافلِ رقص و سرود سے نفرت و بیزاری کا اظہار اور یکایک دفعتاً جیب سے دو روپیہ نکلنے کی کرامت ۔ اشیاءِ عالم تفرقے کے استغراق کی وجہ سے اسماء عدم شناخت ۔ ریل رکنے کی کرامت معہ اظہار اصلی قوت باطنی باوجود تحقیق ضعف و پیری صورت ظاہری

چوں کہ میں اپنے حضرت صاحب قبلہ کے حالات قلم بند کر رہا ہوں جو حالات مجھ کو صحیح طور سے معلوم ہوئے ہیں اُس کو ضرور لکھوں گا۔ بمصداق مثل (الحق مرٌ) گو اس اظہارِ صداقت سے کسی کو تکلیف ہو۔ چنانچہ ایک مرتبہ سید اشفاق حسین صاحب مرحوم و سید امتیاز حسین صاحب سجادہ نشین حال و دیگر حضرات خیر آباد کو مولانا ہادی علی خاں صاحب اپنے چچازاد بھائی وزیر احمد خاں صاحب کی لڑکی کی شادی میں اور حضور کو بھی لکھنؤ لے گئے۔ دو یا تین دن حضور نے وہاں قیام فرمایا نکاح کے دن حضور کو کسی وجہ سے معلوم ہوا کہ اس تقریب میں ناچ بھی ہوگا۔ چنانچہ حضور نہایت ناخوش ہو کر واپس چلے آئے اور نکاح میں شرکت نہیں فرمائی اور بار بار یہ کلمات ارشاد فرماتے تھے کہ یہ کیسے حضرت صاحب کے ہیں کہ ناچ کراتے ہیں۔ اور ہم کو دھوکا دیکر ایسی تقریب میں لے آئے۔ راستہ میں بھی کسی صورت سے آثارِ غصہ کم نہ ہوتے تھے ہمراہیوں کو پریشانی تھی۔

عبدالغفار قوال جس کے اوپر حضور کا خاص کرم تھا۔ اُس کا بیان اس کے متعلق آئندہ تفصیل کے ساتھ لکھوں گا مختصر یہ کہ جب گاڑی اسٹیشن اٹریا پر پہنچی اُس وقت اور بھی غصہ میں اضافہ ہو گیا۔ یہ دیکھ کر عبدالغفار نے عرض کیا کہ میاں کیا اچھی برفی بکتی ہے یہ سُن کر حضور نے ارشاد فرمایا کہ تیرے پاس کچھ ہے تو لے لے اور جیب میں ہاتھ ڈالکر

کچھ نکالا اور فرمایا کہ ہمارے پاس دو پیسے ہیں اس کی برقی لے لو۔ دیکھا تو وہ دو ڑوئے بھے اور اپنے خادم وزیر سے ارشاد ہوتا تھا کہ گھوڑا گاڑی چلا دے۔ کیوں کھڑی ہے۔ اُن پر عبدالغفار نے عرض کیا کہ میاں یہ گاڑی نہیں ہے ریل ہے۔ اُس پر فرمایا کہ ہم استنجے کو جائیں گے اور یہ ارشاد فرما کر کھڑکی کھولنے لگے۔ اُس گاڑی میں بہت سے ہندو بیٹھے ہوئے تھے اُنھوں نے کہا کہ بڑے میاں کہاں جاؤ گے۔ حضور نے فرمایا کہ تم سے منو جوان بھی ہمارے پیچھے آئیں گے تو ہم کو نہیں پائیں گے۔ یہ فرما کر آپ استنجا کرنے کے واسطے اُتر گئے۔ استنجے سے فارغ ہونے میں کم و بیش آدھ گھنٹہ صرف ہوا۔ اس عرصہ میں گاڑی چلانے کی بہت کوشش کی گئی مگر جب حضور فارغ ہو کر واپس تشریف لائے تب ریل چلی

ف۔ ناچ کے لئے منجانب حضرت بڑے حافظ صاحب قبلہ رضی اللہ سخت وعید ہے ممکن ہے کہ مولانا ہادی علی خاں صاحب قبلہ کو خود مغالطہ دیا گیا۔ یا یہ سوچ لیا گیا ہو کہ حضرت سے چھپا کر محفل رقص و سرود کی جاوے گی۔ جیسا کہ بعض معمولی مولویوں کے ساتھ اہل دنیا کرتے ہیں۔ مگر مشکل تو یہ ہے کہ مستند اور اعلیٰ مشائخین عظام تو ایسے محافل کے متعلق خورد و نوش اور شرکت کو بھی بُرا جانتے ہیں اصل یہ ہے کہ جس گانے میں پورا سامان محرکِ باہ موجود ہو اُس کے حرام ہونے میں کوئی شک و شبہ نہیں ہے۔ اس لئے اُس کی شرکت بہت بری ہے اگر کوئی درویش کامل اپنی ذاتی قوت مخرب باہ کے ذریعہ سے اس میں اتفاقیہ شرکت کرے گا تو اُس کے مقلد اُس میں تباہ و برباد ہوں گے۔ اور احقر مولف کے نزدیک ایسی محفلوں میں علی الاعلان شرکت کرنا گویا محفلِ سماع حضرات چشت کی بے عزتی کرنے میں اعانت کرنا ہے۔ اور احکام شرعی کو پس پشت ڈال دینا ہی اور اس شرکت کی درویشوں کی عادت ہو جانے کے بعد اہلِ دنیا اور حضرات فقراء کے درمیان پھر کوئی فرق نہیں رہ جاتا ہے اگرچہ عیشِ فقرا اور تعیش اہلِ دنیا میں بہت بڑا فرق ہی۔ یعنی حضرات فقرا ترک نفسانیت کے بعد عیش قبول فرماتے ہیں اور اہلِ دنیا کا بالذات حظِ نفس ہی عیش ہوتا ہے۔ لہذا باوجود

موجودگی قوت مدافعت باہ اور تجلیات نسائی بوجہ شغف حُبِّ رسالت پاک اس فسق علی الاعلان سے بچنا بہرحال اولیٰ و افضل ہے اور مریدانِ خانوادہ حافظیہ پر فرض ہے۔ اور سرکار اسلمی کے دھوکا کھانے کی وجہ مشغولی ذات بحت ہے۔ ورنہ اُن کو بھلا کون دھوکا دے سکتا تھا اور بالآخر آپ نے دھوکا کھایا بھی نہیں کیوں کہ سرکار تو ان اطوار کے سالک تھے جیسا کہ حضرت مولانا فرماتے ہیں کہ:

گر ہزاراں دام باشد ہر قدم　　چوں تو با مائی نباشد ہیچ غم

اللہ حافظ

مشتاق تیرا برقِ تجلّی نہیں ہوں میں　　محبوب کا حبیب ہوں موسیٰ نہیں ہوں میں
آئے ہیں دیکھنے مرے لاشہ کو ماہ رو　　میں ہوں شہیدِ عشق تماشا نہیں ہوں میں
بے چین مجھ کو دیکھ کے فرمایا ناز سے　　پوری نہ ہو کبھی وہ تمنّا نہیں ہوں میں
مردہ دلوں کو جنبشِ لب سے جلا دیا　　کہنا نہ اب کہ رشکِ مسیحا نہیں ہوں میں
اتراتا کیوں نہ عرصۂ محشر میں آج میں　　کیا عاشقِ غریب تمہارا نہیں ہوں میں
آزاد سب سے کر دیا تیرے خیال نے　　سجدہ کسی کو ماسوا کرتا نہیں ہوں میں
اس ڈر سے خاک بھی مری اُڑ کر نہ جا سکی　　صحرا سے ہو الگ وہ بگولا نہیں ہوں میں
اس معرکہ میں جان ہی دیدو نگا ایک دن　　کچھ ایسا ویسا چاہنے والا نہیں ہوں میں

ذرّہ ہوں خیر آباد کا حافظ کا ہوں غلام
کچھ دارو گیرِ حشر سے ڈرتا نہیں ہوں میں

آپ کی مقدس جیب سے زور روپیہ نکلنا کوئی بڑی کرامت نہیں ہے بلکہ معمولی بات ہے اور اُن روپیوں کو پیسہ فرمانا بھی کوئی بڑی بات نہیں ہے۔ درویش تو جب اشرفیوں کو کنکر سمجھتا اور یقین کرتا ہے تب نسبت حضرت باری میں قبولیت ہوتی ہے۔ عروج توحیدی میں تفرقہ اور اشیائے عالم تفرقہ کے اسماء وغیرہ کا بھولنا ہی کمال ہے۔ یہی وجہ ریل کو گاڑی

فرمانے کی بھی ہے۔ مگر روانگی استنجے کے وقت آپ کو نزول ہو گیا تھا تاہم آپ کو اپنے آپ کو بوڑھا اور ضعیف لوگوں کا سمجھنا ناگوار ہوا جو واقعیت رکھتا تھا۔ کیوں کہ جس عالم میں آپ رونق افروز تھے وہاں بڑھاپے اور ضعف کا نام بھی نہیں ہے کہ اس عالم سے نیچے جو منزل ہے وہاں کی رسیت کی بابت یہ اشارہ کیا جاتا ہے کہ :

مگو کہ پیر شدی ذوقِ عاشقیت نماند      شراب کہنہ ما مستیِ دگر دارد

استنجا فرمانے اور فراغت حاصل کرنے تک آپ کا تصرف ریل پر جاری رہا۔ پھر وہ کیسے چلتی۔ کیا ریل چلانے والوں سے بھی خدا نخواستہ آپ کم قوت تھے۔ اگر وہ اہل نہود طعن و تشنیع نہ کرتے تو شاید آپ قوتِ متصرفہ کو استعمال نہ فرماتے۔ غالباً یہی وجہ ہوئی یا استنجے کی وجہ سے آپ نے نزول فرما کر تصرف فرمایا۔

۱۰ صفر المظفر [illegible]ھ

## اخلاقِ کریمہ و تواضع اور جھک کر تیر لگانے کی تیر اندازی جس کا نشانہ کبھی خطا نہیں کرتا اور امیروں سے بڑھ کر خدمتگاروں کے ساتھ برتاؤ

حضور کا خُلق عام تھا۔ خصوصاً غریبوں کے ساتھ نہایت وسیع۔ امراء سے ملنے میں تنفر تھا۔ مگر جب کوئی آجاتا تھا تو نہایت خوش اخلاقی سے پیش آتے تھے۔

ایک مرتبہ میرے والد خیر آباد شریف حاضر ہوئے اُن کی ہمراہی میں ہدایت اللہ خدمتگار تھا اُس نے خود مجھ سے بیان کیا کہ میرے والد اور حضرت خادم حسین صاحب کھانا کھا کر سو رہے دوسرے لوگ بھی جو کام کرتے تھے وہ بھی چلے گئے۔ تھوڑی دیر گزرنے کے بعد ایک صاحب ضعیف العمر کھانا لے کر آئے اور ہدایت اللہ کے ہاتھ دھلائے اور فرمایا کہ بھائی کھانا کھالو۔ جتنی دیر وہ کھانا کھانے میں مصروف رہا وہ مکھیاں جھلتے رہے۔

چونکہ حضور کا لباس درویشانہ کبھی نہیں رہا۔ معمولی لباس جو شرفائے زمانہ کا تھا پہنتے تھے
اور ہدایت اللہ اس سے پہلے کبھی حضور کی زیارت سے مشرف نہیں ہوا تھا اس لیئے وہ
نہ سمجھ سکا کہ یہ مہماں نواز بزرگ کون ہیں۔ الغرض جب ہدایت اللہ کھانے سے فارغ ہو گیا
حضور برتن لے کر چلے گئے۔ عصر کے بعد مسجد میں حضور کی نشست ہوتی تھی کسی وجہ سے ہدایت اللہ
بھی اُس وقت گیا تو اُس نے دیکھا کہ جنھوں نے دوپہر کو مجھے کھانا کھلایا تھا وہ خود حضور ہی
تھے۔ اس تواضع کی وجہ یہ تھی کہ جب کوئی مہمان آتا اُس سے حضور یہ ارشاد فرماتے تھے کہ
بھائی تم تو حضرت صاحب کے مہمان ہو ہم کو تو تمھاری خدمت کرنا چاہیئے اس سے صاف
ظاہر ہوتا ہے کہ حضرت صاحب قبلہ کے یہاں آنے والے کی حضور کو کس درجہ مہمانداری
کا التزام اور خیال تھا۔ چنانچہ حضرت کو دیکھ کر ہدایت اللہ پر جو کیفیت طاری ہوئی اُس کا
بیان میں آنا دشوار تر ہے۔ وہ خود بھی شاید بیان نہ کر سکتا۔ آخر ہدایت اللہ نگاہِ یار کا
شکار ہو کر اُسی دن شام کو حضور کی غلامی میں داخل ہو گیا۔

ف۔ اُمراء سے تعلق کرنے کی حضرات فقراء کی یہی غرض ہوتی ہے کہ اُن کی
متعلقہ غرباء کے جو قعرِ مذلت میں بصیغۂ خدمتگاری اور دستگری پڑے ہوتے ہیں اُن کی
خدمت خالصاً للہ کا شرف حاصل کیا جاوے یا دوسرے غرباء یا مساکین کی اُن حضرات
اُمراء کے ذریعہ سے پرورش کرائی جاوے۔ اب رہے معارف مہماں نوازی یہ بہت
باریک ہیں۔ خانقاہِ شریف خیرآباد شریف کا آیا ہوا مہمان بڑے حافظ صاحب قبلہ کا
بھی مہمان ہوتا تھا۔ اس لیئے وہ بہت قابلِ اعزاز ہوتا تھا۔ مگر ساتھ ہی اس کے وہی
فرستادۂ حق تعالیٰ اصلی مہمان بھی ہوتا تھا اس لئے وہ قندِ مکرر ہو جاتا تھا پھر وہ قابلِ
عزت کیوں نہ ہوتا اور آپ قدیم مہماں نوازی ابراہیمی کیوں نہ برتتے۔ درحالیکہ
آپ ابنِ رسول اللہ اور صاحب سجادۂ اہل اللہ تھے۔ اور غور کیا جاوے تو
یہی مہماں نوازی مسافرانِ غریب و مسکین بحیثیہ خاطر و تواضع حق تعالیٰ میں داخل ہو سکتی ہے

کیوں کہ خالق و مخلوق میں بالذات تفرقہ نہیں ہے۔ سرکار ذوالاقتدار نے جھٹک کمہ تیر لگا کہ میاں ہدایت اللہ کو شکار بھی کیا اگر اسی ہدایت اللہ کے شکار کے ذریعہ سے میاں ہدایت اللہ کی صورتی سرکار کو ہدایت بھی کی کہ اُن کی ریاست کی وجہ سے جو غریب بندگانِ الٰہی اُن کی دست نگری میں آگئے ہیں اُن کو مساویت کا حق دیا جایا کرے اور انھیں کی خدمت کے ذریعہ سے خوشنودی خدا اور رسول حاصل کی جایا کرے۔ کیوں کہ آپ عارف عامل معرفت تھے آپ کو ہر طالب کو اُسی کے موجودہ مشغلہ میں کامیابی بتلانا ضروری تھا۔ سبحان اللہ اس بیان شدہ صرف ایک ادا میں۔ اخلاق۔ اکرام۔ تواضع۔ اظہار ایجبا مستحق طالب کا شکار۔ عبرت دلانا۔ غریب نوازی۔ دیگر طالبان کی ہدایت وغیرہ وغیرہ سب ہی کچھ تو مندرج تھا۔ جامعیت اس کا نام ہے۔ اسی جامعیت کی وجہ سے آپ کے طالبین صادقین ہمیشہ آپ کی محض ایک نگاہ کے متمنی رہے اور اب بھی وہ یہی چاہتے ہیں اور ماشاء اللہ انتظار سے گھبراتے بھی نہیں ہیں۔

سالہا انتظار باید کرد      از پئے یک نظارہ بر درِ او

دین محمد عفی عنہ داسنگر فتہ ہدایت اللہ

## دیگر معزز معتمدین بزرگان معاصرین کی زبان سے سرکار علیہ کی قطبیت کا اظہار اور فضیلت کا اقرار

جناب مولانا مفتی محمد علی صاحب لکھنوی جن کو اکثر لوگ مولانا مثنوی کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ ہمارے حضرت صاحب قبلہ پر عاشق تھے۔ ایک مرتبہ بظاہر تقریب عرس شریف میں خیر آباد تشریف لائے۔ اٹھارہویں تاریخ گزر جانے کے بعد جو صندل کی رات ہوتی تھی اور اُس میں ہمارے سرکار پر خاص کیفیت ہوتی تھی حضور مسجد کی محراب جنوبی کے سامنے

نفل اوابین پڑھ رہے تھے اور مفتی صاحب موصوف بغور حضور کے چہرۂ مبارک کو دیکھ رہے
تھے اسی عالم میں میں نے دیکھا کہ مفتی صاحب کے چہرہ کا رنگ بار بار متغیر ہوتا ہے۔ میں
مفتی صاحب کے پیچھے بیٹھا ہوا تھا مفتی صاحب کی آنکھیں سُرخ تھیں تا آں کہ اُن کی نگاہ سے
ہیبت برستی تھی یکایک مفتی صاحب نے منہ پھیر کر مجھ سے پوچھا کہ میاں لڑکے تمھارا کیا نام ہے
میں نے اپنا نام بتایا اس کے بعد دریافت کیا تم کس کے لڑکے ہو میں نے اپنے والد کا نام بتلایا مگر مفتی صاحب نے اُس
وقت اس لہجہ اور انداز سے سوال کئے کہ سر سے پاؤں تک میرے پسینہ آگیا۔ پھر پوچھا بیعت کس سے ہو میں نے اپنے سرکار کی
طرف اشارہ کر کے کہا کہ حضرت کا غلام ہوں۔ تب مفتی صاحب نے فرمایا کہ میں مسجد میں بیٹھا
ہوں۔ خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ تم بڑے خوش قسمت ہو اور بڑے حضرت صاحب قبلہ کے
مزار پاک کی طرف اشارہ کر کے کہا کہ میں ہرگز ان کے عرس میں نہیں آتا۔ میں صرف آپ کی یعنی
حضور کی صورت دیکھنے آتا ہوں۔ میں خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ آپ قطب الوقت ہیں
اُسی وقت حضور نے سلام پھیر کر مفتی صاحب کی طرف تیز نگاہ سے دیکھا اور مفتی صاحب
کی کیفیت دیکھ کر پھر نفل کی نیت باندھ لی۔ مگر کچھ ارشاد نہیں فرمایا۔ میان عاشق و معشوق رمزیست
الحمد للہ کہ میرا پہلے سے ہی عقیدہ تھا۔ مگر مفتی صاحب کے قول سے سونے پر سہاگا
ہوگیا۔ چونکہ مفتی صاحب بھی اپنے وقت کے بڑے لوگوں میں تھے اُن کی بات پر ذرا بھی
شبہ کرنا اور یقین نہ لانا میں تو کفر جانتا ہوں۔ یہ مذکورہ بالا سوالات مفتی صاحب نے
اُس واحد جلسہ میں مجھ سے تین مرتبہ کئے۔ اور یہ فرماتے تھے کہ میں تو انھیں کی صورت
دیکھنے آتا ہوں اور واللہ یہ چالیس سال کی بے ریا ریاضت ہے۔

ف۔ مفتی صاحب واقعی بڑے منصف مزاج تھے جنھوں نے اُس تخصیص کو فوراً
جان لیا جو حاجی صاحب قبلہ راوی کو سرکار اعلیٰ سے حاصل تھی اور ممدوح نے فوراً اپنی وجاہت
کے حجاب کو درمیان سے ہٹانے کے لئے اصلیت کھول کر کہہ ڈالی

سرکار اعلیٰ کے احاطۂ خصوصیت اور ارادت اور غلامی میں خود بعض ولی کامل

وابدال موجود تھے پھر آپ کیوں قطب نہ ہوتے۔ مگر احقر مؤلف بعد تلاوت اس حکایت کے اس قدر ضرور اقبال کرتا ہی کہ حضرت مفتی صاحب ممدوح ضرور ایک حد تک عارفِ اسلمی تھے اور یہ بہت بڑی بات ہی کیوں کہ عرفان ذات پاک اسلمی میں بحالت موجودگی بعالم ظاہر اپنے مختلف قباؤں کی وجہ سے قریب قریب ناقابل معرفت تھا۔ عجب نہیں ہی کہ مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو اس خاص عرفان میں مزاولت مثنوی شریف سے مدد ملی ہو کیونکہ من کل الوجوہ معاملات سرکار اسلمی تفسیر عملی مثنوی شریف حضرت مولانا روم تھی۔

## اپنے خدام کی بابت کسی دوسرے درویش کی دعائے بد کا بجنسہ لوٹا کر رد کرنا

اسی سلسلہ میں ایک اور واقعہ جو مفتی صاحب رح پر گزرا لکھتا ہوں جو میرے سامنے گزرا ہے اُس کی تفصیل لکھتے ہوئے مجھے خوف معلوم ہوتا ہی۔ میں یہ نہیں سمجھ سکتا کہ اُس میں کیا راز تھا حضرت صاحب کا ہر غلام یہ جانتا ہی کہ عبدالستار قوال پر حضرت کا خاص کرم تھا۔ اپنے بچوں سے زیادہ اُس کی اولاد کا خیال فرماتے تھے اور اولاد میں بھی عبدالغفار کو ترجیح تھی مفتی محمد علی صاحب ایک مرتبہ محفل سماع میں تھے۔ عبدالرحمٰن عرف گھورے عبدالغفار کا بھائی اتفاق سے عین قوالی میں ہنس دیا۔ مفتی صاحب نے اُس کو ہنستے ہوئے دیکھا محفل سماع سے مفتی صاحب کے ساتھ میں بھی اُٹھا۔ جب وہ مسجد کی سیڑھیوں پر اُتر آئے کسی سے مخاطب ہو کر پوچھا کہ قوالی میں کون قوال ہنسا تھا اُس کے جواب میں عبدالرحمٰن کا نام بتایا گیا۔ مفتی صاحب نے بیساختہ کہہ دیا کہ جو شخص قوالی میں ہنسا تھا خدا اُس کو غارت کرے اس کی اطلاع عبدالغفار کو ہوئی کہ مفتی صاحب نے عبدالرحمٰن کے حق میں دعائے بد کی ہی یہ کوسنا میں نے بھی اپنے کانوں سنا تھا۔ عبدالغفار پریشان ہو کر حضرت صاحب قبلہ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ میاں عبدالرحمٰن کو مفتی صاحب نے کوسا ہی۔ حضور نے فرمایا کہ کون عبدالرحمٰن۔ حضرت صاحب قبلہ کا عبدالرحمٰن۔ بھائی کیا کوسا۔ عبدالغفار نے

عرض کیا۔ یوں کوسا ہے کہ جو کوئی قوالی میں ہنستا ہے اُس کو خدا غارت کرے۔ حضرت صاحب نے فرمایا کہ جس کسی نے حضرت صاحب کے قوال کو کوسا خدا غارت کرے۔ خدا اُس کو غارت کرے۔ اس کے بعد مفتی صاحب کی عجیب کیفیت ہوئی۔ جسے لوگوں نے دیکھا۔ اور گیارہ بجے سے پانچ بجے تک وہ کیفیت ان پر طاری رہی۔ اس کے بعد پھر دونوں صاحب شیر و شکر ہو گئے اور اُس کیفیت کا اثر مفتی صاحب پر نہیں رہا

واللہ اعلم بالصّواب

ف۔ بالکل صاف معاملہ ہے کہ دلی کی دعا کو حضرت قطب نے رد کر دیا اور قبول نہ ہونے دیا۔ اور اس استرداد کے ذریعہ سے سرکار اسلمی نے اپنے خدام کو ہمیشہ کے لئے دوسرے درویشوں کی دعا اور بددعا سے مستغنی کر دیا اور جناب مفتی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی اس غلطی کی صحت کر دی کہ اُنھوں نے سلیمانیوں کی محافلِ سماع میں خود براہ راست اپنی شیخی کا اظہار چاہا جیسا کہ فی زمانہ مشاہدہ میں آ رہا ہے کہ محافل سماع منعقدہ آستانہ عالیہ میں بہت سے مشائخین کو علیحدہ علیحدہ نذور دی جاتی ہیں جس کو غالبًا غیرتِ سرکار اسلمی کبھی گوارا نہیں فرما سکتی تھی۔ اب رہا اخلاقًا ایسا کیا جانا۔ وہ دوسری بات ہے۔ تاہم بہت آہستگی اور متانت سے یہ معاملہ جلد سے جلد رفع کیا گیا۔ اگر مفتی صاحب اسی معاملہ کو بلا اضطرابی فوری براہ راست بددعا کے حضرت شیخ الشیوخ عالم کے حضور میں اس معاملہ کو پہلے ہی سے پیش کرتے تو شاید میاں عبدالرحمٰن تنبیہ سے نہ بچتے۔ مگر اُنھوں نے براہِ راست غلامان حافظیہ پر مخالفت چاہی۔ اس کو بھلا غیرتِ حافظی کیسے گوارا فرماتی۔ جانبین کی غلطیوں نے اچھا اعتدال پیدا کر دیا کہ دونوں طرف رحمت سلامتی قایم رہی۔ یہ واقعہ اپنے صدور کے وقت اس آیتِ پاک کی وقتی تفسیر کرنے والا تھا کہ اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَا خَوْفٌ عَلَیْھِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ؕ اس کے باطن میں غلامانِ اولیا بھی مندرج ہو سکتے ہیں۔

احقر مولف نے اس موقعہ پر یہ بھی ادراک کیا ہے کہ سرکارِ اسلمی اپنی حقیقت کو بھی لفظ

(حضرت صاحب قبلہ) سے تعبیر فرماتے تھے۔ مگر بالعموم سامعین اس اشارہ کو بے تفرقہ خیال کرتے تھے۔ سبحان اللہ کیا اچھا یہ آپ کے لئے باادب استتار تھا۔ ع

بغمزہ مسئلہ آموز صد مدرس شد

۱۲ صفر المظفر سنہ ۱۳۴۵ھ یوم یکشنبہ

## مقدمات عدالت میں دعائے سرکار سلمی کی بدولت کامیابی و فتحمندی

سید عبد المجید عرف اُدّو میاں صاحب ناقل ہیں ایک برہمن کے پاس ایک موضع موقوفہ ضلع کھیری جو معافی تھا اُس کو صاحبزادوں نے مجرائی رہن کیا جب میعاد ختم ہوئی اُس کو واپس لینا چاہا اور دعوے دائر کر دیا۔ برہمن مذکور عذر دار ہوا۔ اُدّو میاں صاحب نے حضرت صاحب سے عرض کیا کہ برہمن کو اب کوئی حق حاصل نہیں ہو اُس کی عذر داری سراسر غلط ہو جس تعداد میں اُس سے روپیہ لیا گیا تھا وہ وصول کر چکا ہو۔ آپ دعا فرمایئے۔ یہ سُن کر حضور نے فرمایا کہ وہ برہمن ہی اور عدالت بھی برہمن ہی۔ یہاں سے کچھ نہیں ہوگا۔ چنانچہ عدالت ابتدائی میں ناکامیابی ہوئی اور مقدمہ برہمن کے حق میں فیصل ہو گیا۔ آخر اُدّو میاں صاحب اپنے وکیل کو ساتھ لے کر اپیل دائر کرنے کے واسطے لکھنؤ گئے۔ وسیم صاحب وکیل بوڈ لشلی لکھنؤ نے مثل مقدمہ دیکھ کر فرمایا کہ اسکاٹ صاحب جوڈیشل کمشنر ہیں اور وہ فی صدی سو اپیل خارج کرتے ہیں۔ اس لئے میں مقدمہ نہیں لوں گا۔ اُدّو میاں صاحب واپس چلے آئے مگر دو تین دن کے بعد پھر اپنے ابتدائی وکیل کو لے کر وسیم صاحب کے پاس لکھنؤ گئے۔ اُدّو میاں کے وکیل نے کہا کہ یہ مقدمہ حضرت حافظ سید محمد اسلم صاحب نے آپ کے پاس دائر کرنے کے واسطے بھیجا ہے۔ وسیم صاحب پر کچھ ایسا اثر ہوا کہ اُنھوں نے اپیل داخل کر دی۔ اور صرف یہی نہیں بلکہ اور چھ سات مقدمات جن کے داخل کرنے سے قریب قریب لکھنؤ کے اکثر وکلاء نے انکار کر دیا تھا وسیم صاحب نے اس اپیل کے ساتھ دائر کر دئیے

اور وسیم صاحب نے حضور کو سلام کے ساتھ یہ کہلا بھیجا کہ اپیل میں نے دائر کر دی ہی باقی آئندہ کامیابی کے واسطے آپ دعا فرمائیں۔ اُدّو میاں صاحب کا بیان ہی کہ تاریخ پیشی جب آنی میں لکھنؤ جا رہا تھا میں نے عرض کیا کہ آپ دعا فرمائیں۔ اُس وقت حضور مسجد سے رفع حاجت کو تشریف لئے جاتے تھے اور کوئی شخص وہاں موجود نہ تھا۔ حضور نے فرمایا کہ بڑے حضرت صاحب قبلہ سے عرض کر آؤ۔ اُدّو میاں نے کہا ہاں تب آپ نے فرمایا جاؤ اللہ کامیاب کرے گا۔ چوڈ پیشی میں جب مقدمہ پیش ہوا تو یہ بحث پیش آئی کہ پٹہ مثل میں شامل ہے یا نہیں۔ وکیل نے اُدّو میاں سے پوچھا۔ اُنھوں نے کہا ہاں ہم نے عرضی دعوے کے ساتھ پٹہ بھی داخل کیا تھا مگر مثل کے دیکھنے سے معلوم ہوا کہ پٹہ مثل میں نہیں ہی۔ عدالت نے حکم دیا کہ دوسری تاریخ مقرر ہو اور پٹہ شامل مثل کیا جاوے۔ برہمن آئندہ پیشی پر حاضر ہو کر اپنا بیان لکھائے۔ مگر برہمن آئندہ پیشی پر حاضر نہیں ہوا۔ کچھ دیر وکلا فریقین کی بحث ہونے کے بعد عدالت اپیل نے حسب مراد صاحبزادوں کے فیصلہ صادر کر دیا۔ تفصیل مقدمہ کی تحریر کی ضرورت نہیں ہی سوا اس کے وہ چھ اپیل جن کی کمزوری کا ذکر اوپر آچکا ہے۔ وہ بھی اُسی روز پیش ہو کر کامیاب طریقہ پر فیصل ہوئیں۔

ف۔ بہت سے ایسے مقدمات آپ کی دعاؤں سے کامیاب ہوئے ہیں۔ اگر وہ کامل لکھے جاویں تو شاید جلدیں بھر جاویں۔ اس لئے بطور مشتے نمونہ از خروارے صرف اسی حکایت پر بس کیا جاتا ہی۔ اس حکایت سے فراستاً معلوم ہوتا ہی کہ جس معاملہ میں آپ بڑے حضرت صاحب قبلہ کی جانب اشارہ فرماتے تھے اُس میں ضرور کامیابی ہوتی تھی کہ آپ بڑے حافظ صاحب قبلہ کی خاطر سے یا اُنھیں حضرت کی حقیقت سے تصرف فرماتے تھے۔ لہٰذا کار برآری کے لئے بڑے حضرت صاحب قبلہ کی سفارش حاصل کر کے اگر اسندعا آپ کی جناب میں پیش کی جاوے تو کبھی معاملہ خالی نجاویگا

الٰہی بحق محمد علی ڈ مری دور ہو جائے یہ بیکلی - ۱۲ر صفر المظفر ۲۵ھ

# آپ کا آنت اُترنے کا مرض اضطراری نہیں تھا بلکہ اختیاری تھا اور یہی حال آپ کے ضعف و نقاہت کا بھی تھا

حضرت اُدو میاں صاحب راوی مذکورہ کا دوسرا بیان ہے کہ ایک مرتبہ حضور کو آنت اُترنے کا دورہ اس قدر سخت ہوا کہ خادم میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے کہدیا کہ ابا میں اب کچھ نہیں رہا۔ حکیم معشوق علی صاحب جو حضور کے معالج تھے قریب قریب اُن کی بھی یہی رائے تھی۔ اتنے میں عصر کا وقت آگیا اور موذن نے اذان کہی حضور اُٹھ کر بیٹھ گئے اور مسجد نماز کے واسطے تشریف لے گئے اور میاں صاحب فرماتے ہیں کہ میں حجرہ مبارک سے حضور کے ساتھ باہر آیا۔ حضور نے باہر آکر میرا ہاتھ پکڑ لیا اور ہاتھ کو دبایا اور فرمایا کہ ہم تو مر گئے تھے پھر یہ قوت کہاں سے آئی میں نے عرض کیا کہ ابا ہاتھ چھوڑ دیجئے۔ میرا ہاتھ ٹوٹا جاتا ہے چنانچہ آپ نے مسجد میں جاکر نماز جماعت ادا فرمائی اور وہاں سے واپس آتے ہی پھر درد شروع ہوگیا۔

ف۔ آپ کی بیماری اور ضعف دونوں اختیاری تھے مگر اس کا سمجھ میں آنا مشکل ہے اس لئے اس سے اُتر کر توضیح کی جاتی ہے تاکہ سادہ طور پر سمجھ میں آجاوے۔ وہ یہ ہے جس مشغلہ کے ساتھ انسان کو پوری دلچسپی ہوتی ہے اور اُس مشغلہ میں مہارت کامل بھی حاصل ہوتی ہے تو عین مشغولی کے وقت افاقہ ہوجاتا ہے اور قوت حاصل ہوجاتی ہے۔ بالخصوص مشغلہ نماز جس کی پکار کے یہ جملے ہیں کہ حَیَّ عَلَی الصَّلٰوۃ و حَیَّ عَلَی الْفَلَاح۔ لہذا موذن کی آواز پر دورہ کا ختم ہوجانا اور قوت کا عود کر آنا آپ جیسا حضور نماز ادا کرنے والے کے لئے لازمی تھا۔ کیونکہ نماز بے ہوشی میں بزرگوں کے لئے ہوش لے آنے والی چیز ہے۔ اگر یہ بات بھی سمجھ میں نہ آوے تو دوسری تفسیر کی جاتی ہے کہ آں جناب کی نماز قرب نوافل کی منزل میں ہوا کرتی تھی جس میں حق اعضا ہوجاتا ہے یعنی اعضائے جسمی کی قوت

بن جاتا ہے تو پھر جیسے ہی کہ اذان ہوئی قدرت وقوت حق اعضا میں رونق افروز ہوگئی اور بیماری اور ضعف دونوں رخصت ہوگئے اور اچھی طرح نماز پڑھ لی گئی اور بعد فراغت نماز جہاں سے وہ قدرت وقوت آئی تھی وہیں پھر چلی گئی۔ صاحب قرب فرائض اور قرب نوافل کی ذات پاک سامنے موجود تھی اور عرفان نہیں ہوسکتا تھا صیغہ طب کی حرارتیں حجاب ہو رہی تھیں اور چوں کہ یہ عالم زادالمحن ہے یہاں بالعموم لوگ بیماریوں میں مبتلا رہتے ہیں اور بالکل تندرستی نادرات سے ہے لہٰذا آپ کے ذریعہ سے مریدین متوسلین معتقدین کو یہ تعلیم ہورہی تھی کہ بیماری وضعف وغیرہ میں مشغلۂ نماز ترک نہ ہونا چاہیے بلکہ بطرز مستحسن ادا کیا جانا چاہیے اور اگر بیماری میں شرکت جماعت نہ ہوسکے تو مشغلۂ نماز ترک نہ ہو۔ یہ تعلیم آپ کی جانب سے شغف جب رسالت پاک کی وجہ سے تھی اور حضورِ نماز کی لذت آپ کو بیماری وضعف وغیرہ سے بے خبر کردیتی تھی۔ اور وہی بے خبری آپ کی ذات پاک سے خبر کردیتی ہے اور کام بن جاتا تھا۔ ۱۳ صفر المظفر ۲۵ھ دوشنبہ

## سرکارِ عالمی سے اہلِ دنیا کو اوراد وظائف کی تعلیم کا کم ہونا اور محض پنجوقتی نماز سے اُن کی کاربرآری

رفیع اللہ خاں مرحوم ساکن بریرہ ضلع ایٹہ جو حضور ہی کے غلام تھے اُنھوں نے کئی بار عرض کیا کہ حضور کچھ پڑھنے کو بتادیا جائے ارشاد ہوا کہ بھائی تم دنیادار ہو۔ تم سے کیا ہوسکے گا۔ پانچ وقت کی نماز پڑھا کرو تمھاری بخشش کے واسطے یہی کافی ہے

ف۔ انعام نجات اہل دنیا بعوض برکات صلوات خمسہ محض ادخال اندر سلسلۂ سلیمانیہ حافظیہ کی بدولت ہی۔ اور یہ دنیاداری مندرجہ مقدرات کی رعایت ہی۔ اید ہے طالبان حق خواہ وہ زمرۂ اہل دنیا سے منتخب کئے جاویں یا ابتدا ہی سے وہ طالب حق کئے گئے

مرید کئے جاویں اُن کے مشاغل کی کیا انتہا ہو سکتی ہے اور انھیں محض پنجوقتی نماز کیا کفایت کر سکتی ہے۔

پنج وقت آمد نماز اے ذو فنون عاشقاں را فی الصلوٰۃ دائمون

اب رہی یہ بات کہ آپ اہل دنیا کو فلاح دنیا کے حاصل کرنے کے وظائف تعلیم فرماتے تو یہ آپ سے ہو نہیں سکتا تھا۔ کیونکہ اس قسم کی دوکان داری آپ سے ممکن نہیں تھی۔ ۱۴ صفر المظفر

حضرت شیخ کے زمانہ موجودگی اور حیات میں طالب صادق کی ملاقات یا حاضری کسی دوسرے بزرگ زندہ کی خدمت میں باجازت حضرت شیخ ہونا چاہئے اور مزارات بزرگان پر حاضر ہونے کے لئے بھی ایسی اجازت کی ضرورت ہے خواہ وہ دیگر بزرگان ذی حیات یا صاحبان قبر طالب و شیخ کے سلسلہ کے ہوں یا غیر سلسلہ کے معہ کیفیت غایت نگرانی بکثرت اسلمی یا خادمان و غلامان

ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ میں اور میرے بھائی محمد ابو بکر خاں صاحب عرس شریف کی شرکت کے لئے دادوں سے خیر آباد روانہ ہوئے۔ اور چلنے کے قریب ہی نیز میرے بھائی صاحب نے ڈاکٹر محمد اشرف اور منشی اصغر حسین صاحب مرحوم سے کہا کہ عرس میں چلو۔ ان دونوں نے چلنے میں تامل کیا۔ ہم روانہ ہو گئے ڈاکٹر صاحب پانی پت کے رہنے والے اور ابھی موجود ہیں انھوں نے عذر پیش کیا تھا کہ رخصت منظور نہیں ہوئی ہے۔ مگر اصل واقعہ یہ تھا کہ رخصت کی منظوری تو آچکی تھی مگر باہم دونوں نے یہ طے کیا تھا کہ اُن کو چلنے دو ہم تم محبوب پاک کے یہاں حاضر ہوتے ہوئے خیر آباد شریف چلیں گے۔ یہ مشورہ ہم سے مخفی رکھا گیا تھا۔ القصہ ہمارے پہنچنے کے دوسرے دن شام کے وقت دونوں خیر آباد شریف پہنچ گئے۔ میں نے اُن سے کہا کہ ساتھ نہ آئے اب آخر آئے۔ ڈاکٹر محمد اشرف نے مجھے جواب دیا کہ رخصت کی منظوری آگئی اور ہمارا دل چاہا چلے آئے۔ تقریب قل ہونے کے بعد یہ دونوں اور ہم لوگ بھی

رخصت ہونے کے واسطے حضور کی خدمت میں حاضر ہوئے اُن دونوں کو حضور نے اجازت دے دی اور ہماری درخواستِ رخصت پر کچھ التفات نہ ہوا۔ رخصت کے وقت ڈاکٹر صاحب موصوف نے حضور سے عرض کیا اگر حضور اجازت دیں تو ہم حضرت شاہ مینا صاحب کے یہاں فاتحہ پڑھتے ہوئے چلے جائیں ارشاد ہوا ہاں بھائی وہ بہت بڑی جگہ ہے ضرور فاتحہ پڑھنے جانا۔ اور محبوب الٰہی صاحب کے یہاں ہیں سے پوچھ کر گئے تھے یہ فرما کر رخصت کر دیا۔ پھر ہم سب حجرہ کے باہر آئے۔ ڈاکٹر محمد اشرف نے اصغر حسین سے کہا کہ تم کیسے آدمی ہو حضرت صاحب سے کیوں کہہ دیا۔ اصغر حسین نے خدا کی قسم کھا کر کہا کہ میں نے نہیں عرض کیا۔ تب ہمیں معلوم ہوا کہ یہ لوگ واقعی دہلی گئے تھے ان واقعات پر نظر کرتے ہوئے اندازہ ہو سکتا ہے کہ حضور کو ہم غلاموں کا کیسا خیال رہتا تھا۔

ف۔ اور کیا آپ اپنے ہر مرید کے ساتھ گھوما کرتے تھے یا ہر مرید کے دل کا حال جان لیا کرتے تھے۔ اگر یہ مرتبہ نہ حاصل ہو تو منصبِ شیخی کو اختیار نہ کرنا چاہیئے۔

## حضرت شیخ کا اپنے مریدین معتقدین کے انتقال وغیرہ اور دیگر واقعات سے باخبر رہنا

میرے چچا صاحب علیل تھے۔ بطلب دعائے صحت اکبر علی مرحوم جو حضور ہی کے غلام تھے۔ عریضہ دے کر حضور کی خدمت میں بھیجے گئے۔ بعد فراغ نماز تہجد صبح کے چار بجے مسجد میں حضور آرام فرمانے لگے اور اکبر علی مذکور پاؤں دبانے لگے دفعتًا حضور اُٹھ بیٹھے اور باوازِ بلند اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ فرمایا۔ اور کہا بھائی مغفرت کے لئے دعا کرو اور ہاتھ اُٹھا کر دعا فرمائی۔ اس کے بعد اکبر علی سے ارشاد ہوا کہ ریل کا وقت ہے ابھی چلے جاؤ۔ اکبر علی جب علی گڑھ پہنچے پورا واقعہ وہاں بیان کیا۔ چنانچہ چچا صاحب کے

انتقال کا وہی وقت تھا جس وقت حضور نے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون فرما کر دعائے
مغفرت کے واسطے ہاتھ اٹھائے تھے۔ ماموں عبدالرشید خاں صاحب مرحوم کے واقعہ
انتقال کے وقت بھی ایسی صورت بحاضری اکبر علی مذکور پیش آئی۔

ف۔ حضرات پیرانِ عظام کو اپنے مریدین کے انتقال کا محض علم ہی نہیں ہوتا ہے
بلکہ بعض موقعہ پر رنجیدگی بھی ہوتی ہے۔ کیونکہ ہر طالب صادق کا اپنے حضرت شیخ کی
بابتہ یہ سلوک ہوتا ہے۔

گر بیاید ملک الموت کہ جانم ببرد — تا نہ بینم رخ تو روح رمیدن ندہم

مستند پیرانِ عظام کے مریدوں کی روح ہی بدن سے نہیں نکلتی ہے۔ جب تک حضرت شیخ کی
رونق افروزی نہ ہو جائے۔ اگر یہی ہر دو حضرات بعد انتقال زندہ ہو جاتے تو میری اس
توضیح کی داد ملجاتی اور بعض ذی ہوش مرنے والوں سے بھی اشارات اور علامات رونق افروزی
حضرت شیخ علی الاعلان ظہور میں آئے ہیں۔ ۱۲/ صفر المظفر سنہ ۵۴ھ

## حضرت اعلیٰ کا سلوک اخلاق عربوں کے ساتھ اور دیگر حضرات ہمعصر و بزرگوں کے ساتھ

ایک مرتبہ حضور علی گڑھ میں تشریف رکھتے تھے اور دورہ کی حالت تھی حضور چارپائی
پر آرام فرما رہے تھے اور سید عبدالمجید صاحب عرب مدنی والد صاحب کے مکان پر
فروکش تھے۔ وہ حضرت صاحب سے ملنے کے لئے اُس کمرے میں تشریف لائے جہاں حضور
فروکش تھے۔ حضور کو معلوم ہوا کہ یہ سید اور مدنی ہیں ادباً اور تعظیماً چارپائی سے اُتر کر زمین
پر بیٹھ گئے اور تکلیف دورہ کی وجہ سے مجبور نہ ہوئے۔ مدنی صاحب قریب ایک گھنٹہ کے
وہاں بیٹھے رہے اور حضور بھی انتہائی تخلق کے ساتھ وہاں بیٹھے رہے۔ جب مدنی صاحب
تشریف لے گئے تب فرمایا کہ یہ سید اور مدنی تھے اُن کی تعظیم کرنا ضروری تھا۔

ف۔ جس کی تعظیم جس غرض سے اور جس کے لئے کی جاوے تو وہ اُسی کی ہو جاتی ہے

لہٰذا یہ وقت حضرت بابرکت کا تعظیم سرکار رسالت مآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم میں گزرا اور دیکھنے والوں کو سہل ترکیب گھر بیٹھے فیض تعظیم سرکار دو عالم حاصل کرنے کا طریقہ بھی بتا دیا گیا۔ ممدوح عرب بھی تھے اور سید بھی تھے اور مدنی بھی تھے۔ ہر سہ شقیں تعظیم کی فانی فی رسالت کے مرتبہ پر فائز کرنے والی ہیں۔

چہ خوش بود کہ برآید بیک کرشمہ دو کار

اسی فیض کے حاصل کرنے کے لئے اکثر پیران عظام اپنی اولاد کو اکثر فیوضات باطنی کم پہنچاتے ہیں تاکہ اُن کے بعد اُن کی خالص تعظیم کا شعبہ مریدوں کے لئے ہر وقت موجود رہے۔ کیونکہ اگر تعظیم پیرزادگان اُن کے کمال کی وجہ سے کی جاوے تو وہ تعظیم تعظیم نفس کمال کی ہوئی جس سے گریز ناممکن ہے اور جو تعظیم بحالت عدم کمال ہوگی وہ اُن کی نہ ہوگی بلکہ پیروں کی ہوگی اسی لئے یہ قول مشہور ہے کہ پیرزادوں کے قدم پکڑنے سے خدا ملتا ہے اسی اصول سے سادات اور عربوں کی بھی تعظیم کی جاتی ہے۔

اسی اصول کو بتلانے کے لئے باہم پیرزادگان اور سادات میں ایک دوسرے کی تعظیم بھی ہوتی ہے۔ یہ موقعہ اسی منظر کا ہے

## (مناقب)

اسی دوران میں قیام علی گڑھ کے دو بزرگ سید شاہ علی حسین صاحب ساکن کچھوچھہ شریف اور نوشامیاں صاحب قادری جو حکیم بھی تھے اور میرے والد کو آخر زمانہ میں اُن سے بہت زیادہ عقیدت ہو گئی تھی دونوں صاحب میرے والد کے مہمان تھے۔ چنانچہ شاہ علی حسین صاحب جب ملے تو اُن کو ہاتھ پر بوسہ دے کر رخصت کیا گیا۔

## (تبصرہ)

ف۔ مراتب فقر جو ہیں یا جو تھے وہ ظاہر تھے مگر حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کے نفس اولاد میں ہر دو ذوات مقدسہ برابر تھیں مگر سرکار اسلمیت نے حق مساویت کو

ترک فرما کر اپنے آپ کو کم دکھلایا کہ یہ سلوک حضرت خواجہ حسن بصری رضی اللہ عنہ کی تکمیل تھی۔ مگر حضرت نوشامیاں صاحب موصوف سے اپنے ایک طالب کو بچاناتھا۔ اس لئے اظہار شانِ غیوریت خواہ مخواہ ہو ہی گیا جس کا مختصر حال ذیل میں درج ہے:-

(مناقب)

اس موقعہ پر مجھے ضرورت محسوس ہوتی ہے کہ میں مختصراً بتادوں کہ نوشامیاں صاحب کس شان اور کس طریقہ کے بزرگ تھے گو اس بیان سے اس تالیف کو کوئی تعلق نہیں ہے مگر جو واقعہ میں لکھنا چاہتا ہوں اگر اُس سے گریز کروں تو واقعہ تحت ذکر کی وضاحت میں کمی رہے گی۔ نوشامیاں کی شان اگلے زمانہ کے بزرگوں کی شان سے ملتی ہوئی تھی اور وہ سنبھل ضلع مرادآباد کے رہنے والے تھے اور جنیٹہ شریف جو چندوسی سے چار میل کے فاصلہ پر ہے وہاں وفات فرمائی اور اپنی عمر کا بہت زیادہ حصہ وہیں صرف کیا۔ اُن کا چہرہ پاک نورانی تھا۔ گیارھویں شریف کا بہت ذوق و شوق کے ساتھ انتظام کرتے تھے اس کا اثر اب تک وہاں موجود ہے اور آخری وقت تک اُن کے شوق طلب میں کمی نہیں ہوئی تھی جہاں کہیں سُن لیتے تھے کہ اللہ والے لوگ ہیں طالب بن کر وہاں پہونچتے تھے۔ نوشامیاں صاحب کے اگر مفصل حالات لکھے جاویں تو یہ تالیف بہت طویل ہو جائے گی اس لئے چند باتوں پر اکتفا کیا جاتا ہے اُنھوں نے خدا طلبی میں برسوں گھاس پھونس کھا کر بسر کی اور ایک مرتبہ ساڑھے تین برس اور دوسری مرتبہ سات برس تک نہ کبھی دیوار سے تکیہ لگا کر بیٹھے۔ اور نہ کبھی زمین پر استراحت فرمائی۔ نہ کبھی پنکھے کی ہوا کھائی اور بیٹھے بیٹھے جان بحق تسلیم ہو گئے۔ یہ میرے چشم دید حالات ہیں۔ اس میں ذرا بھی افراط و تفریط نہیں ہے۔ یہ میں عرض کر چکا ہوں کہ ہمارے حضور کی اس قیام کے زمانہ میں نوشامیاں صاحب بھی علی گڑھ میں تھے۔ ایک دن عصر کے وقت ہمارے حضرت صاحب کمرہ سے نکل کر چارپائی پر آرام فرما رہے تھے اور میرے والد حضور کے پاؤں دبا رہے تھے۔ میں پائینتی

کرسی پر بیٹھا ہوا تھا۔ اتنے میں نوشا میاں صاحب بھی اپنی جائے قیام سے نکل کر آئے اور
کرسی پر بیٹھ گئے اور بغور حضور کے چہرۂ پاک کو دیکھنے لگے حضور نے منہ پھیر لیا نوشا میاں
نے موقعہ پاکر پھر حضور کے چہرہ پر نظر ڈالی۔ آپ نے منہ پھیر لیا۔ تیسری مرتبہ جب نوشا
میاں صاحب نے پھر حضور کے چہرۂ پاک کی طرف دیکھا مجھے خوب یاد ہے کہ حضور کا
چہرہ سرخ ہو گیا اور حضور اٹھ کر بیٹھ گئے اور ایک شعر مثنوی شریف کا پڑھا۔ شعر تو مجھے
یاد نہیں رہا مگر الحمد للہ اس کا مطلب ذہن میں ہے۔ یعنی جس شخص کی وہاں تک رسائی نہ ہو وہ
کیا دیکھ سکتا ہے۔ شعر کے پڑھتے ہی نوشا میاں کی کچھ ایسی حالت ہو گئی جو احاطۂ تحریر میں نہیں
آسکتی یہ دو پاک ذاتوں کے راز و نیاز تھے میں اس کے متعلق کچھ زیادہ آگے چل کر
بیان کروں گا جس کو نوشہ میاں صاحب نے عرصہ کے بعد بیان کیا اس کے بعد نوشا میاں
صاحب اٹھ کر اپنے قیام کی جگہ پر چلے گئے۔ نوشہ میاں صاحب شب بیدار بھی تھے۔
اور صبح کو بعد نماز پھر خلوت میں چلے جاتے تھے اور طلوع آفتاب سے گھنٹہ دو گھنٹہ کے
بعد دروازہ کھولتے تھے چونکہ مکان میں جگہ نہ تھی اس لئے میں جس کمرہ میں نوشہ میاں
صاحب فروکش تھے اس کے دروازہ کے پاس باہر کی طرف ایک چارپائی پر لیٹا ہوا
تھا اس روز نوشا میاں صاحب کو خلوت گاہ سے معمولاً باہر آنے میں کچھ دیر ہوئی۔ میں
لیٹا تھا کہ دفعتاً نوشہ میاں صاحب نے دروازہ کھولا اور ہاتھوں سے دروازہ کے دونوں
بازو تھام کر کھڑے ہوئے۔ اس وقت نوشہ میاں صاحب کی آنکھوں میں اس قدر تیزی
تھی کہ مجھے اپنی نگاہ نیچے کرلینا پڑا رنگ بالکل کانچ کی شکل تھا۔ اور مجھ سے استفسار فرمایا کہ
تم کو کس سے بیعت ہے۔ میں نے عرض کیا کہ حضور حافظ صاحب قبلہ کا غلام ہوں اس کے
جواب میں نوشا میاں صاحب نے کہا کہ اس سند کے ساتھ فخریہ خاندان میرے خیال میں کہیں
نہیں ہے تم بہت خوش قسمت ہو یہ کہہ کر پھر دروازہ بند کر لیا تخمیناً دس منٹ کے بعد پھر
دروازہ کھولا اور نوشہ میاں صاحب نے پھر انھیں سوالات اور تقریر کا اعادہ کیا اگر

اُس وقت نوشہ میاں صاحب کا رنگ ایسا سُرخ تھا معلوم ہوتا تھا کہ ہر رگ و پے سے خون جاری ہوا چاہتا ہے اور پھر دروازہ بند کر لیا۔ اندازاً ابھی پانچ ہی منٹ گزرے ہوں گے۔ پھر نوشامیاں صاحب نے دروازہ کھولا مگر اس مرتبہ چہرۂ مبارک نورانی جیسا تھا ویسا ہی تھا اور مسکراتے ہوئے باہر نکل آئے اور پھر وہی سوالات اور وہی تقریر فرمائی اور میرے پاس آ کر بیٹھ گئے۔ اور بہت دیر تک میرے پاس بیٹھے ہوئے میرے حضور کے فضائل اور خوبیاں بیان کرتے رہے۔

ف۔ بہرحال نوشامیاں صاحب کے جو کچھ مراتب ہوں وہ ہوں مگر وہ سلیمانی فخری ابن حضرت غوث الاعظم نہیں تھے۔ البتہ خوش نصیب تھے کہ باوجود مراتب اسلمی کی جانچ شروع کرنے کو اپنی نسبت بجالے گئے اور دوسری خوش نصیبی اُن کی یہ ہے کہ اُن کا ذکر ذکرِ اسلمی کے ساتھ اس کتاب میں لکھا گیا۔ واللہ اگر نوشامیاں صاحب سے خاں صاحب سعید احمد خاں مرحوم و مغفور کا تھوڑا اٹکاؤ ہو گیا ہوتا تو سرکارِ اسلمی اُن کے بھی محض ہاتھ چوم کر مثل شاہ علی حسین صاحب کچھوچھوی کے رخصت فرماتے اور کانوں کان اپنے مراتب سے آگاہی نہ دیتے جو اصل مشربِ مجاہدین اخفائے شعار کا ہے۔ مجاہدہ بعد الوصول اور قبل الوصول میں بڑا فرق ہے۔

۱۸ صفر المظفر ۸۵ھ

# سرکارِ اسلمی کا بے سروسامانی کے ساتھ عشقیہ سفر تونسہ شریف

(ٹھمری مصنفۂ احقر مؤلف)

سکھی چلوری چلی تونسہ کی گلی　　جہاں خواجہ سلیمان نرالا ولی
نا جانوں کا ہے جیت نا ہیں لاگت　　مانوں بچھڑا پیارا ہمارا علی
صمد پیا سنگ لگن لگی ہے　　موے ماتھے پہ چمکے ستارہ ولی

مناقب۔ ایک مرتبہ میں اور میرے والد صاحب مرحوم آستانہ حافظیہ پر بغرض شرکتِ عرس

موسم سرما میں حاضر ہوئے حضور حضرت صاحب نے فرمایا کہ احمد سعید خاں ہمارے حضرت صاحب ہم کو ہر سفر میں ہمراہ رکاب رکھتے تھے۔ مگر ہم کو تونسہ شریف کبھی نہیں لے گئے جب حضرت صاحب قبلہ تونسہ شریف جاتے تھے تو ہم کو میں چھوڑ جاتے تھے۔ یہ فرمانے کے بعد بہت دیر تک روتے رہے۔ ہنوز ہماری یہ آرزو پوری نہ ہوئی تھی کہ ہمارے حضرت صاحب کا وصال ہو گیا اور ہم کو تونسہ شریف جانا میسر نہ ہوا۔ حضرت صاحب قبلہ کے وصال کے بعد ہم نے یہ ارادہ مصمم کیا تھا کہ اب کے حضرت خواجہ نور محمد صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ کے عرس شریف میں شرکت کے واسطے جائیں گے اور اس سفر میں تونسہ شریف کی حاضری بھی ہو جائے گی۔ لیکن ہنوز زمانہ عرس نہیں آیا تھا کہ حضرت قبلۂ عالم سرکار تونسوی رضی اللہ عنہ کا بھی وصال ہو گیا۔ وصال کی خبر سن کر ہم کو بہت سخت صدمہ ہوا اور جو کپڑے ہم پہنے تھے اور ایک چادر لے کر ہم حاضری تونسہ شریف کے واسطے روانہ ہو گئے۔ اس بے سرو سامانی کے ساتھ حضور کے سفر کرنے سے یہ صاف ظاہر ہوتا ہے کہ جس وقت بڑے حضرت صاحب قبلہ کو تونسہ شریف سے قبلۂ عالم نے اجمیر شریف جانے کا حکم دیا ہے تو حضرت صاحب کے واسطے منجانب سرکار تونسوی کوئی انتظام نہیں ہوا تھا۔ ورنہ ہر خلیفہ کے واسطے سرکار تونسوی سے معمولاً انتظام ہوا کرتا تھا مگر حضرت بڑے حافظ صاحب قبلہ کے انتظام سفر کی بابت سرکار تونسوی سے ارشاد ہوا تھا کہ وہ خود غنی ہیں اُن کے واسطے انتظام کی ضرورت نہیں ہے وہ خود انتظام کر لیں گے۔ الغرض ہمارے حضور نے اس سفر میں وہی شان دکھاوی اور یہ بات ثابت کر دی کہ ہم کو کسی کی امداد کی ضرورت نہیں ہے۔ اس کے بعد اس طرح سلسلۂ کلام شروع ہوتا ہے۔ یعنی جب ہم دھلی سے روانہ ہوئے تو تونسہ شریف کے راستہ میں ہم کو ایک بہت بڑا قافلہ حیدر آباد دکن سے آتا ہوا ملا اور ہم بھی اس قافلہ کے ساتھ ہوئے۔ جب تونسہ شریف ایک منزل کے قریب رہ گیا تو مرزا سردار بیگ صاحب نے ہم سے کہا کہ کپڑے بہت میلے ہو گئے ہیں بدل ڈالئے۔ ہم کو اس کہنے پر

تعجب ہوا کہ مرزا صاحب بہت عرصہ تک حضرت صاحب قبلہ کی خدمت میں رہنے کے بعد بھی میلے کپڑوں کا خیال کرتے ہیں۔ ہم نے مرزا صاحب سے کہا کہ ہمارے پاس اور کپڑے نہیں ہیں اور اُسی لباس اور اُسی حال سے ہم تونسہ شریف میں حاضر ہوئے۔

## تبصرہ

ف۔ سفرِ تونسہ شریف آپ کا بذریعہ زبردست جاذبہ تونسوی کے ہوا ہے۔ اسی لئے آپ کو نہ سامان کی مہلت دی گئی نہ آپ کو سامان کا خیال آیا۔ کیونکہ ماشاء اللہ آپ صاحبِ بے برگی تھے۔ یعنی بے سروسامانی کے سامان۔ یا عین بے سامانی کو سامان یقین کرنے والے اور اندھیرے گھر کے قدرتی اُجالے۔

اور زبردست زور آور جاذبہ بھیجنے یا آنے کی ضرورت یہ تھی کہ قافلہ حیدرآبادی بلا سرغنائے واقعی یعنی حضرت جانشین کے جا رہا تھا قدرت نے اس کی سرپرستی کے سلسلہ میں آپ کو جلد سے جلد کھینچا اور باوجود موجودگی حضرت مرزا صاحب قبلہ جو کمی تھی اُس کو لے جانے والے نے پسند نہ فرمایا۔ اور قافلہ سے مل کر آپ نے اُس کمی کو پورا بھی کر دیا یعنی کل قافلہ کو جناب مرزا صاحب سے باتیں کر کے آپ نے بے تکلف بنایا جس کی بہت ضرورت آستانوں کی حاضری میں پڑتی ہے۔ کیوں کہ صاحبِ آستانہ دل کو دیکھتے ہیں کپڑوں کو نہیں دیکھتے ہیں بہرحال کل قافلہ کو آپ نے لباسِ ظاہری سے آزاد کر کے بپاس آداب دل شکستگی کی نمود کے ساتھ منزلِ مقصود کو پہنچایا۔ بے چارے مرزا صاحب کو یہ نہیں معلوم تھا کہ سرکارِ اعلیٰ زبردستی جلد سے جلد اُٹھا لائی گئی ہے اور اس جلدی میں اُس کو دوسرا جوڑا بنانے کی بھی فرصت نہیں دی گئی ہے۔ جس کے بنانے میں کم سے کم روانگی میں تاخیر ہوتی سرکارِ اعلیٰ تقیدِ لباس سے آزاد تھے اور یہ آپ کا شعبہ ہمہ اوست ہے۔

۱۸ صفر المظفر ۱۳۵۰ھ

## مراسم خانقاہ خلفا میں حضرت شیخ کی خانقاہی مراسم کا اتباع ہونا چاہئے تاکہ امر فاتبعونی بعزر قدر ہاے اور منرق نہونے پاوے

حضرت صاحب کی موجودگی میں مغرب کی نماز حضرت صاحب کی مسجد میں ہمیشہ دوسری مسجدوں سے دیر میں ہوتی تھی - ایک مرتبہ عرس کے زمانہ میں میرے سامنے کسی نے کہا کہ مغرب کا وقت آگیا ہے اذان ہونا چاہئے حضور نے یہ سن کر صاحبزادہ رشید الدین میاں سے کسی قدر بلند آواز سے کہا کہ بھائی تونسہ شریف میں کس وقت نماز ہوتی ہے - رشید میاں نے عرض کیا جب آفتاب غروب ہو جاتا ہے اور چراغ جل جاتے ہیں اس وقت اذان دیجاتی ہے - رشید میاں نے کئی مرتبہ اس تقریر کا اعادہ کیا اور حضرت مسکراتے رہے اس گفتگو میں مقررہ وقت آگیا اور غالباً دوسری مسجدوں میں نماز جماعت ہو چکی ہوگی تب حضور نے فرمایا کہ ہاں بھائی اذان کہو -

ف - جب ہر دو خانقاہوں میں ایسے اتباع مکشوف ہو تب خانقاہ ثانی میں بیٹھ کر اس بیت پر ذوق لیا جاسکتا ہے - کہ

شمس الحق تبریزی از بس کہ دلاویزی — تبریز خراساں شد تا باد اچنیں بادا

۱۹ صفر المظفر ۱۳۵۵ھ

## مرض اختلاج کی بیماری اور موت سے نظارہ بازی

میرے والد صاحب کو اختلاج کا مرض لاحق تھا جب دورہ ہوتا تھا تو چارپائی قبلہ رخ کرا دیتے تھے اور یہ فرمایا کرتے تھے کہ ہم بچ نہیں سکتے آج ہم مرجائیں گے چنانچہ دورہ کے انتہائی شدت کے وقت ایک عریضہ بطلب دعائے شفا لکھ کر بخدمت

اکبر علی حضور کی خدمت میں روانہ کیا اور بے چینی کے ساتھ جواب کا انتظار تھا۔ تیسرے یا چوتھے دن اکبر علی حضور کا جواب لے کر آئے۔ حضور نے تحریر فرمایا تھا۔ کہ بھائی احمد سعید خاں یہ بڑا مبارک مرض ہے اللہ اور زیادہ کرے مگر آدمی اس میں مرتا نہیں البتہ موت ہر وقت سامنے رہتی ہے۔

ف۔ اگرچہ احقر مولف اختلاج کے مرض سے بفضلہ محفوظ ہے۔ مگر اس قدر ضرور واقف ہے کہ عین دورہ کے وقت دل سے اضطراری طور پر ماسوائے اللہ سے انقطاع ہونے لگتا ہے اور بڑی گھبراہٹ دامنگیر ہو جاتی ہے اور مجبوراً بطور منتظر موت ہونا پڑتا ہے پس درحالیکہ موتوا قبل ان تموتوا اور انقطاع ماسوا۔ دونوں امر مطلوب و مقصود ہیں اگر بطور اختیاری نہ حاصل کیے جا سکیں تو اضطراری بھی غنیمت ہے۔ یہی وجہ مبارکی کی ہے۔ دلِ بیمار کا کیا کہنا اور لازمی طور پر آنے والی چیز کا منتظر ہونا گو وہ ہیبت ناک ہی کیوں نہ ہو بہادری کی بات ہے۔ اختلاج کو ذریعہ موت نہ ہو سکنے کے الفاظ تصرف سلامتی کے اظہار کے لئے ہیں جن میں ایک راز مخفی ہے۔ یہ تصرف کا ایک نیا اور انوکھا انداز ہے جس کے صاف یہ معنی ہوئے کہ ہم موت کو تسلیم نہیں کرتے ہیں۔ اور ظاہر ہے کہ انسان کامل خلیفہ حق تعالیٰ جس وارد کو تسلیم نہیں کرتا ہے۔ وہ عالم میں تعزز انسان کامل کی وجہ سے واقعہ نہیں ہوتا ہے اسی کو معلق کہتے ہیں۔

**اگر کوئی شخص کسی اہل کامل کا مرید ہوگیا ہو اور وہ لوٹنا چاہئے تو وہ خوش نصیب ہے کہ سچی سلسلہ کے بزرگوں کو اُس کو تمکیل مل قبول کرتا چاہئے اور اُس کے آگے مریدکرنے میں پیشقدمی کرنا چاہئے**

میری والدہ اپنی ماں کی بے انتہا مطیع و فرمانبردار تھیں۔ میری نانی مرحومہ نے مولوی قطب الدین صاحب دھلوی سے حدیث شریف بھی پڑھی تھی اور انھیں

بیعت بھی تھیں۔ میری والدہ صاحبہ نے بھی اپنی والدہ صاحبہ کے حکم سے مولوی قطب الدین کے ہاتھ پر بیعت کر لی تھی اور مولوی قطب الدین دیوبندی خیالات کے انسان تھے۔ میری والدہ نے اپنی ماں کے حکم سے اُن سے بیعت تو کر لی تھی مگر مولوی مذکور سے صحیح عقیدت نہ تھی۔ عرصہ پور لرز کے بعد میری والدہ نے حضور کی خدمت میں یہ التجا پیش کرائی کہ میں سلسلۂ حافظیہ میں داخل ہونا چاہتی ہوں اور اجازت ہو تو خیرآباد حاضر ہو کر غلامی میں داخل ہوں۔ اس کے جواب میں حضور نے ارشاد فرمایا کہ بھائی وہ تو ایک بڑے عالم کی مرید ہیں اُن کی بیعت کے واسطے ہم خود چلیں گے۔ علاوہ اس کے عبدالرؤف خاں صاحب مرحوم کا فاتحہ پڑھنا ہے (جو میرے چچا تھے) اور محمد جان خاں کے غسل ختنہ میں بھی شرکت کرنا ہے۔ الغرض اسی تقریب سے حضور وہاں تشریف لے گئے اور والدہ صاحبہ کو سلسلۂ حافظیہ میں داخل کیا۔ اس کے بعد جو کیفیت والدہ صاحبہ کی ہوئی اُس کے لکھنے کی چنداں ضرورت نہیں ہے صرف اس قدر لکھ دینا کافی ہے کہ وہ دائم المرض اور بہت کم زور تھیں حضور کے دامنِ کرم سے وابستہ ہونے کے بعد جو مرتبہ اُن کو ملا اُس کی مختصر تفصیل یہ ہے کہ وہ مدینہ شریف جا کر زیارت گنبدِ خضرا سے مشرف ہوئیں اور وہیں دیارِ محبوب میں وفات پا کر زیر سایہ قبۂ اہل بیت اطہار ہمیشہ کے واسطے استراحت فرمائی اور حیاتہا کے سنّے کی مصداق ہوئیں بطفیل حبیب کریم ہم گنہگاروں کو بھی اللہ پاک جوارِ حبیب میں جگہ عنایت فرمائے۔ آمین ثم آمین۔

## تبصرہ

نفس بیعت کی کایا پلٹ میں عجب نہیں ہے کہ خواہ حضرت احمد سعید خاں صاحب مرحوم و مغفور نے ابتداءً تصرف کیا ہو یا خاطر حاجی صاحب راوی مرکوز خاطر ہو۔ بہر حال مخدومہ کا معاملہ و خاتمہ اچھا سوارا اور بنایا اور رچ گیا۔

۲۱ صفر المظفر ۱۳۸۵ھ بہرائچ

## مُرید کے ہاتھ میں ہاتھ دینے کے قبل مُرید کو سلسلے کے پیران ما سبق کی طرف بڑھا دینا تاکہ فانی فی رسالت ہونے میں دیر نہ لگے

دادوں کے قیام میں عشاء کے بعد میں مسجد سے نکل کر حضور کی خدمت میں سلام کے واسطے حاضر ہوا۔ تھوڑی دیر حاضر رہ کر میں حضور کے پاس سے باہر آ رہا تھا میں نے دیکھا کہ میرے پھوپھا حاجی محمد اسحاق خاں صاحب حضور کے سلام کے واسطے جا رہے ہیں اور اس موقعہ پر مجھے یہ ذکر کر دینا بھی ضروری ہے کہ میرے پھوپھا کو میرے والد کے ساتھ عرس اور ہر مزار پر جانے کا بہت شوق تھا اور وہاں سے واپس آنے کے بعد چوں کہ بزرگان دین کے مزارات سے اُن کو عقیدت نہ تھی وہاں کی کیفیات اور حالات پر اکثر تنقید کیا کرتے تھے۔ میرے پھوپھا صاحب جہاں کے تھے وہاں دیوبندی خیالات کے لوگ اب تک موجود ہیں لہٰذا طبعاً اُن کا بھی ویسا ہی عقیدہ تھا۔ مگر چوں کہ وہ ہمارے بزرگ تھے پاسِ ادب سے ہم کچھ عرض نہیں کر سکتے تھے۔ جس وقت حضور کی خدمت میں پھوپھا صاحب جا رہے تھے۔ میں نے کہا کہ پھوپھا صاحب آج اگر بچ جائیے تو ہم جانیں۔ پھوپھا صاحب نے کہا۔ واہ دیکھا ہی اس کے بعد وہ حضرت صاحب کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ میں اپنی جگہ پر چلا آیا۔ تھوڑی دیر کے بعد پھوپھا صاحب واپس ہوئے اور مرزا علی حسین جو اسی آستانہ کے غلام ہیں اور دادوں کے رہنے والے تھے اُن سے آکر کہا کہ مٹھائی منگواؤ ہم مرید ہوں گے۔ مرزا جی نے یہ سُن کر مٹھائی منگانے میں جلدی کی اور بہت خوش ہوئے اور مٹھائی لے کر پھوپھا صاحب اور مرزا صاحب حضور میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ حضور مرید کر لیجئے۔ آپ نے فرمایا کہ ہم نے تو آج تک کسی کو بھی مرید نہیں کیا اور کئی بار یہی ارشاد فرمایا۔ پھوپھا صاحب کو گریہ شروع ہوا یہاں تک کہ

والد صاحب نیز سب لوگوں کو اس کی اطلاع ہوئی۔ والد صاحب اور خادم میاں صاحب بھی حضور میں حاضر ہوئے اور پھوپھا صاحب کو مرید کرنے کی بہت سفارش کی اب حضور کسی قدر ناگواری کے ساتھ ارشاد فرمانے لگے کہ ہم نے آج تک کسی کو مرید نہیں کیا مجبور ہو کر سب لوگ اُٹھ کر چلے آئے اور مٹھائی بھی واپس لائی گئی اُس وقت سے لے کر صبح تک پھوپھا صاحب پر گریہ طاری رہا آخر خادم میاں صاحب و ہادی علی خاں صاحب اور میرے والد اور دیگر لوگ صبح کو پھر حضور میں حاضر ہوئے مولوی ہادی علی خاں صاحب نے بھی پھوپھا صاحب کی مرید کرنے کے متعلق عرض کیا مگر حضور نے یہی جواب دیا کہ ہم نے کسی کو آج تک مرید نہیں کیا اور ہم کو مرید کرنا آتا ہی نہیں۔ تب ہادی علی خاں صاحب کی زبان سے نکل گیا کہ ایک شخص حضرت صاحب کے سلسلہ میں داخل ہونے کی درخواست کرتا ہے اور حضور اُس سے انکار کرتے ہیں۔ یہ سُن کر حضور نے فرمایا کہ رات سے تم نے یہ کیوں نہیں کہا۔ ہم تو حضرت صاحب قبلہ کے ہاتھ میں ہاتھ دے دیتے ہیں۔ لاؤ بھائی تمہارا ہاتھ بھی حضرت صاحب کے ہاتھ میں دیدیں۔ یہ کہہ کر پھوپھا صاحب کو سلسلۂ عالیہ حافظیہ میں داخل کر لیا

ف۔ زیر پردہٗ انکسار کھلم کھلا (یَدُ اللّٰہِ فَوْقَ اَیْدِیْھِمْ) کا فیض پہنچایا جاتا تھا مگر یہ راز ٹھیکہ کوئی نہیں کرتا تھا کہ مرید ہونے والے کا ہاتھ تو قبلہ و کعبہ آپ ہی کے ہاتھ میں رہتا ہے مگر وہ بڑے حضرت کے ہاتھ میں کس طرح پہنچ جاتا ہے تاکہ معاملہ صاف ہو جاتا۔ اس معاملہ میں اولاً انکار اس لئے کیا گیا کہ نکتہ چینی بزرگان کی معصیت کا زنگار اولاً حاجی محمد اسحاق صاحب کے دل سے خود اُنھیں سے گریہ کرا کے دھلا لیا جاوے تب مرید کیا جاوے اور فوراً ہی اپنی نفی کر کے آگے بڑھا دیا جاوے اور تعلیم فنا کا سبق دیدیا جاوے۔

خاں صاحب کے اس فقرہ کو کہ (واہ دیکھا ہی) حضرت سمیع نے سُن لیا اور غیرت جوش زن ہو گئی۔ یا رادی صاحب کے فقرہ کی لاج رکھنی گئی۔

---

## نواحِ اودو کی رونق افروزی کی ایک خاص وجہ جو معارف کے بعد سمجھ میں آئی

بلحاظ قطبیت سرکار اسلمی پر فرض تھا کہ خیالات دیوبندی جن میں حضرات انبیا و رسل وحضرات اولیا کی توہین مندرج ہے۔ تمام ہندوستان میں نہ پھیلنے پاویں اور یہ ممکن نہیں تھا جب تک اُسی نواح میں کوئی مستقل سلسلہ اُن کی رد کا نہ قائم کیا جاوے۔ لہذا مطابق الہام کے سرکار اسلمی نے ریئسانِ دادوں کو اپنا مطمع بنایا اور وہاں ہمیشہ ہمیشہ کے لئے ایک احاطہ قایم کردیا تاکہ خیالات دیوبندی کی تبلیغ عالمگیر نہ ہونے پاوے۔ ہوتا کیا تھا اور سمجھا کیا جاتا تھا۔

۲۲ صفر المظفر ۱۳۴۵ھ

### (مناقب)

### حضرات شائقین سماع کو کسی خوشی حاصل کرنے کے وقت

سماع کو دل چاہتا ہے۔ اسی ذریعہ سے وہ حق تعالیٰ کا شکریہ ادا کرتے ہیں اور کبھی طالب علموں کی نفس کشی اور حرص زر توڑنے کے لیے بھی حضرت شیخ سماع سُنتے ہیں اور کبھی منکرین کا انکار توڑنے کے لئے بھی سماع سُنا جاتا ہے اور کبھی اپنا تقدس بھی بانعقادِ محفلِ سماع توڑا جاتا ہے اور بعض اوقات گروہِ قوالان کی روزی رسانی کے لئے بھی حضرت شیخ

### سماع کی فرمائش فرماتے ہیں

اُسی دن یا اُس کے دوسرے دن محمد جاں خاں کی تقریب غسل ختنہ تھی غسل کے بعد حضور نے فرمایا کہ غسل ہوگیا اور قوالی نہیں ہوئی اس سے پہلے ہم سب نے مشورہ کرلیا تھا

کہ عبدالغفار کو کافی روپیہ مل گیا ہے - اب قوالی نہ ہونا چاہیئے - مولوی ہادی علی خاں صاحب اور
خادم میاں صاحب کی بھی یہی رائے تھی اُسی دن شام کو حضرت زنان خانہ میں تشریف لے گئے
میری پھوپھی صاحبہ مرحومہ کو حضرت صاحب کے ساتھ عشق تھا اُنھوں نے اپنے سب بچوں
کو سلسلۂ حافظیہ میں داخل کرایا - سوائے اُن کے اور بھی سب عورتیں سلسلۂ حافظیہ میں داخل
ہوئیں - جو نذر جو اُس وقت پیش ہوا اُس کو حضور نے کمر بند میں باندھ لیا - دو چار روپئے
جیب میں بھی رکھ دیئے باہر تشریف لانے کے بعد خادم میاں صاحب نے جیب سے روپئے
نکال لیے مگر تعجب ہوا کہ زنانہ میں حضور تشریف لے گئے تھے اور چند روپئے نذر میں آئے
کچھ دیر کے بعد حکم ہوا کہ غسل ہو گیا بھائی قوالی ہونی چاہیئے - خادم میاں صاحب اور
ہادی علی خاں صاحب نے عرض کیا کہ احمد سعید خاں کی برادری کے لوگ آئے ہوئے
ہیں اور اُن کے یہاں کی تقریب میں گانا نہیں ہوتا ہے یہ سُن کر ارشاد ہوا کہ ہمارے یہاں
تو موت اور خوشی دونوں میں گانا ہوتا ہے - قوال کو بلاؤ - خادم میاں صاحب نے خیال
کیا کہ اچھا قوالی ہو - پاس تو کچھ ہے نہیں دیں گے کیا - قوال نے بیٹھتے ہی بڑے حضرت
صاحب قبلہ کی شان میں چیز شروع کی اور حضور نے کمر بند سے روپیہ کھولکر دینا شروع
کیا - غلاموں میں پہلا شخص میں تھا کہ اُس موقعہ پر پہونچا - جہاں حضور کا قیام تھا - والد صاحب
ماموں صاحب دیگر غلامان حضور بھی میرے بعد حاضر ہو گئے - مختصر یہ کہ قوال کو اُس وقت
اس قدر روپیہ ملا کہ کسی جلسۂ قوالی میں اُس وقت تک نہیں ملا تھا - ہم سب نے اُسی
وقت اُٹھ کر توبہ کی کہ آئندہ کبھی ایسا خیال نہ کریں گے -

ہر کہ پدر نتواند پسر تمام کند - ہر بات کے واسطے وقت مقرر ہے جس مکان میں سماع ہوا تھا
وہ اب طلباء کے رہنے کے واسطے وقف ہے - جس میں علم دین پڑھنے کے واسطے مدرسۂ حافظیہ
سعیدیہ کے طلباء رہتے ہیں -

ف - جس صادق مرید طالب کے گھر حضرت شیخ پہونچ جائیں گے اُس کا تصرف مالکانہ

گھر بار دھن مال دولت سب سے اُٹھ جاتا ہے۔ اور شیخ کی معیت کی سفر میں مریدین اور معتقدین کا حق مشورہ وغیرہ ساقط رہتا ہے۔ بعض رئیسان اہلِ دنیا نے حضرات صوفیائے کرام کی دعوت کر کے سماع مکانوں میں سُنوا کر بعد ذوق وشوق اپنے مکانوں کو وقف کیا ہے۔ بہت اچھا ہوا کہ توبہ کر لی گئی۔ احقر مؤلف بھی اس چکر میں پڑ چکا ہے۔ ۲۳ صفر المظفر ۲۵ء

## اپنے سالکین طالبین کی تعلیم کے لئے حضرت شیخ کا رئیسان دنیا کی کہانی سننے سے پرہیز کرنا یہاں تک کہ فاقہ کرنا باوجودیکہ حضرت شیخ کو ضرورت پرہیز نہیں رہتی ہی بطور نازخود دنیں کو وقر یا ست سے نکالنے کے لئے اجتناب کیا جاتا

اسی دوران میں حضور کو کسی وجہ سے غصّہ تھا اور کئی وقت سے کھانا نہیں نوش فرمایا تھا۔ اس کے ساتھ ہی بار بار ارشاد فرماتے تھے کہ سب نے احمد سعید خاں کا گھر دیکھ لیا ہے ہر وقت کھانے میں مشغول رہتے ہیں۔ ہماری یہ عمر آگئی ہے اور لوگ ہم کو روپیہ کمانے کے واسطے واد دل لائے ہیں مختصر یہ کہ حضور نے اس طیش میں چار وقت کھانا تناول نہیں فرمایا۔ مجبور ہو کر حضرت خادم میاں صاحب اور مولوی ہادی علی خاں صاحب نے کھانا کھلانے کے واسطے جد وجہد کی اور بہت اصرار کیا اور یہ بھی عرض کیا کہ حضور نے چار وقت کھانا نہیں نوش فرمایا ہے اندیشہ ہے کہ ضعف ہو جائے گا مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ ان الفاظ کو سُن کر حضور نے ارشاد فرمایا کہ مولوی صاحب انسان صرف دو کاموں کے واسطے کھانا کھاتا ہے۔ یعنی استنجا پاک کرنے اور نماز ادا کرنے آپ نے دیکھا کہ ہم نے کسی وقت استنجا پاک نہیں کیا یا کسی وقت نماز نہیں پڑھی اس کے بعد فرمایا کہ ہم پھر کیوں کھائیں اور جو کوئی اب ہم سے کھانے کو کہے۔ خدا اُس کو غارت

کرے۔ دونوں صاحب مجبور ہو کر اپنے قیام گاہ پر چلے آئے اور کسی کو پھر جرأت نہ ہوئی کہ حضور سے کھانے کے لئے پھر کہہ سکے۔ اتفاقاً عمومی عبدالجلیل خاں صاحب مرحوم رئیس بھیکم پور نے حضور کو دعوت کی تکلیف دی۔ اور حضور وہاں تشریف لے گئے۔ بھیکم پور دادوں سے دو میل کے فاصلہ پر ہے۔ کھانے کے وقت حضور نے فرمایا کہ بھائی خوب کھانا اور آؤ بھائی احمد سعید خاں کھاؤ آج تو دوسری جگہ دعوت ہے۔ میرے والد نے باادب تمام عرض کیا کہ حضور یہ بھی میرا ہی گھر ہے۔ یہ سن کر حضور بہت ہنسے اور فرمایا کہ ہم کو کیا معلوم تھا۔ یہ بھی تمہارا ہی گھر نکلا۔

ف۔ اس معاملہ میں اطبار کے اس قول کی تردید کی گئی ہے کہ اجابت اور قوت دونوں محتاجِ طعام ہیں اور اس مقام کے حاصل ہونے کا بھی اپنی طرف سرکار نے اشارہ کیا ہے یہ دعوت کسی صادق طالب خفیہ کے خیال سے منظور کی گئی ہو گی جس نے سرکار کے نہ کھانے سے نہ کھایا ہوگا اور خوب کھانے کا اشارہ بھی اسی جانب مخصوص تھا۔ اگر اسی وقت پرتال ہوتی تو اصلیت کھل جاتی۔ ان مواقع پر حضرت مولوی ہادی علی خاں صاحب نے رئیسان صاحبان دادوں کی اچھی جان توڑ کر امداد کی ہے۔ اور پیشگاہ سرکار اعلیٰ سے اُن کی قابل قدر ہدایت ہوئی ہے۔

۲۳ صفر المظفر ۸۵ھ

خواہ تجدید بیعت کی نفی منجانب حضرت شیخ ہی خود تجدید کی تعریف میں داخل ہے جس کے بعد اظہار ترتیب کی ضرورت باقی نہیں رہتی اور اس ترتیب کے نہ واقع ہونے سے آئندہ شک کرنے کی گنجائش نہیں ہے بالخصوص اُس حال میں کہ حضرت شیخ نے خود قبولیت وغیرہ سے تسکین فرمادی ہو

اسی دوران میں میرے بھائی اور میرے والد صاحب نے تجدید بیعت کی خواہش کی حضور نے

جواب میں فرمایا ابھی تو ہمارا قیام ہے، کر لیں گے۔ اس کے بعد میرے والد نے پھر ایک دن التجا کے ساتھ یہی خواہش کی تب حضور نے فرمایا کہ بھائی احمد سعید خاں کیوں تجدید بعیت کرتے ہو والد صاحب نے عرض کیا حضور میں سخت گنہ گار ہوں پھر توبہ کر لوں۔ اُس پر ارشاد ہوا کہ بھائی تمھاری توبہ تو قبول ہی تجدید کی ضرورت نہیں ہی۔ یہ الفاظ اس انداز سے حضور نے فرمائے کہ میرے والد کی پوری تسکین ہو گئی۔ اور پھر یہ خواہش نہیں پیش کی۔ مگر بھائی صاحب اس خواہش کا اظہار کرتے رہے۔ اب یہ وقت آگیا تھا کہ بقصد مراجعت خیرآباد شریف حضور رادوں سے علی گڑھ کو روانہ ہوئے۔ بھائی صاحب اس خواہش کا اظہار کرتے رہے اب یہ وقت آگیا تھا کہ بقصد مراجعت خیرآباد شریف حضور رادوں سے علی گڑھ کو روانہ ہوئے۔ بھائی صاحب نے پھر خواہش تجدید بیعت کی تو ارشاد فرمایا کہ تم ہمارے ساتھ علی گڑھ چل رہے ہو وہاں دیکھا جائیگا علی گڑھ پہنچکر حضور نے بھائی صاحب سے دریافت فرمایا کہ بھائی کیوں یہ خواہش کرتے ہو۔ بھائی صاحب نے عرض کیا کہ میں جب غلامی میں داخل ہوا تھا بالکل بچہ تھا حضور نے فرمایا کہ بھائی تم تو حافظ صاحب کے ہو چکے پھر تجدید کی کیا ضرورت ہی۔

ف۔ احمد سعید خاں صاحب مرحوم مغفور جس خیال معصیت وغیرہ سے تجدید چاہتے تھے وہ معافی میں آچکی تھیں یا بوقت خواہ تجدید بعیت معافی میں آگئیں اور کیوں نہ آتیں کیوں کہ خاں صاحب ممدوح عرصہ سے اپنے آپ کو زیر غلامی و تصرف اسلمی دے چکے تھے اور دوسرے صاحب کا بچپنے کا عذر اس لئے نہیں مانا گیا کہ خریدار بوقت بعیت ہوشیار تھے اور بچہ نہیں تھے۔ بہر حال بہر طور مفاد تجدید تو حاصل ہی ہو گیا۔

۲۳ صفر المظفر ۱۳۵۵ھ

## سرکارِ اعلیٰ کی ہر وقت اپنے مریدوں پر قابض رہنے کی دلیل اور نوشہ میاں صاحب کی انصاف پسندی اور احمد سعید خاں صاحب کے ساتھ احسان اور سرکارِ حافظی سے آزمائش کے لئے تھوڑی ڈھیل اور دوسروں کے لئے عبرت کی سبیل

اگرچہ یہ حکایت مکرر ہے۔ مگر اُن مریدوں کی ہدایت کے لئے مُفید مکرر ہے۔ جو پیروں کے وصال کے بعد زندہ رہتے ہیں

میں نے اوپر نوشاہ میاں صاحب کے تذکرہ میں یہ عرض کیا تھا کہ آئندہ تفصیل سے لکھوں گا۔ اس واسطے میں ذیل کا واقعہ لکھتا ہوں:

بہ تقریب گیارھویں شریف ہر مہینہ میرے والد اور میں جلیہ شریف میں حاضر ہوتے رہے ہیں۔ والد صاحب نے ایک دن قلبی دورہ کی حالت میں نہایت اضطراب اور پریشانی کے ساتھ نوشاہ میاں صاحب سے عرض کیا کہ مجھ کو سلسلۂ قادریہ میں داخل کر لیجئے اور یہ سوال دورہ کی حالت میں دو ایک مرتبہ پہلے بھی والد صاحب کر چکے تھے۔ مگر اس مرتبہ اس سوال کو سنتے ہی نوشاہ میاں صاحب کی حالت کچھ ایسی متغیر ہو گئی کہ والد صاحب سے نوشاہ میاں صاحب نے فرمایا کہ احمد سعید خاں تم جس سلسلۂ غلامی میں داخل ہو وہ نہایت صحیح سلسلہ ہے اور تم کو علی گڑھ کا وہ واقعہ یاد نہیں ہے جب حضرت حافظ صاحب قبلہ نے مثنوی شریف کا ایک شعر پڑھ کر سُنایا تھا اگر میں نے اُس دن خوشامد نہ کر لی ہوتی تو عمر بھر کی جو کچھ میرے پاس کمائی تھی وہ سب حافظ صاحب لے ہی چکے تھے۔ اب آئندہ تم مجھ سے ایسا سوال نہ کرنا ورنہ شاید تمھارا اس باغ میں آنا بھی مشکل ہو جائے گا۔ یہ فرما رہے تھے اور نوشاہ میاں صاحب کا چہرہ اُس وقت سُرخ ہو رہا تھا۔

ف۔ اگر مجھے انقباضات اصحاب سرکارِ اعلیٰ کی محض تفتیش و تنقیح سے اپنے ایمان کے

سلب ہو جانے کا اندیشہ نہ ہوتا تو میں اس معاملہ کی توضیح طولانی کرتا مگر میں ڈرتا ہوں اور صرف اس قدر لکھتا ہوں کہ جناب حاجی غلام محمد خاں صاحب نے بے شک اپنے حضرت شیخ کے مناقب تحریر فرمانے میں اس قدر احتیاط فرمائی ہے کہ اپنے حضرت والد ماجد صاحب کی لغزش کو بھی ممدوح نے نہیں چھوڑا اور اچھا ہوا کہ نوشاہ میاں صاحب نے اپنا اصلی حال خاں صاحب سے کہہ ڈالا اور ہمیشہ ہمیشہ کے لئے گنجلک خاں صاحب کے دل سے نکل گئے اگرچہ خاں صاحب کی ریاست اور رغایت طلبی اور انتہائی کتمان سرکار اعلیٰ اس نوبت کا بانی تھا۔ مگر خوب ہوا کہ خاں صاحب نے پھر اپنی ذوقِ رجوع کو صحیح کر لیا اور معافی ہو گئی۔

عفوِ بے حدِ تو چوں جویائے عصیانِ من است     لاجرم ہر لحظہ ام در کسبِ عصیانِ دگر

۲۳ صفر المظفر ۵۰ھ

اس حکایت کو پڑھ کر اگر کسی کو محض احمد سعید خاں صاحب پر اعتراض ہوا تو اُس نے مقصود کو نہیں پایا کیونکہ خاں صاحب مرحوم صرف اس لئے تختۂ مشق بنائے گئے ہیں کہ غلامانِ اعلیٰ یہ یقین کر لیں کہ بعد داخل ہو جانے سلسلۂ غلامی اعلیٰ کے پھر وہ غلام کسی دوسرے درویش کے کام کا نہیں رہتا ہے۔ یعنی پیر تو بن سکتا ہے مگر مریدی کے کام کا نہیں رہتا۔     دین محمد عفی عنہ

نیوتہ اور تعویذ اور خطوط بھیج کر لوگوں کو محافلِ عرس میں بلانے کی ناپسندیدگی اور عدمِ تخصیص کی کافی تبلیغ اور اختلافِ چھوٹی اور بڑی قوم کے قوم سے نکالنے کا عملی وعظ اور صاحبِ عرس کے معتقدان کو خود بلا بلائے آنے کی فضیلت

ایک مرتبہ میں حضور میں شام کے وقت حاضر ہوا اور یہ وہ زمانہ تھا کہ حالتِ استغراقی حضور پر بہت زیادہ طاری رہتی تھی زمانہ وصال سے قریباً ایک سال پہلے کا واقعہ ہے۔ بعد مغرب میرے والد نے حضور سے عرض کیا کہ حضور نوشاہ میاں صاحب اور شاہ تجمل حسین عرف چمن میاں صاحب جو شاہجہاں پور میں آسودہ ہیں اُن کو عرس شریف میں حاضر ہونے کی بہت بڑی تمنا ہے۔ اگر حضور تحریر فرمائیں تو وہ حاضر ہوں حضور نے اس کا کوئی جواب نہیں دیا۔

پھر دوبارہ جب حضور نے آنکھ کھولی تو میرے والد سے فرمایا ہاں احمد سعید خاں کیا کہتے تھے والد نے پھر اُن حضرات کی تمنا پیش کی۔ ہنوز کچھ جواب میں ارشاد نہیں ہوا تھا کہ استغراقی کیفیت طاری ہو گئی۔ پھر تھوڑی دیر کے بعد والد سے دریافت فرمایا اور والد نے پھر وہی عرض کیا۔ مگر کوئی جواب پھر بھی نہ ملا۔ مجبوراً میرے والد اپنی جائے قیام پر چلے آئے جب صبح کو حضور کے سلام کے واسطے حاضر ہوئے۔ حضور حجرے میں تشریف فرما تھے۔ والد کا ابھی ایک پاؤں حجرے کے اندر اور ایک باہر تھا فرمایا کون احمد سعید خاں آؤ۔ کل تم کیا کہتے تھے اتفاق سے والد کو وہ گذارش یاد نہیں رہی جواب دینے میں گو نہ توقف ہوا تب حضور نے خود فرمایا وہی جمن میاں اور نوشہ میاں تم سے کیا کہتے تھے والد نے عرض کیا میں ہر گیارھویں شریف میں جنیئہ شریف جاتا ہوں اور پھر وہی مذکور الصدر قصہ کو دوہرایا حضور نے زبانِ گوہر بار سے فرمایا کہ گیارھویں شریف میں جاتے ہو بہت اچھا کرتے ہو نوشہ میاں اچھے ہیں اور جمن میاں صاحب بہت اچھے ہیں اُن کی خدمت کیا کرو اُن کی خدمت کرنے سے تمھیں فائدہ پہونچے گا بلانے کے متعلق یہ جواب ہے کہ بڑے حضرت صاحب قبلہ کا عرس ہے جس کو حضرت صاحب قبلہ سے عقیدہ ہو وہ خود آئے اور جب کوئی آئے گا تو وہ حضرت صاحب کا مہمان ہوگا اُس کی خدمت گزاری ہم پر فرض ہو گی اور جب ہم اُن کو بلائیں تو حضرت صاحب کے سلسلہ میں جو داخل ہیں اُن کو کیوں نہ بلائیں اور تم کو کیوں نہ بلائیں اور یہ بھائی محمد صدیق جو کھڑے ہیں اُن کو کیوں نہ بلائیں۔ محمد صدیق اگرچہ حجام ہے اس کے ساتھ ہی حضور نے فرمایا کہ محمد صدیق بھائی تمھارا نام بہت پیارا ہے تم کھڑے کیوں ہو تم پاس آکر بیٹھو اور ہاتھ پکڑ کر محمد صدیق کو اپنے برابر بٹھا لیا اور بار بار یہ فرماتے رہے کہ محمد صدیق تمھارا نام بہت پیارا ہے۔ اور برابر گریہ جاری تھا۔

---

ف۔ اگرچہ وہ سب تعلیمیں ان فضائل میں مندرج ہیں جو اس حکایت کے عنوان میں

مندرج کی گئی ہیں۔ مگر چوں کہ خاں صاحب ممدوح کا اعتقاد بھی اُن بزرگوں سے متحقق تھا اس لئے حضرت میں جوشِ غیرت ہو گیا اور بے اختیارانہ میاں محمد صدیق کا ہاتھ پکڑ کر آپ سے تصویر فقر حافظی اور دوسرے فقرا کی فقیری کی کھچوادی گئی اور نہایت تہذیب سے بلاوانہ دینے کی وجہ بتلادی گئی۔ گو نفس بلاوا قابل اعتراض نہیں ہی مگر اگر وہ کسی لالچ سے دیا جاوے تو بے شک برا ہے اور مخرب توکل ہے۔ آپ تو بے صورتی کی صورت تھے۔ آپ سے صورتی تحریکات کیسے سرزد ہوتیں۔ آپ کے توکل کا وہ آشیانہ تھا جہاں بڑے بڑے شہبازانِ توکل کے پر جلتے تھے۔ علاوہ اس کے اس معاملہ میں تعزز آستانہ عالیہ حافظیہ کا بلاوا طلب کرنے والوں کی عزت سے مقابلہ بھی باتوں باتوں میں پیدا ہو گیا تھا پھر آپ بے اختیار کیوں نہ ہوتے۔

---

## کیفِ سرکار اسلمی اندر سماع معہ ذواق بیرون محفل سماع اور عاشق مزاج ہوتا آپ کا

بعض کوتاہ بین یہ خیال کرتے ہیں کہ حضور کو کیف نہیں ہوتے تھے حالانکہ میں نے بچشم خود دیکھا ہے کہ حضور کو بہت زور کی کیفیت ہوتی تھی۔ کیفیت کے حال میں گھنٹوں حضور کو گریہ طاری رہتا تھا اور اُسی حالتِ کیفیت میں اپنی چادر عمامہ جو کچھ پاس ہوتا تھا حضور قوال کو دیدیتے تھے۔ خاندانِ عالیہ چشتیہ میں صرف ہمارے حضرت صاحب کی ایک ذات ایسی ملے گی کہ جو قوالی کے اندر کبھی اُٹھ کر کھڑی نہیں ہوئی اور نہ کبھی ہاتھ حضور کا اُٹھا صرف چشم مبارک کے اشارہ سے جس کو عبدالغفار اور حضور کے غلام بھی خوب سمجھتے تھے۔ جس شعر پر آپ کو کیف ہوتا گھنٹوں تکرار کی جاتی تھی۔ میرے خیال میں بحالتِ کیفیت

نہ کھڑا ہونا یا خلافِ معمول ہاتھ نہ اُٹھانا بظاہر اُس کا یہ سبب تھا کہ بڑے حافظ صاحب قبلہ نے حضور کو عالی ظرف اپنی زبانِ مبارک سے فرما دیا تھا۔ پس جب اُس پاک اور مقدس ذات نے جس کو عالی ظرف فرمایا تھا اُس کا جگہ سے اُٹھنا امرِ محال تھا۔ اکثر حضور یہ شعر پڑھتے تھے اور بہت گریہ ہوتا تھا۔ ڈسا ہو کانے نے جس کو یارو۔ دوسرا شعر داغ کا بہت پڑھتے اور اُس پر گریہ فرماتے تھے۔ تڑپتے لوٹتے ہم کوچۂ قاتل میں رہتے ہیں۔ اور یہ غزل بھی بہت پسند تھی۔

بتانِ ماہ وش اُجڑی ہوئی منزل میں رہتے ہیں

ف۔ سرکار کی کیفیت کو کیف باہوش یا بے اختیار کہتے ہیں۔ اگر کوئی آپ کو بے کیف یا بے حال سمجھے یا کہے یا یقین کرے اُس نے آپ کی تنقیص کی کیوں کہ آخر زمانہ سالک کا کاؤ رو اور اطمینان متعلق طلب دلیل نقصان ہے اور اُس سے آپ کی ذات مبرا تھی۔ لہٰذا آپ کو بے حال سمجھنے والا بے شک لقب کوتاہ بین کا مستحق ہے۔ آخر زمانہ میں جب لوگ کھڑے ہو کر رقص کرنے میں ریا کرنے لگے تو آپ کی شیخی کو عدم استادگی کا الہام کیا گیا اُس کی آپ نے پابندی کی جس کی وسعت آپ کو عطا کی گئی۔ خدانخواستہ آپ کھڑے ہو کر رقص کرنے کے مخالف نہیں تھے کیونکہ آپ کے پیرانِ پیر اس کے قائل رہ چکے ہیں۔ لہٰذا اس گمان سے باز آنا چاہیئے ورنہ وہ بدگمانی ہو جائے گی کیونکہ آپ ہرگز ہرگز کبھی تجہیل مشائخین کے مرتکب نہیں ہوئے ہیں۔ البتہ ریا کے ساتھ اُٹھنے اور کھڑے ہونے سے ضرور آپ نے روکا ہے اور وہ بہت بجا ہے۔ خوب واضح رہے کہ صاحبِ حال پر عین حال میں تکلیفِ شریعت باقی نہیں رہتی ہے۔ ۲۲ صفر المظفر ۱۳۵۰ھ

## مولٰنا خواجہ حافظ محمد اسلم صاحب قبلہ فانی فی اللہ تھے اس لئے مطلع علی الغیب تھے اور با وجود صاحب تصرف ہونیکے تارکِ تصرف رہنا پسند فرماتے تھے

جس زمانہ میں مابین ہمارے دادا صاحب و نانی صاحبہ مقدمہ چل رہا تھا اُس کی تفصیل یہ

لاحاصل ہے۔ مختصر یہ ہے کہ الہ آباد تک نوبت پہنچ گئی تھی اُس مقدمہ کی پیروی دادا صاحب کے طرف سے میرے والد صاحب کرتے تھے۔ دادوں میں تار آیا کہ مقدمہ نمبر پر آگیا۔ دادا صاحب نے والد کو حکم دیا کہ تم جاؤ۔ مگر جاتے وقت خیر آباد تشریف ہوتے جانا ہدایت اللہ اور حافظ محمد یعقوب خاں مرحوم ساکن خورجہ میرے والد کے ہمراہ روانہ ہوئے راستہ علی گڑھ سے تھا اور علی گڑھ سے روانہ ہو کر ہاتھرس میں دوسری ریل پر سوار ہونا پڑتا تھا۔ جس وقت والد علی گڑھ اسٹیشن پر سوار ہوئے اور ریل چھوٹنے پر تھی اُس وقت حاجی کنور عبدالغفور خاں صاحب نے ایک بند لفافہ والد کو دیکر فرمایا کہ یہ لفافہ مولوی غلام مجتبیٰ صاحب وکیل کو دیدینا۔ والد نے وہ لفافہ جیب میں رکھ لیا۔ ہاتھرس پہنچکر دوسری گاڑی پر سوار ہو کر کانپور روانہ ہوئے۔ تین چار اسٹیشن گزرنے کے بعد معلوم ہوا کہ جس بکس میں مثل مقدمہ اور روپیہ تھا وہ بڑی لائن کے گاڑی پر چھوٹ گیا۔ کاسگنج پہنچکر والد نے ایک تار ٹونڈلے اور ایک کانپور کو دیدیا اور خیر آباد تشریف چلے آئے۔ جیب میں کچھ روپئے تھے وہ راستہ میں صرف ہوئے جو مجھے یاد ہے کہ والد صاحب فرماتے تھے جس وقت ہم خیر آباد پہونچے ہمارے پاس صرف چار روپئے باقی تھے والد نے خیال کیا کہ حضرت صاحب قبلہ سے خرچ لے کر الہ آباد چلے جائیں گے۔ چوں کہ زیادہ قیام کرنے کا وقت نہ تھا دوسری ریل سے واپسی کے واسطے تیار ہوئے۔ جب سلام کرنے کے واسطے حضور میں گئے تو خیال ہوا کہ حضور سے خرچ کے واسطے کچھ روپیہ مانگ لوں۔ ہنوز طلب خرچ کی درخواست نہیں کی تھی حضور نے خود ارشاد فرمایا کہ احمد سعید خاں تمہارا بکس چلا گیا اللہ چاہے گا ملجائیگا۔ یہ سُن کر والد کو بہت تشویش ہوئی کہ حضور سے کس نے اطلاع کردی مگر حضور کے الفاظ نے کافی تسکین دیدی کہ بکس ضرور ملجائیگا بعد اس کے حضور نے والد سے فرمایا کہ قوال تم کو بہت تنگ کریں گے۔ تم کسی کو یہاں نہ دینا اور اتنا خرچ تو تمھارے پاس ہے کہ تم الہ آباد پہنچ جاؤ۔ یہ سُننے کے بعد والد کو طلب خرچ کی جرأت نہ ہوئی باہر آکر حافظ یعقوب خاں سے کہا کہ تم بھی عجب آدمی ہو۔ حضرت صاحب

سے بکس کا حال تم نے کیوں کہہ دیا اُنھوں نے خدا کی قسم کھا کر کہا کہ میں نے نہیں عرض کیا اس کے بعد والد نے ہدایت اللہ سے بھی کہا اُس نے بھی قسم کھا کر کہا کہ میں نے حضور سے کچھ نہیں عرض کیا۔ اب یہ خیال پیدا ہوا کہ حضور نے یہ کیا ارشاد فرمایا کہ تمھارے پاس خرچ ہی حالانکہ ہمارے پاس کچھ نہیں ہی۔ پھاٹک سے نکل کر والد صاحب حافظ یعقوب سے یہ کہنے لگے کہ الہ آباد کیسے پہونچیں گے۔ حافظ یعقوب نے کہا کہ حضور نے فرمایا ہی کہ تمھارے پاس خرچ ہے لہذا آپ کے پاس ضرور خرچ ہوگا۔ حافظ یعقوب خاں صاحب کا یہ کہنا گو یہ والد کو ناگوار ہوا اور کہا کہ میں نے تم سے چھپا کر کہیں روپیہ رکھا ہے۔ دو روپئے یہاں خرچ ہو گئے اور دو باقی ہیں یا تم اپنی دیکھ لو حافظ یعقوب نے کہا کہ جیبوں میں دیکھیے۔ والد صاحب نے کسی قدر ترش روئی کے ساتھ جیبوں میں ہاتھ ڈالا اور کہا میرے پاس کچھ نہیں ہی صرف وہ خط ہی جو کنور عبد الغفور خاں صاحب نے غلام مجتبیٰ صاحب وکیل کو دیا تھا چوں کہ اُس لفافہ میں غیر معمولی وزن تھا حافظ یعقوب خاں نے لے کر اُس کو کھولا اُس میں دو اشرفیاں تھیں جس کا نرخ اُس زمانہ میں فی اشرفی ۱۶ تھا چنانچہ الہ آباد تک کے واسطے بہت کافی انتظام ہو گیا۔ اسی کی طرف حضرت نے اشارہ فرمایا تھا اور گم شدہ بکس جس کی وجہ سے بہت سخت تشویش تھی حسب الارشاد حضور کانپور میں مل گیا۔

کیا یہ واقعہ مذکورہ بھی سننے کے بعد یہ یقین کرنا غلط ہوگا کہ شاہد حقیقی کی ذات میں فنا ہونے کے بعد کوئی پردہ نہیں رہتا۔ اور یہی اولیاء اللہ کی شان ہے۔

ف۔ اس قسم کے واقعات ہیں جنھوں نے حضرات دادوں کو سرکار اسلمی کا والہ و شیدا بنا رکھا ہے ورنہ بالعموم رؤسا کے عقائد کا طور ایسا نہیں ہوتا ہے جیسا کہ حضرات دادوں سے ظاہر ہو رہا ہے۔

## بدھ کا سفر سرکارِ اسلمی کو پسند نہیں تھا

بدھ کے دن حضور سفر نہیں فرماتے تھے اور جو لوگ حضرت صاحب کے یہاں مہمان

ہوتے تھے اُن کو بھی بدھ کے دن اجازتِ سفر نہیں دی جاتی تھی۔ ایک مرتبہ میں بدھ کے دن اجازت کے واسطے حاضر ہوا تو حضور نے فرمایا کہ تم بدھ کو سفر نہ کیا کرو۔

ف۔ آپ کا ان محبت تھے مہمان کو چھوڑنا نہیں چاہتے تھے ممکن ہی کہ ایک دن مزید رکنے کے لئے زیادہ زور دیا جاتا ہو کیوں کہ بدھ کے بعد پنجشنبہ متفقہ طور پر سفر کے لئے بہت اچھا ہے یا کوئی اور وجہ خاص آپ کو عدمِ سفر کی تحقیق ہوئی ہو۔ بہر حال بدھ کے رکا و سے جمعرات کا سفر نصیب ہوتا ہی جو مسنون ہی۔ ۲۵ صفر المظفر ۵۸ھ

# علیگڑھ میں تصرفِ الٰہی تنکھیوں یا چراغ کے کیڑوں کا آدھ گھنٹہ غائب رہ کر موجود ہو جانا

ایک مرتبہ علی گڑھ میں حضور کا قیام تھا اور برسات کا موسم تھا شب کے وقت عرض کیا گیا کہ یہاں کیڑے پریشان کریں گے اجازت ہو تو اندر دستر خوان بچھایا جائے، آپ نے فرمایا کہ باہر کھانا کھائیں گے۔ کیڑے کہاں ہیں نہیں آئیں گے مجبوراً دستر خوان باہر چنا گیا اور ہاتھ دھلائے گئے شمع رکھی گئی اور کم و بیش آدھ گھنٹہ میں کھانے سے فراغت ہوئی مگر ایک کیڑا شمع کے قریب نظر نہ آیا جب دستر خوان بڑھا دیا گیا تو کیڑوں نے ہاتھ دھونا مشکل کر دیا آخر کار روشنی ہٹا دی گئی۔

# خلافت کی بحث اور جناب حاجی غلام محمد خاں صاحب اسلمی حافظی سلیمانی مدظلہ العالی کی رائے درباب خلفاء سرکار اسلمی

مجھ سے نیز دوسرے صاحبوں سے سوال کیا جاتا ہے کہ حضرت صاحب کا صحیح خلیفہ کون تھا۔ دوسرے صاحبوں نے حضور کے حالات لکھتے وقت اس کی توضیح سے گریز کیا ہے۔ مگر مجھ کو جہاں تک ذاتی علم ہے اور دیگر ذرائع سے اس کی صحیح حقیقت معلوم ہوئی ہے مجھ کو اس کے لکھنے میں بالکل پس و پیش نہیں ہے اور نہ میں ایک واقعہ حقیقی پر پردہ ڈالوں گا۔ ہمارے حضرت صاحب قبلہ کے صحیح خلیفہ سید حافظ محمد حسن میاں صاحب ہیں اور بفضلہ تعالیٰ تا ایں دم زندہ و سلامت ہیں۔ مگر کیفیات خاص کے پردہ میں اپنے آپ کو اس طرح چھپا رکھا ہے کہ سوائے ارباب بصیرت کے دوسروں کو ان کا پتہ چلنا غیر ممکن ہے۔ طالب حق اگر ان سے کچھ نفع اٹھانا چاہے تو بہت مصیبتیں اٹھانے کے بعد ضرور اس کو فائدہ حاصل ہو سکتا ہے۔ جن کو تمام جگہ دیوانہ بتایا جاتا ہے اور واللہ مجھ سے خود کہا ہے نام لکھنا فضول ہے۔ سید محمد حسن میاں صاحب ایسے ہیں کہ جس کو چاہیں زندہ کر دیں اور جس کو چاہیں مردہ کر دیں۔ اور ایسی چند مثالیں ہماری آنکھ کے سامنے ہو چکی ہیں۔ خدا معاندین کو نیک توفیق عطا کرے آمین۔

دوسرے خلیفہ مولنا مولوی سید محمد عبدالصمدؒ سہسوانی تھے۔ جن کا وصال پھپھوند میں ہوا ہے اور اُسی سرزمین پر آسودہ و معروفِ خواب ہیں اگر اُن کے حالات لکھے جائیں تو ایک خاص دفتر ہو جائے۔ مولانائے موصوف کی تصدیق خلافت کے واسطے دو شخصوں کو پیش کرتا ہوں جن کے بیان پر مجھے خاصتاً یقین کامل ہے اور عموماً ہر شخص کو ماننا پڑے گا۔ اولاً جناب حافظ سید امتیاز حسین صاحب سجادہ نشین حال۔ دوسرے عبدالغفار قوال جس پر ہمارے حضور کا خاص کرم تھا۔ جن کے سامنے حضرت مولانا کو اجازت دے کر سینے سے لگایا تھا اور اس تقریب کے وقت حضور کو بہت زیادہ گریہ طاری تھا۔

ف۔ یہ خداوند نعمت احقر مولف عاصی دین محمد کے پیر و مرشد بلکہ مسلمان کنندہ ہیں ان کی اسلمی خلافت ازلی اور ابدی ہی بحین موجودگی سرکار اسلمی آپ برابر مشغول کار ارشادِ سلسلہ رہے اور جس طرح سلیمانی و حافظی دونوں دھارے ساتھ ساتھ بہہ چکے تھے اُسی طرح اسلمی اور صمدی دھاروں نے ساتھ ساتھ بہہ کر پیاسوں کو سیراب کیا ہے۔ ایک عالم اس کا شاہد ہے بلکہ بعض قصبے ایسے بھی ہیں جن میں بیوی اگر کنیز اسلمی ہیں تو میاں صمدی غلام ہیں اور دونوں بلا تفرقہ فایز المرام ہیں۔ احقر مولف کی تحقیق میں آپ کی ذات وہی بابرکات شخصیت ہی جو علم پاک موجودہ سینہ مقدس حضرت بڑے حافظ صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ میں قبل اپنے ہونے کے موجود تھی اور آپ ہی کی سرفراز کرنے کے لئے مجرد و فرد و یگانہ برہنہ سرکار اسلمی نے قبائے خلافت اپنی علینیت کے استتار کے لئے زیب بدن کی تھی۔ صاحب مناقب حافظیہ کا بطور نقل واقعہ تفویض خلافت حافظیہ کا یہ فقرہ آپ ہی پر من کل الوجہ منطبق ہوتا ہے جو فرمودہ سرکار حافظیہ ہے اور تسلیم کردہ سرکار اسلمیہ ہے کہ اللہ تعالیٰ دست چنیں کسے بدست شما خواہد رسانید کہ بہ برکتش نجات ما و شما گردد۔ ترجمہ۔ اللہ تعالیٰ ایسے شخص کا ہاتھ تمہارے ہاتھوں پر پہنچا دیگا کہ اُس کی برکت سے ہماری اور تمہاری نجات ہو جاویگی۔

کسی دل چلے عاشق بارگاہ صمدی نے اصل نسخۂ مناقب حافظیہ کے حاشیہ پر اپنے قلم سے بے تابانہ بمحاذ عبارت ہذا یہ بیت تحریر کر کے خوب اپنے دل کی بھڑاس نکالی ہے جس سے مجھ کو حرف بحرف اتفاق ہے کہ:

روئے تو کس ندید و ہزارت رقیب ہست
در غنچۂ ہنوز و صدت عندلیب ہست

| | |
|---|---|
| مانند تو در حسن و ملاحت بشرے نیست | خوباں جہاں قتل تو اے جاں دگرے نیست |
| خواہم کہ رسم بر در پاکِ تو زہے سعد | لیکن چہ کنم بہر پریدن چو پرے نیست |
| خاکِ درِ دربار تو ہر روز بریدیم | ما را بجز ایں راہ دگر رہ گزرے نیست |
| ہمراہِ سگاں در دہن لقمہ بدادی | در پہلوئے من بیش ازیں غم دگرے نیست |

آپ کا اور سرکارِ والا اسلمیہ کا تعلق عشقیہ ازلیہ تھا جو مافوق التسطیر و تحریر ہے کہ ایسے لگاؤ اور تعلقات اور واسطوں کی بابت بموجب حدیث شریف سرکار رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم حضرت مولانا جلال الدین رومی رضی اللہ عنہ یوں ارشاد فرماتے ہیں کہ:

| | |
|---|---|
| گفت پیغمبر کہ ہست از امتم | کو بود ہم گوہر و ہم ہمتم |
| مر از اں نورے ببیند جان شاں | کہ من ایشاں را ہمی بینم عیاں |

بے صحیحین و احادیث و روات
بلکہ اندر مشرب آبِ حیات

اب رہی تفسیر فقرہ مندرجۂ مناقب حافظیہ تو اس میں نجات سے غرض تکمیل کارِ مفوضہ ہے نہ کہ نجات معروفہ - جیسا عشق طالب صادق کو مطلوب حاذق ہوتا ہے قریب قریب ویسا ہی تعشق حضرت مطلوب خاص کو بھی طالب مخصوص و ذی استعداد سے ہوتا ہے - یہ فقرات شاہد ہیں کہ سرکار حافظیہ و سرکار اسلمیہ دونوں ہدایت خلق کے لئے مامور من اللہ تھیں - اور خلیفۃ اللہ تھیں - سبحان اللہ اور ہمارے سرکار مولانا کی خلافت بھی اُسی صیغہ کی ہے - بارک اللہ

مناقب اسلمیہ بیان کردۂ میاں محمد عبدالغفار صاحب خلف الرشید میاں عبدالستار صاحب مرحوم قوال ساکن خیرآباد شریف جن پر سرکار اسلمی کا بڑا اکرام تھا اور اسلمی متوالے اذدیادِ کرم کی وجہ سے اُن کے قدم چھونے کے متمنی رہا کرتے تھے۔

## میاں عبدالغفار کے قرب کے اندازہ کرنے کی عاشقانہ حکایت اور مساوات کے حقوق کی ادائے کی ہدایت اور اشیاء استعمالی پر وہ تخفیفیہ کی گونہ ممانعت

ایک مرتبہ میں حضور میں حاضر ہوا تو بستر بچھا ہوا تھا میں نے ادباً بستر کا کونہ لوٹ کر بیٹھنا چاہا تو ارشاد ہوا کہ کیا تم میرے بستر کو نجس سمجھتے ہو۔ لہٰذا پھر کونہ بجنسہ مثل سابق کر دیا گیا اور اس پر میں بیٹھ گیا۔ یہ سال وصال شریف کے اندر کا حال ہے۔

ف۔ یہ طور قوالوں کو بے عزت خیال کرنے اور اُن کے ساتھ اچھا برتاوہ نہ کرنے کے خلاف ہے جس کا بالعموم رواج ہے حالاں کہ انھیں کے سماع سے ذوق لیا جاتا ہے اور وہ ایسے عاری سمجھے جاتے ہیں کہ نقرو جنس سے لیتے ہیں۔ اور بالعموم حضرات فقراء کے بستروں وغیرہ کے ساتھ جو خصوصیات برتی جاتی ہیں اُس کی نفی کی گئی ہے۔

## حکایت متعلق ذوق و شوق سماع و عطائے رضائی شریف بحالتِ ذوق

### معہ حرکت زایدہ یعنی کھڑے ہو کر اُڑھانا

اسی سلسلہ میں ارشاد ہوا کہ ہاں وہ پڑھو کہ ہندوالے تمھیں کی مدنی کہتے ہیں۔

چنانچہ جب اس شعر پر پہونچے کہ:

ایک تم ہو کہ ہے اللہ تمھارا مشتاق　　　ایک موسیٰ ہیں کہ ربِّ ارِنی کہتے ہیں

تو کیف ہوا اور بہت اظہارِ مسرت فرمایا اور رضائی میری طرف پھینکی گئی۔ میں نے خیال کیا کہ

شاید سردی کی وجہ سے یہ کرم ہو رہا ہے ادباً میں نے اس کو بلٹا یا تو سرکار نے اُٹھ کر اُسے اُڑھا دیا اور فرمایا کہ اگر کوئی شخص اس رضائی کو تمہارے گھر مانگنے بھی جاوے تو نہ دینا۔

ف۔ احقر مولف کو اس موقعہ نعت صریحی میں مشتاق تخلص حضرت بڑے حافظ صاحب کا ہونا بھی یاد آیا ہے۔ بجائے اُٹھ کر یعنی کھڑے ہو کر رضائی اُڑھانے کے حکم صریحی سے بھی کام لیا جا سکتا تھا مگر اُٹھ کر اُڑھانا بعالم بے اختیاری ذوق سماع واقعہ ہوا ہے۔ لہذا اکیلے کے سماع میں اُٹھنا متحقق ہے۔ رضائی اُڑھانے کے فعل سے وہ اُٹھنا مستتر کیا گیا ہے۔

## حکایت متعلق اس کے کہ صوفی کی کسی چیز کو جو شخص نظر پسند سے دیکھے تو وہ چیز اُسی کو دیدی جاتی ہے یا مجلس صوفیا میں جو چیز اُس کے لئے پیش ہوتی ہے اُس کو صوفی حضار مجلس کے متعلق سمجھتا ہے اور انھیں کو عطا فرما دیتا ہے

ایک مرتبہ دو انگرکھے سل کر آئے جو عمدہ تنزیب کے تھے جیسے ہی خیاط نے پیش کیا ویسے ہی مجھ سے فرمایا کہ تم نے لو میں نے پہننے سے اولاً انکار کیا بعدہٗ اصرار کی وجہ سے پہن لیا بعد ازاں ایک انگرکھا وزیر اشرف صاحب حیدر آبادی کی استدعا پر میں نے اُن کو دیدیا اور دوسرا اپنے بھائی محبوب قوال کو دیدیا۔

ف کیا یہ تعقل نہیں ہو سکتا تھا کہ دونوں میں کا ایک دیدیا جاتا اور ایک رکھ لیا جاتا۔ یا نیا پہن کر پرانا قوال سمجھ کر دیا جاتا۔ مگر ایسا عمداً نہیں کیا جاتا کیوں کہ آیۂ پاک لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ کی بجنسہٖ تعمیل نہ ہوتی۔ یہ سخی داتا لوگ کہاں چلے گئے اب تو صوفیت بے عزت ہوئی جاتی ہے۔

۲۶ صفر المظفر ۱۳۵۵ھ

# سرکار اعلیٰ کا گم ہونے والی چیز کی احتیاط کا پہلے سے حکم دینا۔ اور برجستہ جملوں حسب حال پر خوش ہوتا

محمد جان خاں صاحب کی ختنہ کا دادوں میں جلسہ تھا۔ چنانچہ حضور کا سفر دادوں کا ہوا راستہ میں ایک مقام چھرہ ہے جو دادوں سے ۶ میل ہے۔ وہاں حضور نے فرمایا کہ عبدالغفار کو بلاؤ میں اور مولوی ہادی علی خاں صاحب اور خادم میاں صاحب ایک رتھ پر تھے۔ میری حاضری پر حضور نے بار بار فرمایا کہ اپنا اسباب سنبھال لے۔ میں نے ہر بار جواب دیا کہ اسباب سنبھلا ہوا ہے قافلہ روانہ ہو گیا۔ آخر کار دادوں پہنچے۔ اسباب اترنا شروع ہوا جس جھکڑے میں اسباب سب کا تھا اترا مگر میرا بیگ معہ کل کپڑوں جوڑوں وغیرہ کے غائب تھا جس میں بہت عمدہ عمدہ جوڑے ساتھ لے گیا تھا۔ کیونکہ بڑے آدمی کے یہاں گئے تھے وہاں ہر روز نئے جوڑے کے بدلنے کا خیال تھا۔ چنانچہ بہت تلاش کی گئی وہ بیگ نہ ملا۔ حضور نے یہ خبر پا کر بلا بھیجا اور فرمایا کہ تم سے بار بار کہا جاتا تھا مگر تم نے اسباب نہیں سنبھالا۔ خیر خدا مالک ہے پریشان نہ ہو۔ اللہ تعالیٰ اس سے زیادہ عطا فرما سکتا ہے اور بعدہٗ فرمایا کہ ہمارا کچھ نہیں گیا۔ تو میں نے عرض کیا کہ آپ کے پاس ہے کیا۔ سوائے ایک لاٹھی اور رومال کے۔ اس کی بار بار تکرار ہوتی تھی اور میں وہی کہتا تھا تو میرے برجستہ جملہ کی تکرار پر حضرت خوش ہوتے تھے۔

## جو چیز حضرت شیخ کی نذر کر دیجاوے اُس کے طرز استعمال سے نذر کنندہ کو کوئی تعلق نہ رکھنا چاہیئے

حامد مرزا صاحب دریابادی ضلع بارہ بنکی میرے پیر بھائی تھے اُن کی آنکھیں جاتی رہی تھیں وہ یہاں آکر مقیم ہوئے تھے اور عرصہ دراز تک مقیم رہے۔ عید کے موقعہ پر گرم مرزئی ممدوح نے حضور کے لئے سلوا کر پیش کی وہ مجھے مرحمت ہو گئی میں اُس کو اپنے گھر لے گیا۔ بعدہ مرزا صاحب نے یہ فرما کر منگوائی کہ حضرت نے مرزئی پہنی بھی نہیں اور تم کو دیدی لہذا واپس کرو۔ میں نے واپس کر دی۔ یہ خبر جب حضرت تک پہنچی تو آپ بہت ناخوش ہوئے اور فرمایا کہ انھوں نے کیوں منگوائی وہ جو چیز نذر کر چکے وہ میری ملک تھی میں نے جس کو چاہا دیا۔ عرصہ تک یہ ناخوشی قایم رہی اور بہت دنوں تک یہ ذکر رہا کہ جو چیز جس کی ملک ہو جائے اُس کو اختیار ہے کہ چاہے جس کو دے اُس میں کسی کو کیا مداخلت ہے۔ آخر کار مرزا صاحب اپنی معاودت روشنیِ چشم میں ناکامیاب ہی رہے۔

ف۔ صیغۂ اکرام جانب میاں عبدالغفار میں اسی طرح بہتوں کی پرتال ہوتی گئی۔ عدم معاودت روشنیِ چشم قابل اعتراض رہا کیوں کہ مرزا صاحب اپنی چیز دے کر واپس لیا کرتے تھے اللہ تعالٰی نے اُن کو روشنیِ چشم دے کر واپس لے لی۔ اللہ تعالٰی ایسی سو ادبیوں سے بچاوے۔

۲۷ صفر المظفر ۱۳۰۵ھ

## فتح پور ضلع بارہ بنکی میں توجہ سرکار عالمی سے بارش ہونا

### اور اُس کی دُعا و استدعا کی نئی ترکیب

فتح پور ضلع بارہ بنکی میں آپ رونق افروز تھے اُس نواح میں بارش نہ ہونے کی بڑی شکایت تھی وہاں کے حضرات نے آکر آپ سے استدعا کی مولوی نظر علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ

نے بھی اُن لوگوں کی تائید کی حضور نے وضو کے لئے میر ضامن علی صاحب سے پانی منگوایا اور وضو کے قبل ایک غزل پڑھنے کی فرمائش فرمائی اُس غزل پر آنجناب کو ذوق شروع ہوا ابر آسمان پر آگیا۔ اور وضو ہوتا گیا بارش ہوتی گئی۔

ف۔ چشتیوں کی سماع باعث نزولِ رحمت ہے۔ چنانچہ سماع سننا آپ نے شروع کیا جوں جوں ذوق ہوتا گیا ابر مجتمع ہوتا گیا۔ یہاں تک تو کتابی ترکیب ہوئی جب نزول میں دیر لگی آپ نے اپنے اعضائے جسمیہ پر بتقریب وضو پانی ڈھالنا شروع کر دیا۔ ساتھ ہی ساتھ بارش بھی شروع ہو گئی۔ یہ نئی ترکیب تھی جو سرکار اسلمی کے دل کی کتاب میں لکھی تھی۔ آہ انسان کامل کا جسم مقدس خلاصۂ اجسام عالم ہے اور بالخصوص حضرت قطب دیارِ ہند کا جسم مقدس جیسے ہی کہ خلاصۂ اجسام عالم پر بخیال بارش پانی ڈھالا جانے لگا۔ آسمان سے جسامتِ زمین پر اُس نواح کے پانی گرنے لگا یعنی بارش ہونے لگی۔ اگر آپ غسل فرمانا شروع فرماتے تو اُسی وقت تمام ہندوستان میں بارش ہونے لگتی ؎

| | |
|---|---|
| ترا زیبد شہنشاہی در اقلیم دل آرائی | بایں خوبی و زیبائی بدیں شوخی و رعنائی |

۲۷ صفر المظفر ۱۳۵۵ھ

## حصہ تقسیم اوقات کا فقر و الا قدر شیخ الشیوخ عالم حضرت مولانا خواجہ شاہ محمد اسلم رضی اللہ عنہ

صبح کی نماز کے بعد ساڑھے سات بجے تک وظیفہ پڑھتے تھے اور تسبیح رضائی کے اندر ہی رہتی تھی۔ حجرے شریف کے اندر یہ شغل ہوتا تھا۔ اس کے بعد ظہر تک آنیوالوں سے ملتے تھے۔ قبلِ ظہر قیلولہ ہوتا تھا۔ ظہر کی نماز مسجد میں باجماعت پڑھی جاتی تھی۔ سُنّت کبھی حجرے میں کبھی مسجد ہی میں پڑھی جاتی تھیں۔ بعد ظہر ختم خواجگان چشت پڑھا جاتا تھا جس میں سلسلہ کے لوگ ہوتے تھے اُس کے بعد کلام مجید اور دلائل کا ورد ہوتا تھا۔ بعدہٗ لوگوں سے بھی ملتے تھے اور حجرے میں بھی تشریف لے جایا کرتے تھے۔ بعد ازاں عصر کی نماز بھی باجماعت

ہوتی تھی۔ بعد عصر فاتحہ خوانی مزار شریف پر ہوتی تھی۔ اور جھریا پھاٹک میں نشست ہوتی تھی اُس کے بعد مغرب کی نماز مسجد میں بجماعت پڑھی جاتی تھی ازاں بعد صلوٰۃ اوابین پڑھی جاتی تھی مع دیگر نوافل کے۔ اس کے بعد جاڑوں میں حجرہ میں اور گرمیوں میں باہر نشست ہوتی تھی۔ عشار کی نماز دیر کو ہو کر حجرہ یا صحن میں سماع سُنا جاتا تھا۔ بعدہ کھانا کھایا جاتا تھا۔ میں بھی ساتھ ہی کھانا کھاتا تھا۔ بعد فراغتِ طعام مجھ سے ارشاد ہوتا تھا کہ تم سو رہو۔ میں اکثر لیٹ رہتا تھا۔ آنکھ کھلنے پر میں آپ کو مشغول بجانب مزار شریف مراقب دو زانو پایا کرتا تھا رات دن میں اکثر اوقات مجھ سے سماع کی فرمائش ان الفاظ سے ہوا کرتی تھی کہ ہاں کچھ پڑھ۔ کچھ بول۔ جب تلک بس چل سکے ساغر چلے۔

امام جماعت اکثر خادم میاں صاحب ہوا کرتے تھے مگر بالعموم قرأت مختصر سورتوں کی ہوا کرتی تھی۔ صبح کی نماز میں البتہ مطوّل قرأت ہوتی تھی۔ جب کوئی نہیں ہوتا تھا حضرت خود امامت فرماتے تھے۔

ف۔ اوائل میں بعض ابن الوقتی اوقات اور اوراد اور وظائف نے آپ کا ساتھ دیا تھا اور اب جب کہ آپ صوفی ابوالوقت تھے آپ اوقات اوراد وظائف کا ساتھ دیتے تھے اور بلحاظ شیخی مریدین معتقدین کی تعلیم کے لئے پابندی میں کوئی کسر باقی نہیں رکھتے تھے ورنہ ماشاراللہ ہر تکلم آپ کا وظیفہ تھا اور ہر تخیل مراقبہ اور ہر وقت مشاہدہ۔

## لقائے سلمٰی کے وقت مولانا خواجہ عبدالصمد صاحب سہسوانیؒ کا ہمیشہ متغیر ہو جانا

ایک مرتبہ مولانا عبدالصمد صاحب سہسوانی چار بجے کی گاڑی سے حاضر ہوئے۔ پھاٹک میں جیسے ہی نگاہیں چار ہوئیں مولانا متغیر ہوئے۔ بدن میں رعشہ پڑ گیا اور بالکل حالت بدل گئی۔ جوتا اُتار رویا گیا۔ چھڑی پھینک دی گئی کہ یہی حال ہر دفعہ کے لقا میں ہوتا تھا تو حضرت صاحب قبلہ نے فرمایا کہ مولوی صاحب۔ جب یہاں آوت ہیں بالکل سیلے اختیار

ہو جاتے ہیں۔ میں نے عرض کیا کہ آپ کو دیکھ کر۔

ف۔ بغور لقا جاذبہ الٰہی سرکار مولانا کو متغیر کر دیتا تھا یعنی بہ فصل جاذبہ مقدس کا تھا۔ ایک جیرا اپنے آپ کو دو جگہ دیکھ کر متحیر ہو جاتی تھی۔ ایک تعین ٹوٹنے پر آمادگی ظاہر فرمانے لگتا تھا۔ یہ حبِ صادقہ کی ریت ہے اور صاحب جاذبہ کے زور آور ہونے کی کافی دلیل ہے جب تفرقہ توحید ہو جاتا تھا سکون رونق افروزی کرتا تھا.... ہیبت وجلال شیخ اسی کا دوسرا نام ہے۔ سطوت وجبروت سرکار الٰہی اپنے خواص کو اپنے مراتبِ واقعیہ سے آگاہ رکھتا تھا۔ حسنِ الٰہی خوب روئے مولانا کو ملاحت افزا فرمانے لگتا ہے۔ اور ماہتاب سہسوانی آفتاب خیرآبادی سے یوں عرض کرنے لگتا تھا کہ

متحیرم نہیں روشش کہ بہ نظیر تو تبرے نشد ... محمد مظفر ۱۳۹۹ھ

# صدق طلب طالبین صادقین کو حرقت مطلوب کے لبھانے کے لئے نئی فکریں سوجھایا کرتا ہے

مولانا عبد الصمد صاحب سہسوانی رحمۃ اللہ علیہ مسجد کے دروازہ کے زینہ کے میل میں دروازہ روک کر لیٹے جس میں ممدوح کی یہ نیت معلوم ہوتی ہے کہ جب حضرت داخل مسجد ہوں تو حضرت کا قدم مولانا پہ پڑے اور اس بیت کی مثال بن جاوے کہ

افتادہ بہ خاکِ رہت خواہم کہ آئی بر سرم ... تو زیر پا نشی و من بالائے سر بینم ترا

چنانچہ حسب دستور حضرت تشریف لائے اور اس ہیئت کو ملاحظہ فرمایا اور حکم دیا کہ مولوی صاحب ابھی سوتے ہیں مت جگاؤ۔ اور راستہ کاٹ کر دوسری جانب سے داخلِ مسجد ہو گئے۔

ف۔ سرکار مولانا نے اپنے سادات گنجینہ موجودہ سینۂ پاک پر سید السادات مظہر

صاحب لولاک کے قدم رکھوانے کی کوشش کی خواہ بظاہر قدم رکھا گیا یا نہیں مگر بذریعہ حدیث شریف انما الاعمال بالنیات مطلب برآری ہو گئی۔ اگر ایسی مثالیں بنانے کی کوشش نہیں کی گئی ہے تو جو ذوقِ سماع بیت مندرجہ بالا پر ہوگا اُس کی سچائی قابلِ غور ضرور ہو گی کہ کہاں تک اُس میں صداقت ہے۔ ۲۷ صفر المظفر ۱۳۷۵ھ

## پیرانِ عظام کا عورات نامحرم کے سامنے آنے سے اجتناب اور بحالتِ مجبوری سامنے آجانے پر انوکھا پردہ

بعض اوقات جب زنان خانہ میں اعزا کی عورات یا دوسری غیر عورتیں خواہ وہ مرید ہی کیوں نہوں دوسرے گھروں سے آجاتی تھیں تو حضرت گھر میں جانے سے گریز فرماتے تھے تو میں بعض اوقات گھر میں جانے کے لئے جو مصر ہوتا تھا تو یہ جواب ملتا تھا کہ گھر میں کیسے جاؤں وہاں غیر عورات آئی ہیں ذرا ٹھہر جا پردہ ہو لے تو اندر جاؤں۔ تب میں کہتا تھا کہ آپ سے پردہ نہیں ہو اندر جایئے آپ کی تو سب زیارت کرتی ہیں پھر پردہ کیسا تو آپ فرماتے تھے کہ "اُن کو پردہ نہیں ہے تو ہم کو تو ہے۔" اور اسی پردہ داری کی پابندی اور رعایت اُس وقت آپ فرماتے تھے جب بالعموم عورات زیارت کرتی تھیں یا بے پردہ سامنے آتی تھیں

ف — زنانِ کاملین اور مومنات صالحات کو ان معارف سے مستثنےٰ رکھنا چاہئے

در راہِ خدا کہ دہ زنان اند — آں رہ زناں ہمیں زنانند

ہر محبوبیت اور معشوقیت کے لئے پردہ داری ضروری و لازمی اور لابدی ہے۔ سرکار رسالت مآب صلے اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بھی زیر پردۂ عظیم اس عالم میں تشریف فرما رہے ہیں اور بہت گہرے پردہ میں اب بھی موجود ہیں اگرچہ باوجود تحقق محبوبیت حضرت رب العزت و سرکار رسالت و آراستگی حسن و جمال باطنی و ظاہری حضرات اولیاء کے لئے بموجب بیت متذکرہ آئندہ پردہ داری قریب قریب محال ہے کہ

پری روتابِ مستوری ندارد — چو در بندی سر از روزن بر آرد

تاہم پردہ داری فرض عین ہی رہے گی۔ کیوں کہ جسے حسن گر کی سرکار چاہے اور اُس سے
نظارہ کرے تعجب ہے کہ وہ کسی غیر سے اپنی نظر کو آلودہ کرے اور اُس کو دیکھے۔ یا تجلی سفاتی
پر بس کرے۔ شعر

جو ترا آنکھ نہ ڈالے کبھی شیدا تیرا — سب سے بیگانہ ہوئے دوست شناسا تیرا

اگر ایسا پردہ نہ معلوم ہو تو اُس کو مجبوری کے موقعوں پر استعمال کرنے کے لئے سیکھ لینا
چاہئے اور جب تک ملکہ نہ حاصل ہو بالحاح وزاری اپنے آپ کو تعلقاتِ عورات سے دور
رکھنا چاہئے گو وہ تعلقات پیری و مریدی کے کیوں نہ ہوں اور توحید پاک کو خطوط گرفتن
کا ذریعہ نہ بنانا چاہئے۔ ورنہ علاوہ مخالفت احکام شرعی کے سخت ابتلا کا
اندیشہ ہے۔ یہ پردہ بغایت مزاولت نظر بر قدم یا نظر جورانی یا غایت مشغولی بے صورتی یا پامالیِ فنا
صورتوں کے بدلنے کی رکھنے سے حاصل ہو سکتا ہے۔ مگر کون سنتا ہے فغانِ درویش۔
آج کل تو بے سمجھے بوجھے قول کہ "عشق مجازی سے حقیقی حاصل ہوتا ہے" کی ہنگامہ آرائی
ہے اور اسی کی کورانہ تقلید سے مشربِ مصفا صوفیوں کی رسوائی کی جا رہی ہے اور اُس
بُرائی کو اچھائی یقین دلایا جا رہا ہے۔ سرکار اعلیٰ اور اُن کے مخصوصین اس پردہ داری کے
بخدا عامل۔ اگر عامل نہ ہوتے تو کبھی یہ ارشاد نہ ہوتا کہ (اُن کو پردہ نہیں ہے تو ہم کو تو ہے)
عورات کی تخلیق ہی اس حدیث شریف کی وجہ سے قابلِ غور و فکر و نفرت ہوئی جاتی ہے کہ
(اگر عورتیں نہ ہوتیں تو خدا کی اچھی عبادت ہوتی۔) اس لئے احقر مولف کے نزدیک
اگر عام نساء کے ساتھ تجلی نسائی حاصل ہو تب بھی اجتناب اولیٰ ہے اور سالک کے لئے
تو اُناث و ذکور دونوں سے پردہ لازمی ہے۔

نقاب پوشیٔ درویشاں کی بھی اکثر یہی وجہ ہوتی ہے۔ زیادہ تمامی کے لئے خلوت
ضروری بتلائی جاتی ہے۔ عرصۂ مدید تک محض تعلیم کے لئے نشست غار حرا شریف اس کی گواہ ہے

خود مشغلہ و الفاظ خلوت در انجمن اس کے شاہد ہیں کہ انجمن میں بھی خلوت ہی مقصود رہتی ہے اور جس طرح مردوں کو عورتوں سے پردہ مفید ہے اسی طرح عورتوں کو مردوں سے بھی پردہ فائدہ مند ہے۔ ملاحظہ ہو تحقیق حضرت بتول بی بی سیدۃ النساء عالمین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہا

۲۰ صفر المظفر سنہ ۲۵ھ

تفویض باطنی نعمتوں خانوادہ چشتیہ نظامیہ فخریہ سلیمانیہ حافظیہ اسلمیہ کی تقریب منجانب سرکار ذوالاقتدار حاجت آر اسلمیہ بجانب صاحبزادہ قابل اعتبار مودودیہ یا انسان کامل و مکمل سے انسان کامل و مکمل بننے کاقدرتی اتفاقیہ خفیہ جلسہ۔ یا خلیفہ و مجاز سرکار اسلمیہ کو عروج دیکر خلیفۃ اللہ کر دیئے جانے کے مراسم یا فوق تکلم لسانی کا خلوت میں ادا کیا جانا۔ یا ذات پر حضرت ذات کا کھل جانا۔ یا وہ خلوتی برتاوہ جس کے اظہار میں تحریر و تقریر اظہار عجز کرتی ہے۔

مولٰنا عبدالصمد صاحب بغرض شرکت عرس شریف منعقدہ ذیقعدہ شریف سنہ ۱۳۱۹ ہجری حاضر ہوئے تھے۔ بعد فراغت عرس میں مولانا کو رخصت کرانے حجرہ میں لے گیا (بعد مغرب) میں نے کہا کہ مولوی صاحب تشریف لائے ہیں سلام کے لئے کیوں کہ وہ اب واپس جاویں گے چنانچہ حضرت لیٹے ہوئے تھے اُٹھ بیٹھے اور حضرت مولانا کو بلایا اور چھاتی سے لگایا اور نہایت چسپیدگی کے ساتھ اور نہایت گریہ و بکا کے ساتھ سینہ سے سینہ لگایا اس کے بعد مولانا نے سات سجدے کئے۔ اور اس وعدہ کے ساتھ ہی رخصتی ہوئی کہ پھر ماہ صفر المظفر سنہ ۱۳۲۰ھ کے عرس فاتحہ سلیمانی میں شرکت کی جاوے۔ چنانچہ حضرت مولانا نے صفر کے عرس مذکور میں بھی شرکت کی تھی۔ یہ بیان میاں عبدالغفار صاحب کا ہے۔

ف۔ یہ کمال سرفرازی و سربلندی و عزت افزائی حضرت مرشدی مولائی وسیدنا

مولانا خواجہ حافظ عبدالصمد صاحب سہسوانی ثم بھیونڈوی رحمۃ اللہ علیہ کی تقریب تھی۔ کیونکہ ممدوح اس سے بہت پہلے سے خلیفہ و مجاز سرکار اسلمی تھے تو خاص اس تقریب کو سوائے اس کے اور کیا کہا جا سکتا ہے جو سرخی اور عنوان حکایت ہذا میں اشارہ کیا جا چکا ہے۔ خوب ہوا کہ اس تقریب کے میاں عبدالغفار صاحب شاہد نکلے۔ ممکن ہے کہ اور کوئی صاحب بھی اس واقعہ عجیبہ کے شاہد ہوں۔ اس لئے کہ ابتداً حضرت مولانا موصوف بعمر صغر سنی یازدہ سالگی بوساطت حضرت مولانا سخاوت حسین صاحب قبلہ سہسوانی رحمۃ اللہ علیہ مرید ہوئے تھے۔ بعدہ بعد فراغت تکمیل علم ظاہر و سفر و سیاحت عرب و عجم بعمر نوخیزی دربار رسالت سے بذریعہ فرستادگی واپس ہند آ کر خواب دیکھ کر اس کی تصدیق تعبیر دربار اسلمیہ سے حاصل کر کے خلیفہ و مجاز سرکار اسلمیہ حافظیہ ہوئے ہیں جس کا مفصل ذکر آئندہ موصوف کے ذکر میں انشاء اللہ ہوگا۔ البتہ امین امانت خاص ہونا ضرور باقی تھا اس کی اس مبارک تقریب سے تکمیل کی گئی ہے اس کار برآری اور کارروائی کی جلیل القدر مہتم بالشان ہونے کی بہت بڑی و کافی دلیل یہ ہے کہ ایک نہیں بلکہ سات سات سجدے اُس کے شکریہ میں قبول کر لئے گئے ہیں کہ یہ ہر سجدہ امہات صفات کے ساتھ عینیت رکھتا تھا۔ العاقل تکفیہ الاشارہ۔ افسوس کہ احقر مؤلف اُس وقت حاضر نہیں تھا ورنہ اس بیت حضرت مولانا جامیؒ کو سجدوں کے ساتھ باواز بلند پڑھتا جاتا کہ

| | |
|---|---|
| زہے جمال تو قبلۂ جاں حریم کوئے تو کعبۂ دل | فان سجدنا الیک نسجد وان سعینا الیک نسعا |

تاکہ حضرت مولانا کے تمام ماضی و مستقبل کے سجدوں کا انھیں سجدوں میں مندرج ہونے کا اظہار ہو جاتا۔ ان سجدوں کو جب سجدہ حضرت مرزا سردار بیگ صاحب قبلہ سے ٹھہرایا جاوے اور قوت دماغی صرف کی جاوے تب طالب مولویت ظاہری سے نکل سکتا ہے اور سجدۂ عبادت اور سجدۂ تعظیمی کا فرق معلوم ہو سکتا ہے

یہ سجدے نہایت تنگ موقعہ پر جہاں گنجائش سجدہ نہیں تھی کیونکہ ساجد و مسجود میں یگانگت

واقع ہو گئی تھی اس لئے ادا کئے گئے ہیں کہ اس خانوادہ کے طالبانِ صادق بوقت سرفرازی ابدالاباد تک اس کے پابند رہیں تاکہ وہم انانیت میں گرفتار نہونے پاوے اور ہمیشہ حضرت شیخ کی غایت افضلیت قایم رہے۔ کیوں کہ یہ قوت مغایرت کا نہایت بلند مقام ہی بیاں آداب سے آراستہ رہنا خاص سرکار مولانا ہی کا کام ہے۔

ف۔ اب رہا حاضری صفر المظفر ۱۳۲۰ھ کا وعدہ لیا جانا اُس کی وجہ خاص یہ تھی کہ حضرت مولانا کو وصل اسلمی کی صاف صاف خبر دیدی جاوے۔ یعنی یہ بتلا دیا جاوے کہ ماہ ذیقعدہ ۱۳۲۰ھ میں سفر آخری کا ارادہ ہے جس کے ماہ صفر سے صرف نو دس ماہ باقی رہتے تھے اور یہ بھی مصلحت تھی کہ کچھ اس خفیہ تقریب کا اعلان بھی ہو جاوے اور مولانا کو ایسی نعمتوں سے سرفراز کرنے کے بعد اُس کی تحسین کا بھی نظارہ کر لیا جائے اور چوں کہ اس سرفرازی کے بعد پھر ظاہری حاضری کی احتیاج باقی نہیں رہی تھی اس لئے حاضری وعدہ لینے کی ضرورت ہوئی تھی۔ جس کو حضرت مولانا نے پورا بھی کیا اور فیضانِ مزید سے نہال ہوئے جس کا ذکر اپنے موقعہ پر ہو گا۔

## اپنے آبائی پیشہ کی بابت سرکارِ اسلمی کا اشارہ

حضرت صاحب قبلہ کے سامنے پاک پیشوں کا ذکر آیا تو آپ نے ارشاد فرمایا کہ ہمارے خاندان میں سات سو برس سے یہی پیشہ چلا آتا ہے کہ یہ اشارہ بابت کاروبار ہدایت و رشد کے تھا۔

ف۔ اور آں جناب چوں کہ حضرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ کی اولاد امجاد سے ہیں اور حضرت غوث الثقلین کو گزرے ہوئے سات سو برس گزرے ہیں اس لئے آپ نے تعیین سات سو سال فرمایا۔

دین محمد عفی عنہ

# مناقب اسلمیہ عطیہ جناب سیدنا مولانا حضرت مولوی مصباح الحسن صاحب قبلہ مدظلہ العالی صاحب آستانۂ عالیہ حافظیہ صمدیہ موقوعہ پھپھوند شریف مجاز و خلف و خلیفہ دربار صمدیہ

(یادداشت)

آئندہ جہاں کہیں خطابات ۔حضور۔ حضور قبلۂ عالم۔ سرکار۔ مولانا۔ لکھے جاویں گے۔ اُس سے مقصود ذات پاک حضرت والا منزلت قدر قدرت جناب مولانا و سیدنا خواجہ حافظ عبدالصمد صاحب قبلہ نقوی مودودی سہسوانی پھپھوندوی محبوب و مجاز و خلیفہ سرکار اسلمی رحمۃ اللہ علیہ ہوگی ۔جن کا احقر مؤلف دین محمد نام لیوا ہے ۔

## ذکر پاک اسلمی کے مخصوصہ آداب

جن کی رعایت مناقب اسلمیہ کے ساتھ بہت ضروری اور لازمی ہی۔ بالخصوص بدین سلسلہ کے لئے مولوی مصباح الحسن صاحب صاحب سجادہ مدظلہ راوی ہیں کہ ایک مرتبہ حکیم مومن سجاد صاحب بریلوی کانپوری رحمۃ اللہ علیہ نے جو حضور سرکار مولانا کے مرید و مخصوص احباب میں تھے اور بالآخر بتلائے حب مرشدی ہوکر تارک وطن مالوف ہوئے اور پھپھوند ہی میں مدفون ہوئے۔ ہمارے حضور کی خدمت میں عرض کیا کہ حضور تمام بزرگان عظام کے ذکر فرماتے ہیں مگر حضرت صاحب کا ذکر نہیں فرمایا جاتا۔

حضرت صاحب کے ذکر سے مقصود ذکر پاک سرکار اسلمی تھا۔

تو حضور نے ارشاد فرمایا کہ تم لوگوں کے خوف سلب ایمان کی وجہ سے میں ذکر نہیں کرتا ہوں کیوں کہ حضرت کی روش اور معاملات تم لوگوں کی عقل و فہم سے بالا ہیں۔ ممکن ہی کہ کوئی بات تمھاری سمجھ میں نہ آوے اور تمھیں اُس میں شک پیدا ہو جس سے فوراً ایمان سلب ہوجانے کا

ہر گلے را رنگ و بوئے دیگر است

ف ۔ ایک وہ ذات مقدسہ تھی جو ہر وقت بظاہر و باطن ذکر حضرت شیخ میں مشغول رہتے تھے اور ایک یہ ذات مقدسہ تھی کہ اپنے باطن کو ظاہر ہونے ہی نہیں دیتی تھی اور عدم اظہار کے دلائل غیر قوی نہیں تھے ۔ ناحق جناب حکیم صاحب مرحوم نے سوال کیا کہ تالیف ملفوظ ہذا میں احقر مولف کو پس و پیش دامنگیر ہونے لگا کہ حضور پیر و مرشد کو جس ذکر پاک کو زبان پر لانا مشکل تھا وہ ذکر بطور کتاب معرض تسطیر میں لایا جا رہا ہے اور اُس کی تشہیر کا اقدام ہو رہا ہے خدائے تعالےٰ احقر مولف پر رحم کرے اور اس تالیف کو مشکوک المزاج لوگوں کے ملاحظہ اور معائنہ سے بچاوے ۔ احقر مولف نے اس کی تالیف صرف اس نیت خاص سے کی ہے اور کرتا رہا ہے تاکہ ذکر پاک اسلمیہ صمدیہ اس عالم میں باقی رہ جاوے ۔ اور میں عزتِ سادات بڑھانے میں اپنی عمر کھپاؤں ۔

بہنایت اخفار سرکار اسلمی میں زیادہ بتلائی جاتی ہے مگر اُسی اخفا سے جو مخفی بنا اُس کے چھپاؤ کی تو کوئی انتہا نہیں معلوم ہوتی ہے کہ زبان پہ نام تک نہیں لایا جاتا تھا حالانکہ باطن میں وہی وہ رہتا تھا ۔ بقول شخصے کہ :

زور سے نام نہیں لیتے کہ سن لے نہ کوئی      چپکے چپکے ترا ہم ذکر کیا کرتے ہیں

یا بموجب کنایہ حضرت مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ کہ :

حرف صوت و گفت را برہم زنم      تا کہ بے ایں ہر سہ با تو دم زنم

حکیم صاحب قبلہ مرحوم و مغفور کو یہ سمجھ لینا چاہیئے تھا کہ جن جن بزرگانِ دین کا ذکر سرکار مولانا فرماتے تھے وہ ذکرِ اسلمی ہی ہوتا تھا دوسرے اسمار سے محض اُس کا استتار کیا جاتا تھا بمسلک حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کہ

خوشتر آں باشد کہ سرّ دلبراں      گفتہ آید در حدیثِ دیگراں

مگر مشکل تو یہ ہے کہ اگر حضرت حکیم صاحب زیادہ رگڑہ جھگڑ مچاتے تو کیا عجب تھا کہ یہ

مزید جواب دیا جاتا کہ میری زبان قابل ذکر اسلمیہ نہیں ہے خوب ہوا کہیں تک معاملہ رہ گیا۔ احقر مولف ان کلماتِ طیباتِ کو پڑھ کر ایمان لاتا ہے کہ بے شک سرکار اسلمیہ نے کثرت اذکار سے اپنے آپ میں وہ نزاکت بہم پہنچائی تھی کہ اُن کا محض اسم پاک لینے کے لئے وہ طہارت درکار ہے جو اس بیت سے ہویدا ہے کہ :

ہزار بار بشویم دہن زمشک و گلاب ہنوز نام تو گفتن کمال بے ادبی ست

غور کرنے سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ عہد پاک اسلمیہ صمدیہ سلطنت اسم ہوالباطن کا آخری صرافت کا وقت تھا کہ سوائے خفا در خفا کے اور کوئی کام ہی نہیں تھا.....
مگر چوں کہ سلطنت وحکومت اسمار باری تعالیٰ بدلا کرتی ہے اس لئے اب معلوم ہوتا ہے کہ شاید سلطنت ہوالظاہر کا دور پھر شروع ہوگیا ہے یا ہونے والا ہے۔ تب تو ملفوظ تیار کرایا جارہا ہے۔ سرکار مولانا کا جواب باصواب بجنسہ ایک درویش عاشق مزاج سے منطبق ہوتا ہے جن سے معارفِ باری تعالیٰ بیان کرنے کی فرمائش کی گئی تھی۔ تو انھوں نے بایں مضمون انکار فرمایا تھا کہ میرا پیارا خدا بڑی شان والا ایسا نہیں ہے کہ میں اس کا ذکر بر سرِ مجمع تم ایسے لوگوں سے کروں۔ یہی بات ہے جس کو تکلموا لناس علیٰ قدر عقولہم کے سانچے میں ڈھالکر حضرت سامع کی استعداد کے موافق بہت صحیح جواب دیا گیا ہے واقعی سچ سے جو سچائی سرزد ہو اُس میں تشکیک موجب سلبِ ایمان ہے۔ فی الاصل ذکر کی ممانعت ان معارف میں نہیں کی گئی ہے بلکہ یہ عارفانہ نعش ذکر میں خشوع وخضوع اور حضور کی ہدایت ہے اور جو وقار ذکر پاک حافظیہ اسلمیہ سرکار مولانا کے دل میں تھا اُس کا یہ اظہار اور آداب ذکر تبلانے کا احسان بصورت انکار کیا گیا ہے۔ زہے تبحر علمی حضور قبلۂ عالم رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ۔

۲۹ صفر المظفر چہارشنبہ آخری ۱۳۸۵ھ

## آداب شیخی سرکار اسلمی کا بجالت مشغولی محفل سماع منجانب سرکار مولانا ادا ہوتے تھے

مولوی مصباح الحسن صاحب قبلہ راوی ہیں کہ سال وصال سرکار اسلمی سے ایک سال پیشتر میں حضور کے ہمراہ پہلے پہل خیر آباد شریف بڑے حضرت کے عرس میں حاضر ہوا تھا میں نے بچشم خود دیکھا کہ سرکار اسلمی کی موجودگی محفل سماع کی حالت میں حضور محفل میں نہیں بیٹھتے تھے۔ بلکہ شامیانہ کی چوب پکڑ کر برابر کھڑے رہتے تھے جب نذر دینے کے واسطے حاضر ہوتے تھے تو سرکار اسلمی ایک ہاتھ سے روپیہ لیتے تھے اور دوسرے ہاتھ سے ہاتھ پکڑ کر اپنے پاس بٹھا لیتے تھے اور حضور چند منٹ کے بیٹھنے کے بعد آہستہ آہستہ بڑھ کر پھر اپنی اُسی ہیئت پر آجاتے تھے۔ میں نے ہر محفل میں قریب قریب یہی کیفیت دیکھی ہے۔

ف۔ اگر ذرا بھی خواہش حضور کو حضرت شیخ کے حضور میں اظہار شیخی یا پیر زادگی کی ہوتی تو بعد بٹھال لینے کے پھر اُٹھ کر وہی سابقہ ہیئت قائم نہ کر لیا کرتے بلکہ یہ ادب واقعیت رکھتا تھا اور اُس کو خاص عنایت سرکار اسلمی آپ سے بہ تواتی تھی۔

عاشقاں را شد مدرس حسن دوست ‏ ‏ درس و تدریس و سبق شاں روئے اوست

یہ ادب پڑھنے پڑھانے سے نہیں آتا ہے اس کو فطرتی لاج کہتے ہیں۔ اس ادب سے خالی آپ مودب ہی نہیں تھے بلکہ اس ادب کے آپ مالک و صاحب تھے۔ کیوں کہ آپ نے اس ادب کو ایک ذات پاک میں بجنسہٖ منتقل کیا تھا جس کا مشاہدہ احقر مولف نے کیا ہے۔

## تفصیل اُن آداب کی جو بالعموم بعد لقاء سرکار اسلمی اور حضور میں بجائے سلام ادا ہو کرتے تھے

مولوی مصباح الحسن صاحب قبلہ راوی ہیں کہ زمانہ قیام خیر آباد شریف میں ایک روز ظہر کی نماز کے واسطے سرکار اسلمی رحمۃ اللہ علیہ خانقاہ شریف سے برآمد ہوئے اور مسجد کی جانب رُخ فرمایا۔ ہمارے حضور مسجد کے دکھن والے اخیر در میں بیٹھے ہوئے تھے۔

نگاہ پڑتے ہی کھڑے ہو گئے۔ جب حضرت سرکارِ اسلمی نے مسجد کی سیڑھیاں طے فرما کر صحنِ مسجد میں قدم شریف رکھا۔ ساتھ ہی ہمارے حضور نے اپنے مقام پر زمین کو چوم لیا تو میں نے دیکھا کہ معاً سرکارِ ذوی الاقتدار اسلمی نے بھی اپنے مقام پر زمین کو چوم لیا۔

ف۔ لیجئے اندرِ مسجد بھی باہم مجسم سیادتوں نے ایک دوسرے کی تعظیم کر لی تو بیرونِ مساجد تعظیم و تکریم کی کیا انتہا ہو سکتی ہے۔

یہ تعظیم اللہ اُس صنم کی　　　جھکی پڑتی ہیں محرابیں حرم کی

۳۰ صفر المظفر یا یکم ربیع الاول ۱۳۵۸ھ

# پیروں کو اپنے گھر بلانا کوئی دل لگی نہیں ہے

بسیار سفر باید تا پختہ شود خامے

مولوی مصباح الحسن صاحب قبلہ راوی ہیں کہ ایک مرتبہ میری جناب والدہ صاحبہ اور پھوپھی صاحبہ رحمۃ اللہ علیہما نے ہمارے حضور قبلۂ عالم سے عرض کیا کہ حضرت قبلۂ عالم شیخ الشیوخِ عالم یعنی جناب حضرت خواجہ حافظ محمد اسلم صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ کو بھیچوند لائیے تاکہ ہم سب بھی زیارت سے مشرف ہو جاویں تو حضور نے ارشاد فرمایا کہ حضرت کی تشریف آوری تو آسان ہے مگر تا وقتیکہ میں حضرت صاحب کے قیام گاہ کا رات بھر طواف کرنے کے لئے تیار نہوں حضرت کو تکلیف دینے کی ہمت نہیں کر سکتا۔

ف۔ یعنی حضرتِ شیخ کو اپنے گھر بلانے کی حالت میں حضرت شیخ کے چند روزہ قیام گاہ کی توقیر و تعظیم وقتی اور ہمیشہ کے لئے قریب قریب ناممکن ہے۔ بعد اس خلاصہ کے اور اُس حالت خاص کے مستثنیٰ کرنے کی جو بعض اہلِ دنیا برکت حاصل کرنے کے لئے درویشوں اور پیرانِ عظام کو اپنے گھر بلاتے ہیں یا نئے مکانوں کو محافلِ ذکر یہ سے انواتے ہیں یا اپنے تقریبوں کو شرکت بزرگوں سے معزز کرتے ہیں یا اُس کے زائد مصارف کو تحت اقتدار

تشریف آوری کا یقین کر کے جواز مصارف کا باطناً جواز حاصل کرتے ہیں۔ احقر مولف عرض کرتا ہے جو اس خاص معاملہ کا خود تجربہ کار ہے اور اسی میں گرفتار ہے کہ اگر خانوادۂ حافظیہ کے پیرو کو بصیغہ طلب صادق بلوا کر آداب جائے قیام وغیرہ جیسا کہ سرکار مولانا نے فرمایا۔ نہ کئے جاویں گے تو بیت نقصان ہوگا۔ مجھے مولانا مصباح الحسن صاحب سے سخت شکایت اس روایت کے نہ بتلانے کی ہوتی اگر میرے جنون طلب رونق افروزی نان بارہ حضور قبلۂ عالم کے وقت ممدوح صغیر السن نہ ہوتے جس کی وجہ خاص یہ ہے کہ حافظی پیران عظام سلیمان جاہ ہیں۔ اُن کی پادشاہوں سے زاید ادب نہ ہوں گے تو خدائی مواخذہ سے مٹھ بھیڑ ہو جائے گی۔ جس کی اصل یہ ہو کہ یہ لامکانی حضرات ہیں مکانوں میں اُن کی سمائی نہیں ہوتی ہے۔ جب یہ حضرات کسی طالب صادق کے گھر جائیں گے تو صدق طلب طالب کی وجہ سے اپنی باطنی وسعت بھی ساتھ لے جائیں گے اور وہ اُس مکان میں نہ سماوے گی جہاں یہ ٹھیرائے جائیں گے پس وہ مکان عدم وسعت کی وجہ سے پھٹے گا ٹوٹے گا اور خراب ہوگا۔ اوقاف کی عمارتیں اور مزارات وقف ہونے کی وجہ سے ان کے متحمل رہتے ہیں کہ یہ بات ملکیت والی عمارتوں کو نہیں حاصل ہوتی ہے۔ آیۂ پاک ان الملوک اذا دخلوا قریۃ افسدوھا؟ اِس کی شاہد ہے۔

واقعی اگر سرکار اعلیٰ کچھوچھہ شریف میں تشریف لاتے تو سرکار مولانا کو اپنے عارضی قیامگاہ کے استعمال کو بدلنا پڑتا اور اُس کی پوجا کرنا پڑتی۔ تو پھر حضور اور اُن کے متعلقہ لڑکوں اور بچوں اور عورات کا قیام کہاں ہوتا کہ یہ دقت آپ کو باوجود اس کے پیش آتی کہ آپ کی مسجد اور خانقاہ اور گھر بار سب وقف تھا۔ کیا یہ دیکھ نہیں لیا گیا کہ سرکار اعلیٰ نے بڑے حضرت کے مزار میں اپنے دفن کئے جانے کی صاف وصریح ممانعت فرمائی اور اُس کی تعمیل ہوئی۔

جواب جو حضرت پھوپی اماں اور پیرانی اماں صاحبہ رحمۃ اللہ علیہما کو دیا گیا وہ سچا تھا اگر اُنھیں کی سمائی اور استعداد کے موافق تھا عجب نہیں ہے کہ پھوپھی صاحبہ نے جو ولیہ اور کاملہ

اور رابعۂ عصر تھیں اس جواب پاک کے باطن الباطن کو بھی سمجھ لیا ہو جس کا خفیف اشارہ اس بیت میں ہی کہ:

محبت ایک سے ہوتی ہی دو دو سے نہیں بنتی
مجھے کس دل میں رکھوگے اُسے کس دل میں رکھا ہی

اور اگر کوئی اس تفرقۂ خفیف سے مافوق ہی تو اُس کے میں قربان۔

سلسلۂ معارف میں یہ بڑا بے ڈھب مسئلہ چھڑ گیا تو اُس کا قبل موحد کامل ہونے کے یہ بناہ ہی کہ دوست کا دوست بھی دوست ہوتا ہی۔

یا مکن با پیلبانان دوستی
یا بنا کن خانہ قدرے پائے پیل

۳۰ صفر تا یکم ربیع الاول ۴۵ھ

## سلسلۂ قیام اوراد حافظی مزار شریف نے آبادی قصبہ خیرآباد شریف کو کیا عزت دی

مولوی مصباح الحسن صاحب راوی ہیں کہ حضرت حافظ اخلاق حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ بانی تھے جو مولوی حالی صاحب کے صاحبزادے اور حضور کے معظم احباب اور مریدوں میں تھے جنھوں نے قیامت تک کے لئے دروازۂ آستانہ حضرت محبوب الٰہی پر بستر جمایا ہی وہ ایک مرتبہ جامع مسجد پھپوند شریف میں بعد عصر مسبعات عشر ٹہل ٹہل کر پڑھ رہے تھے چنانچہ ممدوح کو حضور قبلۂ عالم نے اپنے قریب بلایا اور فرمایا کہ ورد کو ٹہل کر نہیں پڑھنا چاہیئے بلکہ خیرآباد شریف کی طرف منہ کر کے بیٹھا کرو اس کے بعد ورد پڑھا کرو۔

ف۔ باعتبار سمت کے آبادی پھپوند شریف سے خیرآباد بالکل مخالف سمت کعبہ و قبلہ ہے۔ مگر اس مرید صادق سے جہت صحیح نہ چھپانے کا بڑا احسان کیا گیا۔ شعر

مغرب سے اُٹھ کے تم سوئے مشرق جو آ رہو
مردوں کو دفن پھر نہ کبھی قبلہ رو کریں

دین محمد عفی عنہ

# مخصوصین کی حُبِ دیارِ یار سے اندازۂ عظمت و احترام و وقار ذات پاک یا غمگسار کیا جاسکتا ہے

مولوی مصباح الحسن صاحب راوی ہیں کہ ایک مرتبہ سرکار مولانا کے کتب خانہ کی کتابوں کو دھوپ دی جارہی تھی اور خود حضور بھی بہ نفس نفیس کتابوں کے سکھلانے میں شریک تھے۔ کلیات مولانا جامی رحمۃ اللہ علیہ نظر پڑی اُسے اُٹھالیا اور اپنے مقام پر تشریف لاکر ملاحظہ فرمانا شروع فرمایا اور حافظ محمد اسمٰعیل صاحب محمود آبادی کو بلاکر ارشاد فرمایا کہ یہ غزل اس میں سے یاد کرلو کہ۔

اے عمت تخم شادمانی ہا　　　وصل تو عین کامرانی ہا

غزل ممدوح نے یاد کرلی کیوں کہ مرید و شاگرد ہی تھے۔ گو انھوں نے بوجہ وصال حضور بعدہ اپنی تکمیل مولانا وصی احمد صاحب پیلی بھیتی رحمۃ اللہ اور مولانا احمد رضا خاں صاحب بریلوی رحمۃ اللہ علیہ سے کی ہے اور حضرت بریلوی سے خلافت بھی پائی ہے مگر ذوق سماع اُن کا پرانا سرکار مولانا کی صحبت والا ہے۔ غرض کہ خوش الحانی سے غزل سنانے میں جب وہ اس شعر پر پہونچے کہ

بقعۂ خیر باست گوشۂ دیر　　　لیس فی الکائنات ثانی ہا

تو ارشاد ہوا کہ اس شعر کو یوں پڑھا کرو کہ

بقعہ خیر باست خیر آباد　　　لیس فی الکائنات ثانی ہا

کہ اس غزل کا دور مہینوں جاری رہا۔ بالخصوص تبدیل شدہ شعر کی تکرار کرکرکے سیکڑوں مرتبہ کرائی جاتی تھی اور لطف حاصل کیا جاتا تھا۔

ف۔ یاد صریحی تو نہیں ہوتی تھی مگر بالکنایہ یاد کی کوئی انتہا بھی نہ تھی۔ خدانخواستہ

یہ تغیر و تبدل اشعار میں کوئی اصلاح نہیں ہے بلکہ مصنف صاحب کے ذوق سے اپنا شوق منطبق کرنا ہے۔ حضرت مولانا جامی علیہ الرحمۃ نے گوشۂ دیر میں جاکر بتوں میں یار کی تجلی کی لذت لی اور اُس کی شبیہ اثنیت کو دفع فرمایا اور سرکار مولانا نے جائے بود و باش یا جسمِ پاک حضرت شیخ سے لذت لی اور اُس کا ثانی معدوم بتلایا اُن کو دوسرے مجاز کی حاجت نہیں رہی اور اپنے آپ کو گوشۂ دیر سے بے حاجت دکھلایا۔

ما غریباں را تماشائے چمن در کار نیست  داغہائے سینۂ ما کم تر از گلزار نیست

یہی وجہ تھی کہ بعد وصال سرکار اسلمی کے آپ نے جلد سے جلد وصال فرمایا اور گوشۂ دیرِ عالم میں قیام نہیں فرمایا۔ اس حجرے تو کس نہ لبائے۔

## عارفانِ اسلمیہ کے آداب قربِ مکانی سے اندازہ ہیبت و جبروت و رعب و داب شیخی سرکار اسلمیہ ہو سکتا ہے عوام کا کیا وہ بہت قابل اعتبار نہیں ہے

اگرچہ عوام اپنے مقام پر ٹھرایا ہی کرتے تھے کہ یہ رعب و داب بھی آثار ولایت متفرقہ و صادقہ سے ہے

مولوی مصباح الحسن صاحب راوی ہیں کہ جس سال ہمراہ حضور کے پہلی پہل میں حاضر دربار گھر بار قصبۂ خیر خیرآباد شریف ہوا ہوں تو استدعائے حاضری پیش کرنے پر یہ شرط لی گئی تھی کہ تجھے اس شرط پر لے چلیں گے کہ جس وقت تک حاضری آستانہ شریف رہے نہ ہمارا جوتا اُٹھانا نہ تعظیم کو کھڑے ہونا نہ کوئی امتیازی فعل کرنا چنانچہ یہی عملدرآمد بمجبوراً اکثر بارہا جب جب حاضری ہوئی ایسا ہی کیا گیا اور خود احقر مولف بہ تصدیق اس روایت کے راوی ہے کہ مجھے جب جب بمعیت حضور حضور کے طفیل میں حاضری کی نوبت آئی تو مجھے تا زمانۂ قیام دیار یار سرکار مولانا یار غار معلوم ہوتی رہے اور پیری و مریدی بھولے رہے۔ جب اسٹیشن خیرآباد پر پہنچے تو رشتہ غلامی کے پھر یاد عود کر آئی۔ بعض اوقات بزمانہ قیام

آستانہ بصیغہ بے تکلفی بعض حرکات بے باکی بھی مجھ سے سرزد ہو جاتی تھیں۔ جن کا وقوع
بیرونِ دیارِ مقدس ہرگز ممکن الوقوع نہیں تھا۔

ف۔ یہ آداب آپ کی طبیعت ثانیہ بن گئی تھی۔ تکلفی نہیں تھی۔ اللہ اللہ کیا شیخ فردو
مجرد کے حضور میں آپ کی حاضری مجذوبانہ لڑکے بالوں سے تکلف کم ہوتی تھی کہ مولانا مصباح الحسن
صاحب کو بھی بجا آوری آداب لپیرانہ سے منع کر دیا جاتا تھا۔ زہے ساعت حاضری طالب
صادق پیش مطلوب مقصود و محبوب مرغوب۔ اگر ان معنوں کو خوف میں لیجئے تو قیامت کی
حشر کا دنیا ہی میں نمونہ ملتا ہے کہ باپ بیٹے سے مستغنی ہو جاتا ہے اور کسی کو کسی کی فکر
نہیں رہتی اصل یہ ہے کہ پیر پرستی بڑی مشکل چیز ہے۔

## سرکار اسلمی کی بے مثل فنافی الشیخ ہونے کی دلیل۔ کہ یہی دلیل آپ کے فنافی رسول اللہ اور فانی فی اللہ ہونے کی ہے اور یہی ہمہ تن بقا باللہ ہے

کہ یہ سلوک ہی اس بیت مثنوی) کا کہ

او توئی خود را بجو در اوئے تو      کو دکو گو فاختہ شو سوئے او

مولوی مصباح الحسن صاحب راوی ہیں کہ میں نے اپنے حضور سے سنا کہ کبھی سرکار
اسلمی کسی شے کو اپنی طرف نسبت نہیں دیتے تھے حتی کہ جھاڑ و تاب کو فرماتے تھے کہ یہ
(حضرت صاحب کی ہے)

ف۔ استعمال اضافت بپاس شریعت تھا ورنہ فی الاصل آپ کو کل کثرت اشیائیے و تعدد
اسمائے ایک ہی مکشوف ہوتا تھا۔ جس مضاف الیہ کی سمو ائی مخاطبین قبول کر سکتے تھے وہ
اشارہ کیا جاتا تھا۔ اپنے آپ کو حضرت صاحب یا کسی اور لقب سے لوگوں کی کم سمجھی سے
نہیں فرماتے تھے۔ مگر آپ کے حضرات خواص کے لئے صرف یہی تکلم کافی ہو جاتا تھا۔ چونکہ

چونکہ با کودک سر و کارم فتاد      ہم زبانِ کودکاں باید کشاد

اور ہر وقت اور ہر شی کی بابت ملک خلیفۃ اللہ کا اظہار اس لئے خاص طور پر کیا جاتا تھا
کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی طرح مال محیمۃ کے بحضرت خلیفۃ اللہ لے جانے کی تکلیف
نہ کرنا پڑے

مالک الملک اوست ملک آن دہند — جملہ را و من بہ پیش او نہند

**تعلق سرکار اعلیٰ قدر دانوں کو عالم سے بے تعلق کر دینے کے لئے
کافی تھا۔ اور ارادتِ اعلیٰ مشائخین عالم کی ارادت سے مستغنی
کر دیتی تھی اور نسبت آپ کی نسبتوں پر غالب آجاتی تھی گویا آپ اپنے
وقت میں نسبت فخری سلیمانی کی لاج تھے**

مولوی مصباح الحسن صاحب راوی ہیں کہ ہمارے حضور نے ایک مرتبہ سرکار
اعلیٰ کی قوت نسبتیہ و جاذبہ و زور نظری کے متعلق ارشاد فرمایا کہ تم حضرت صاحب کی قوتوں
اور نگرانی مریدوں اور نگہبانی غلاموں کا حال اس سے جان سکتے ہو کہ میں مولانا سخاوت حسین
صاحب کے توسط سے گیارہ سال کی عمر میں مرید ہوا بعدہٗ خود ممدوح (یعنی مولانا سخاوت حسین
صاحب قبلہ) نے مجھے بغرض تعلیم مولانا فضل رسول صاحب بدایونی اور حضرت مولانا عبدالقادر صاحب
کا ہنگامہ رشد و ہدایت و تعلیم و تعلم تنی پیری و مریدی بڑے زبردست پیمانہ پر جاری تھا لیکن باوجود
کم عمری سوائے اخذ تعلیم کسی دوسری نسبت کے حاصل کرنے کا مجھے وہم تک نہ پیدا ہوا۔

ف۔ اس موقعہ پر سرکار مولانا نے سیاحت عربستان وغیرہ کا ذکر نہیں فرمایا۔ کیونکہ
وہ سفر آپ کا پوشیدہ اور چھپ کر ہوا تھا کہ کوئی کم سے کم حاجی الحرمین شریفین نہ کہے یا یہ بجان جائے
کر دور احادیث آپ کا دیار عرب شریف میں۔ یا آپ نے مسجد پاک نبوی میں تراویح سنائی ہے

اور اُسی کی برکت سے کرامت ختم قرآن ڈھائی گھنٹہ والی ہاتھ آئی ہے۔ یا آپ کی وہیں سے سفارش سرکار اسلمی میں آئی ہے۔ اور جب دیارِ عرب و عجم میں جو منبع اولیاء و مشائخین ہے کوئی شلیت سرکار اسلمی آپ کو نظر نہیں آئی اور کسی پر دل نہیں رِیجھا تو ہندوستانی مشائخ زمانہ کیا آپ کو اپنی طرف راغب کر سکتے تھے۔ اصلیت یہ ہے کہ آپ خود حافظ تھے اس لئے اللہ آپ کا حافظ ہو گیا تھا۔

یکم ربیع الاول ۱۳۴۵ھ

## سرکار اسلمی کا اپنے اخوان الطریق کو اپنے آپ کو تحت خدمت میں لیجا کر اپنے مافوقیت کے مراتب سے آگاہ کرنا اور آئندہ کے لئے خبردار کر دینا

ہر کرا اسرارِ غیب آموختند　　　مہر ہا کردند دہانش دوختند

مولوی اختصاص حسین صاحب نبیرہ سرکار مولانا بحوالہ روایت شیخ کلو صاحب پھپھوندوی جو غلام خاص سرکار مولانا کے ہیں روبروئے مولانا مصباح الحسن صاحب راوی ہیں کہ عرس خیرآباد شریف میں جناب مولانا سخاوت حسین صاحب قبلہ سہوانی اور حضور سرکار مولانا دونوں صاحبان حاضر تھے اتفاق سے کھانا جو آیا اُس میں محض دالچہ تھا مگر اُس میں بوٹی وغیرہ نہ تھی اس مشاہدہ کے بعد مولانا سخاوت حسین صاحب قبلہ نے فرمایا (حضرت کے ضعیف ہو جانے سے) یہ بے انتظامیاں ہیں کہ منتظمین اس کا بھی خیال نہیں کرتے کہ پیالہ میں بوٹی آئی یا نہیں۔ چنانچہ دوسرے وقت جو کھانا آیا تو اُس کی یہ شان تھی کہ دسترخوان میں۔ بوٹیاں خود سرکار اسلمی کی بغل میں تھیں اور سالن میاں عبدالستار قوال کے سر پر تھا جس میں ایک دیگچی محض بوٹیوں کی علٰحدہ رکھی تھی سرکار اسلمی نے خود دسترخوان بچھا کر کھانا نکالنا شروع فرمایا اور مولانا سخاوت حسین صاحب قبلہ کھانے پر مجبور ہوئے۔ کھانا شروع کیا گیا اور خود سرکار اسلمی نے بوٹیاں بین بین کر مولانا سخاوت حسین صاحب کے سامنے پیش کرنی شروع کیں اور یہ فرمانے لگے کہ میرے بوڑھے ہو جانے سے یہ بے انتظامی ہو گئی ہے کہ لوگ اس کا خیال نہیں کرتے کہ کس مہمان کو کیا

جا رہا ہے اور کسی پیالہ میں بوٹیاں بھی ہیں یا نہیں۔

ف ۔ نہ اب ایسے پیر ہوں گے نہ ایسے اخلاق کے ساتھ اپنے پیر بھائیوں کو اپنے مقام خیر واشتن سے اس بجاجیت کے ساتھ کوئی اطلاع دینے کی مصیبت گوارا کرے گا۔ مگر ہمارے سرکار مولانا نے ضرور بالکل اس معاملہ سے علیحدہ رہ کر بڑی عظیم الشان عبرت حاصل کی ہوگی۔

۲ ربیع الاول ۸۵ھ

## دربار سرکار اسلمیہ میں مثنوی شریف کا عملی درس

یعنی انتہائی اظہار انکسار سرکار زیر یانہ شیخی و کمال سجادگی جسکی انجام دہی سوئے بصورت غایت کمال یعنی عبدیت محضہ ممکن ہی نہیں ہے اور مہمانوں عرس شریف کی مہمان نوازی مہمانوں کی غیبت میں اور سرکار مولٰنا سے اُس خدمت کا پسند کیا جانا صرف ایک دفعہ

مولوی مصباح الحسن صاحب راوی ہیں کہ درگاہ حافظیہ بقعہ خیر خیرآباد تعمیر کردہ سرکار اسلمیہ ہے اُس کی مسجد اور مزار شریف کے درمیان ایک عمیق نالی ہے بالعموم جس پر بیٹھ کر وضو کیا جاتا ہے۔ اور تمام مہمانان عرس شریف بوقت حاضری و مشغولی محافل سماع وغیرہ اُسی میں تھوکتے اور ناک صاف کرتے اور آلائش ڈالتے ہیں۔ لہذا درحالیکہ عرس شریف کا مجمع ہزاروں کی تعداد کا ہوتا ہے گندگی نالی کا جو اندازہ ہو سکتا ہے وہ ظاہر ہے جس کو سرکار بہ نفس نفیس بعد ختم عرس شریف ہر سال بلا شرکت غیرے اپنے پاک ہاتھوں سے خود دھوتے اور صاف کرتے تھے کہ اس دھونے اور پاک کرنے کا مصداق مولانا کی یہ بیت ہے کہ

از حدث شستم خدایا پوست را ۔۔۔۔۔ از حوادث تو بشو آں دوست را

یعنی الٰہی میں جن بندوں کے نجاساتِ ظاہری کو دھو رہا ہوں تو اُن کی قلبی اندرونی نجاستوں کو دھو دے

اور ہیبت مخصوصہ کی وجہ سے اس کار خاص کے ہاتھ بٹانے کی جرأت بھی کوئی نہیں کر سکتا تھا۔ کیوں کہ فی الاصل کلیتہً نجاست سے پاک کرنا یا ظاہری عمل کو باطن کی جانب منتقل اور متعدی کرنا خاص پاکوں ہی کے لئے مخصوص ہے۔ یہ معاملہ بالکل اُس واقعہ مندرجہ مثنوی شریف سے منطبق ہوتا ہے جو ایک دفعہ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک کافر مہمان ہوا تھا اور زیادہ کھانا کھا جانے کی وجہ سے اُس نے حجرہ شریف میں پاخانہ پھیرا تھا۔ تو اُس کو خود حضور پُرنور نے بلا شرکت غیرے اپنے مبارک ہاتھوں سے دھویا تھا اور جوں جوں سرکار دو عالم دھوتے گئے تھے توں توں اُس کافر کا قلب صاف ہوتا گیا تھا۔ آخر کار اُس نے مدینہ طیبہ واپس ہو کر اس منظر کو بچشم خود دیکھ کر اسلام قبول کر لیا تھا۔ صرف فرق اسی قدر ہے کہ اُس معاملہ میں تخصیص تھی اور اس میں تعمیم تھی۔ اور وہ مہمان کافر تھا اور یہ مسلمانوں کے فضلہ جات تھے۔ چنانچہ بزمانہ قرب وصال سرکار اعلیٰ کے سالوں عرس شریف کے ایک سال سرکار مولانا نے اس خدمت کی انجام دہی کا شرف پایا اور نالی مذکور کو اپنے ہاتھوں سے دھو یا صاف کیا۔ جس کو بعد معائنہ حضرت شیخ الشیوخ عالم حضرت قبلۂ عالم جناب خواجہ شاہ حافظ محمد اسلم رضی اللہ عنہ نے پسند فرما کر ارشاد فرمایا کہ مولوی صاحب نے بالکل ہماری طرح نالی صاف کی اور دھوئی ہے۔

ف۔ سرکار مولانا نے سالوں اس کار خاص کی انجام دہی کی آرزو کی ہو گی تب ایک دفعہ ممدوح فائز المرام ہوئے کیونکہ سرکار مولانا نے فراستاً معلوم کر لیا ہو گا کہ جس خانوادہ میں قرب الٰہی بر سول بندگان الٰہی کے غلیظ اٹھانے سے یا خدمت کرنے سے عطا ہوا ہے وہاں سے کامیابی انھیں برتاووں سے ممکن ہے اور عجب نہیں ہے کہ اس منظر سرکار اعلیٰ کو ہر سال دیکھ دیکھ کر حضرت مولانا چپکے چپکے یہ وظیفہ اُس کی دریافت کے لئے پڑھتے رہے ہوں گے

ما بشوئیم این حدث را تو بہل | کار دست ست این نمط نے کار دل
ما برائے خدمت تو میزنیم | چوں تو خدمت می کنی پس ما چہ ایم

غور اور فکر کرنے سے معلوم ہوا کہ بے شک درس مثنوی شریف مولانا روم رضی اللہ عنہ دربار سلیمانی اور سرکار حافظی میں بے مثل ہوتا تھا۔ مگر درس عمل بالمثنوی سرکار سلیمیہ ہی پر ختم ہوا جس سے لوگ کم آگاہ تھے۔ جن لوگوں کا ناک تھوک انسان کامل کے ہاتھوں دھلے گا کیا اُن کی نجاسات باطنیہ دھونے میں حق تعالےٰ انسان کامل کے ظاہر فعل کی لاج نہ فرماوے گا۔ ضرور فرماوے گا۔ بس اس کو مہمان نوازی کہنا چاہیئے۔ اگرچہ درگاہوں میں ایسی نجاستوں اور فضلہ جات کا ڈالنا بُرا ہے۔ مگر اُس سے برے فعل کا کیسا مبادلہ کیا جاتا تھا اور مہمانوں کو گھر بیٹھے اُن کی صفائی قلب کا فیض دیا جاتا تھا۔ گو درگاہیں بعد اعراس دھوئی اور صاف کی جاتی ہیں مگر کہیں صاحب سجادہ کو خاص بلا شرکت غیرے یہ کام انجام دیتے اگر دیکھا گیا ہو تو بتلایا جاوے۔

## نہایت مختصر وجامع محامد سرکار سلیمی جو سرکار مولانا نے اپنے روزنامچہ میں اُس وقت تحریر فرمائے جب وہ اپنے معاملات کو تحریر یا تقریر میں لا سکتے تھے کیونکہ بعدہٗ روزنامچہ نویسی ممدوح نے بند فرمادی تھی جس کی نقل مندرجہ ذیل عطیہ مولوی مصباح الحسن

صاحب سجادہ ہے

جس کو اس وقت ۴۵-۴۶ سال ہوئے ہیں اور اس وقت وصال سرکار سلیمیہ کو ۱۲ سال ہوئے تھے

۴ ذالحجہ شریف سنہ ۱۲۹۶ھ یوم چہارشنبہ

امروز کہ یوم معلوم وماہ مذکور وسنہ موصوف است۔ داروغہ پرٹ فیض طلب خاں آمدہ وازفقیر ملاقات کردہ داروغہ موصوف در سلسلہ چشتیہ

ترجمہ۔ آج کہ یوم معلوم یعنی (چہارشنبہ) اور ماہ مذکور یعنی (ذالحجہ) اور سنہ موصوف یعنی سنہ ۱۲۹۶ھ ہے۔ پرٹ کے داروغہ فیض طلب خاں آئے اور فقیر سے ملاقی ہوئے داروغہ صاحب موصوف

سلیمانیہ بیعت از حضرت صاحب زادہ خواجہ اللہ بخش صاحب تونسوی
سلسلہ چشتیہ سلیمانیہ میں حضرت صاحبزادے خواجہ اللہ بخش صاحب تونسوی (ہمیشہ رکھے اللہ
دامت برکاتہم نمودہ۔ فقیر ہم دریں سلسلہ متبرکہ از حضرت مولٰنا
برکت اُن کی) سے ارادت ظاہر کرتے ہیں۔ فقیر بھی اسی سلسلہ بابرکت میں حضرت
حافظ محمد اسلم خیرآبادی متع اللہ المسلمین لطول بقائہ ارادت می دارد
مولانا حافظ محمد اسلم صاحب قبلہ خیرآبادی (فائدہ دے اللہ تعالیٰ اُن کی طول بقا سے مسلمانوں کو) سے
حضرت ایشاں دریں زمانہ آیۃً من آیات اللہ ہستند چناں مجاہدہ و ریاضت
ارادت رکھتا ہے۔ آپ اس زمانہ میں آیتہ ہیں آیات الہٰی سے اور ایسی مجاہدہ و ریاضت آپ نے فرمائی
فرمودند کہ در اولیائے سبقین مسموع شدہ است لاکن اخفاء در مجاہدہ ایں قدر
ہے جیسا کہ اولیائے سابقین کی بابت سُنا گیا ہے۔ لیکن مجاہدوں کو اس قدر چھپا کر فرماتے ہیں کہ دیکھنے والے
می فرمایند کہ بندگان حضرت شیخ متحیر اند عمر مبارک حضرت ایشاں قریب شصت
آپ کی شیخی کے متحیر ہیں۔ عمر مبارک حضرت کی قریب ساٹھ سال کے ہے۔ نکاح نہیں
سال است نکاح نہ نمودند شاید کہ سنت حضرت محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ
کیا ہے۔ زیبا ہے کہ سنت حضرت نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کے
اختیار فرمودند۔ اگرچہ فقیر چنیں ندارد غالباً بہ سی و دو سال رسیدہ است
اختیار فرمائی ہے۔ اگرچہ میں زیادہ ویسی عمر نہیں رکھتا ہوں یعنی غالباً ۳۲ سال تک
لاکن سیاحت بسیار کردہ مگر چناں شیخ در نظر نہ آمدہ و چنیں روش در کسے
پہنچی ہے۔ مگر میں نے سیاحت بہت کی ہے۔ تاہم ایسا شیخ میں نے نہیں دیکھا اور ایسی روش کسی اور میں نہیں
ندیدہ حضرت ایشاں جامع شریعت و طریقت اند فقیر توصیف خدام
پائی گئی۔ آپ شریعت اور طریقت دونوں کے جامع ہیں۔ فقیر سے آپ کی بارگاہ کے غلاموں
بارگاہ حضرت ایشاں نمی تواں کرد۔ صرف ہمیں قدر می گوید کہ
کی تعریف ادا نہیں ہو سکتی ہے۔ صرف اس قدر کہتا ہوں کہ اس صدی میں کہ حضرت خدا کی نشانی ہیں۔

دریں صدی کہ نیز وہم است (کلمۃ اللہ اند)

لَوْ کَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِّکَلِمَاتِ رَبِّیْ لَنَفِدَ الْبَحْرُ قَبْلَ اَنْ تَنْفَدَ کَلِمَاتُ رَبِّیْ

اگر خدا کے کلمات کے لئے سمندر سیاہی یعنی روشنائی ہوں تو وہ کلمات الٰہی کی تکمیل سے پہلے فنا ہو جائیں

وَلَوْ جِئْنَا بِمِثْلِهٖ مَدَدًا

اگرچہ ہم اُس کی ایسی اور بھی مدد لا دیں۔

خدائے تعالیٰ خاتمہ فقیر بطفیل اقدام حضرت شیخ بخیر فرماید۔

اللہ تعالیٰ خاتمہ فقیر کا حضرت شیخ کی محبت کے دل میں آنے کے سبب سے بخیر کرے

یا اُن کے اس عالم میں تشریف آوری کی وجہ سے یا سرایا اُن کا دل میں سما جانے کے سبب سے

حضرت ایشاں برادرزادہ و خلیفہ و سجادہ نشین حضرت حافظ محمد علی خیرآبادی

آپ بھتیجہ و خلیفہ اور جانشین حضرت حافظ محمد علی صاحب قبلہ خیرآبادی رحمۃ اللہ

رَحْمَۃُ اللّٰہِ تَعَالٰی عَلَیْہ اند۔ و حضرت حافظ صاحب قبلہ خلیفہ حضرت خواجہ

تعالیٰ علیہ کے ہیں۔ و نیز حضرت حافظ صاحب قبلہ خلیفہ حضرت خواجہ

شاہ سلیمان رَضِیَ اللّٰہُ تعالیٰ عنہ اند۔ حضرت صاحبزادہ اللہ بخش صاحب نبیرہ

شاہ سلیمان رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے ہیں۔ اور حضرت صاحبزادہ اللہ بخش صاحب قبلہ

حضرت خواجہ سلیمان تونسوی اند۔ دریں زمانہ حضرت صاحبزادہ ہم یادگار اولیائے

پوتے ہیں حضرت خواجہ سلیمان تونسوی کے۔ اور اس زمانہ میں صاحبزادہ صاحب بھی یادگار

متقدمین اند۔ اللہ تعالیٰ ایشاں را عمر ابدی عطا فرماید۔

ہیں پچھلے اولیاء کی۔ خدائے تعالیٰ اُن کو عمرِ ابدی عطا فرمادے۔

نقل مطابق اصل وزیر محمد عفی عنہ ۴ ربیع الاول ۱۳۰۵ھ

**ف** ۔ یہ سرکار مولانا کی اتفاقی تحریر ہے۔ خاص بطور مدح سرائی حضرت قبلۂ عالم سرکار اسلمی تسطیر میں نہیں آئی ہے بلکہ وقت معہودہ کی تاریخوں میں سے ایک تاریخ کا محض واقعہ

ہے جو بطور سرسری ضبط تحریر میں لایا گیا ہے۔ تاہم اگر غور کیا جاوے تو کچھ اندازے
تعلقات سرکار اسلمیؒ اور سرکار مولانا کا تھوڑا سا پتہ چلتا ہے۔ کہ اس تھوڑے میں کا تھوڑا یہ ہے
کہ حضرت سرکار آسمی کو سرکار مولانا نے۔ کلمۃ اللہ اور آیۃ من آیات اللہ تحریر فرما کر
آیۂ قرآنی بے نہایتی کی تحریر فرمادی ہے جس کے مطلب کا بالکل خلاصہ یہ ہے کہ باعتبار کلمۃ اللہ
ہونے کے چونکہ کلمات اللہ محصور و محدود نہیں ہو سکتے ہیں اور نہ اُن کی صفات محصور و
محدود ہو سکتی ہیں اس لئے ذات پاک آسمی معہ اپنی صفات ذاتیہ کے لامحدود اور بے آور جہور ہے
کیوں کہ کلمۃ اللہ۔ فانی فی اللہ۔ باقی باللہ۔ یہ سب اسمار قریب قریب ہم معنی ہیں اور تکلم چونکہ
صفات ذاتیہ سے ہے اس لئے تجزی پذیر بھی نہیں ہے۔ اور باعتبار آیۃ من آیات اللہ ہونے کے
جس کا یہ خلاصہ ہوا کہ سرکار اسلمی خدائے بے نشان کے نشانوں کا ایک مجموعی نشان ہے۔
سرکار اسلمی کی بے نہایتی کا اقرار آپ نے کیا ہے۔ اور یہ بالکل صحیح بھی ہے اس لئے کہ اللہ تعالیٰ
نے قلب مومن میں اپنی تجلی کی پوری وسعت رکھی ہے تو قلوب حضرات اولیاء کا کیا کہنا ہے
جن کی منزل قرب نوافل و قرب فرائض کے ذریعہ سے اعضاء جسمی وغیرہ کے کل قوائے پہنچے
ہیں اور آیات باہم متحد الاصل ہوتی ہیں گو اُن کے حروف مختلف ہی کیوں نہ ہوں۔ پس
ایسی ذات مقدسہ کے لئے سرکار مولانا نے عجز الادراک کا وطیرہ اختیار فرما کر تعریف و
توصیف سرکار اسلمی کی نہ ادا کر سکنے کا اعتراف کیا ہے۔ کہ یہی اعتراف بعدہ یافت کا ذریعہ
ہوا ہوگا مگر وہ یافت کبھی کب جاتی ہے اور کہنے میں کہاں آتی ہے۔ بعدہٗ مجاہدہ اور ریاضت
کی طرف سرکار مولانا آئے ہیں جو ہر بزرگ کی بزرگی کے لئے بہت ضروری چیز ہے۔ اُس کے
بارہ میں اولاً اختصار تحریر ہے اور بھی ایسا کہ جس میں روزمرہ کے دیکھنے والے اور مقربان
متحیر ہوں مگر اتفاق سے اُس کی تثلیث تحریر ہو گئی ہے جس کے ذریعہ سے یہ معلوم ہوا کہ
سرکار اسلمی نے وہ مجاہدے فرمائے ہیں جو بابِ جیسے اولیائے سابقین سے ظہور میں آئے
ہیں۔ اور یہ بہت بڑا کمال ہے۔ جس کے متعلق بعض سچی حکایتیں بھی مذکور ہو چکی ہیں۔

اُس کے بعد تجرد کی مثال کے لئے حوالہ سنت حضرت محبوب الٰہی رضی اللہ عنہ دیا گیا ہے جس کا پورا پورا انطباق بھی ہوتا ہے یعنی حضرت سلطان نظام الدین اولیاء رضی اللہ عنہ باوجود ذاتی تجرد بے مثل کے، والدہ صاحبہ رضی اللہ عنہا اور ہمشیرہ صاحبہ اور اُن کی اولاد کا تکفل رکھتے تھے اور سرکار اسلمیہ بھی والدہ صاحبہ اور بھاوج صاحبہ اور اُن کی اولاد کے تکفل سے سرفراز تھے۔ اللہ اللہ۔

بعد ازاں سرکار مولانا نے بمشرب عاشقانہ عرب و عجم سب کہیں سیاحت کرنے کے بعد صاف اور صریح اقبال بے مثلی سرکار اسلمی کا بایں الفاظ فرمایا ہے کہ ایسا شیخ میں نے کہیں نہیں دیکھا نہ ایسی روش کسی میں پائی۔ کہ اسی کے اقرار کے لئے ہر سال یہ مشہور غزل مزار شریف پہ قریب قریب ہر سال پڑھی جاتی ہے مگر سرکار مولانا کے نہ ہونے سے پوری داد نہیں ملتی ہے کہ ؎

پھرے زمانہ میں چار جانب نگار یکتا تمہیں کو دیکھا حسین دیکھے جمیل دیکھے ولے کہ تم سا تمہیں کو دیکھا

اس کے بعد حضرت سرکار مولانا نے سرکار اسلمی کو جامع شریعت اور طریقت بتلایا ہے جس پر منصب شیخی کا دار و مدار ہے۔ کیونکہ بے اس جامعیت کے مرتبہ شیخوخیت نامزاوار ہے۔ یہ ظاہر کر کے یہ ظاہر کر دیا گیا کہ بے شک سرکار مولانا نے خوش قسمتی سے اچھا اور بے مثل شیخ پالیا جو اُن کی صدق طلب کے ساتھ کُلّی موزونیت رکھتے تھے۔ پھر سرکار اسلمی کے مستند تعلقات کا اظہار ہے کہ سرکار اسلمی جناب بڑے حافظ صاحب قبلہ کے برادر زادہ ہیں۔ اس سے کافی طور پر سیادتِ صادقہ اور شیخ پیرزادگی اور شرافت حسبی نسبی کی تصدیق ہو گئی اور خلافت کے ذکر سے خلافت واقعیہ صیغہ درویشی اور باطنی مثل اُس خلافت کے جس میں تمام صفات حضرت شیخ کے بالفعل خلیفہ میں موجود ہوں تحقیق ہو گئی۔

زاں بعد اظہار سجادہ نشینی ہے جس سے زیادہ تر مقصود باطنی جانشینی ہے اور نظم آستانہ اس پر قند مکرر ہے اس سے یہ ہویدا کیا جاتا مقصود ہے کہ جو اور جیسا تعلق مابین سرکار سلیمانی

اور سرکار حافظی تھا بعینہ وہی اور ویسی ہی نسبت مخصوصہ مابین سرکار اسلمی و سرکار حافظی متحقق ہے۔ بعدہٗ حضرت خواجہ اللہ بخش صاحب کی طرف اشارہ ہے اور اُن کی عمر ابدی کے لئے دعا ہے۔ جس کی قبولیت کی بابت یہ ظاہر ہے کہ حضرات اولیاء کو موت نہیں ہے۔ لہذا عمر ابدی تو ہو گئی۔ البتہ جو دعا حضرت مولانا نے بعد ختم ذکر سرکار اسلمی خاتمہ بخیر ہونے کی مانگی تھی اُس کا ذکر رہ گیا تو وہ یہ ہے کہ سرکار مولانا نے سرکار اسلمی میں جو قبولیت پائی ہے اُس کے وسیلہ سے ہزاروں کا خاتمہ بخیر ہوا اور ہوگا اور ہوتا ہے تو پھر خاتمہ سرکار مولانا کی کیا بحث باقی رہی۔

ف۔ یہ سرکار مولانا کے عالم شباب کے زمانہ کی تحریر ہے۔ اس سے سرکار اسلمی کے بے مثل شیخی کا اظہار ہے اور اوسط درجہ کے تعلقات مابین سرکار اسلمیہ سرکار مولانا معلوم ہوتے ہیں۔ اس سے اندازہ انتہائی تعلقات کا بھی کیا جا سکتا ہے جو بالآخر فیوضات باطنی کی وجہ سے مافوق التحریر و تقریر ہو گئی ہونگی۔ کیونکہ فیوضات باطنی کے لئے میدان الفاظ ہمیشہ تنگ مانا گیا ہے جس کی تائید حضرت مولانا روم فرماتے ہیں۔

لفظ در معنی ہمیشہ نارساں      زیں پیمبر گفت قد کل اللساں

تاہم آئندہ اُن کی ضبط تحریر میں لانے کی کوشش کی جاوے گی اور جہاں تک وہ مقید بالفاظ ہو سکیں گے لکھے جاویں گے مگر اس میں یہ ملحوظ خاطر رکھنا ضروری ہے کہ سرکار اسلمی نہایت انخفا شعار تھے۔

کلمۃ اللہ اور آیۃ من آیات اللہ کے یہ معارف بھی ہیں کہ اسم اللہ صورتاً اشارہ کے لئے ہے اور مسمیٰ اُس کی ذات بحت ہے لہذا ظاہری شکل سرکار اسلمی کو مثل شکل لفظ اللہ کے بتلایا گیا ہے اور باطن پاک کو حضرت مسمےٰ میں ملایا گیا ہے اور اُسی سے سرکار اسلمی کو قطب الوقت بھی جتلایا گیا ہے مگر واہ رے انخفار

گفت المعنٰی ہو اللہ شیخ دیں      بحرِ معنی ہاست رب العالمیں

## سرکار مولانا کا حسب قرار داد ماہِ صفر المظفر ۱۳۲۰ھ میں دربار سرکار اعلیٰ میں پھر حاضر ہونا اور فیوضاتِ مزید سے نہال ہونا جس وقت صرف نو ماہ وصالِ اعلیٰ کے باقی رہ گئے تھے

### حاضری صفر المظفر

مولوی مصباح الحسن صاحب راوی ہیں ذیقعدہ ۱۳۱۹ھ کے عرس شریف حضرت بڑے حافظ صاحب قبلہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ میں حضور جھانسی سے آکر شریک ہوئے۔ بعد ختم عرس شریف اجازت واپسی نہیں دی جاتی تھی۔ بڑی مشکل سے بوعدہ حاضری صفر المظفر اجازت ہوئی تھی کہ وہ اجازت بھی اپنی نوع میں بالکل انوکھی نرالی اپنے ساتھ فیوضات باطنی لے جانے والے تھے جس کا ذکر مفصل صفحہ ۱۲۲ و ۲۳ پر آچکا ہے چنانچہ حضور سہسوان شریف سے روانہ ہو کر حاضر خیرآباد شریف ہوئے اور فاتحہ سرکار سلیمانی منعقدہ ۹ر صفر المظفر ۱۳۲۰ھ میں شریک ہوئے بعد فراغت فاتحہ شریف ۱۰ر صفر کو سرکار اعلیٰ کا تخاطب خاص جانب حضور ہوا تو کچھ کلمات خاص زبان مقدس حضرت سرکار اعلیٰ سے نکلے جو نسبت حضور کی تھی اُن کو حضور نے کمال احتیاط سے حرف بحرف لفظ بلفظ جلد عینی شرح بخاری شریف کی جلد اول میں لکھ لئے کہ وہ خطابات مخصوصہ یہ ہیں۔

## کلمات طیبات سرکار اعلیٰ نسبت سرکار مولانا

مصدرہ ۱۰ صفر المظفر ۱۳۲۰ھ ہجری

(۱) مولوی صاحب کا کوئی وقت بیکار نہیں جاتا۔ (۲) مولوی صاحب کی خوبی بیان میں نہیں آسکتی۔ (۳) مولوی صاحب الیق ہیں (۴) مولوی صاحب آپ کے رہنے کو

جس قدر آپ ہیں غنیمت جانتے ہیں۔

یادداشت نوشتۂ سرکار مولانا۔ تحت کلمات طیبات مندرجۂ بالا مورخہ ۱ صفر سنہ ۲۰ھ

فقیر کو انھیں الفاظ متبرکہ سے امید نجات ہے انشاء اللہ تعالیٰ

ف۔ فقرۂ اول کا اشارہ مشغولی دایم کی طرف ہے جو شخصیت خدارسی کی جان ہے۔ اور عشاق کا اپنے محبوب کی یاد کے لئے یہی دین و ایمان ہے۔ یا دیودیں یہی فی الاصل کام ہے۔ باقی اور جملہ کام بالکل داخل بیکاری ہیں۔

صوفیائے کرام کے نزدیک اس عالم میں صرف وقت ہی قیمتی ہے اور اس کا بیکاری میں نہ صرف کرنے والا صوفی ہے۔ اسی کی مزاولت حاصل ہونے کے لئے پاسِ انفاس اور وقوف قلبی کی سلیمانی درویشوں میں بڑی دھوم دھام سے پکار ہے۔ ہوشیاری سرکار مولانا کو سرکار اعلیٰ کا جان لینا یہ دلیل صحتِ رابطہ ہے۔ ناقصوں کے حال جان لینے میں تصرف درکار ہے اور یہ خود اپنا آپ سے اظہار ہے۔ ہوشیاری یا محویت دائمی کی فضیلت کی تائید کے حوالے کے لئے حدیث طیار ہے کہ

اَللّٰھُمَّ لَا تَکِلْنِی اِلٰی نَفْسِی طَرْفَةَ عَیْنٍ وَاَقَلَّ مِنْ ذٰلِكَ

یعنی بار خدایا مجھے یک چشم زدن یا اُس سے کم عرصہ کے لئے بھی اپنے آپ کے ساتھ نہ چھوڑ

کلمات طیبات کا فقرۂ دوئم سرکار مولانا کو صاحب باطن بنا رہا ہے کیوں کہ انسان کامل کے کلماتِ بول چال عام میں نہیں ڈھالی جاتی ہیں اگر کوئی ایسا کرتا ہے تو وہ خاطی ہے۔ کیوں کہ صاحب باطن ہی کی صفات بوجہ تعلق باطن بیان میں نہیں آسکتے ہیں اس لئے کہ میدان الفاظ اظہار باطن کے لئے تنگ مانا گیا ہے۔ ورنہ ظاہر کے سب صفات اور خوبیاں تکلم میں آسکتی ہیں۔

اور یہی فقرہ تخاطب کامل اور حضرت شیخ کی نہایت پسندی پر بھی دال ہے اور یہ ظاہر ہے کہ غایت پسندی حضرت شیخ کی خلیفہ بناتی ہے پس سرکار مولانا کی خلافت سرکار اعلیٰ میں کیا شبہ ہو سکتا ہے۔

جن صفات سے آراستہ حضرت شیخ کو طالب صادق یا مرید راسخ بمرتبہ حق الیقین یقین کر لیتا ہے وہی صفات طالب کی طرف لوٹ آتی ہیں۔ کیوں کہ شیخ کی ذات پاک مستغنی ہوتی ہے۔ لہٰذا سرکار مولانا نے بمرتبہ یقین کامل۔ کلمۃ اللہ آیۃ من آیات اللہ انسان کامل سرکار اسلمی کو یقین کیا اور تعریف ادا کرنے میں اظہار عجز کیا اور اُس کو احتیاطاً اپنے روزنامچہ میں تحریر بھی فرما دیا جس کی نقل صفحہ ۱۳۴ و ۱۳۵ پر درج کتاب ہذا کی گئی۔ انجام کو وہ کل یقینیات سرکار مولانا کی طرف لوٹ آئے۔ صرف اُس معاودت کا اطمینان اور شہادت یعنی تجربۂ تکمیلت باقی تھی وہ بیس سال کے بعد سرکار اسلمی کی زبان فیض ترجمان سے ادا ہو گئی۔ صحت رابطہ اور یگانگیت، اور یک جہتی اور فنا فی الشیخی اسی کا نام ہے ــ البتہ وہ ادائے صفات اور تعریفات میں منجانب سرکار شیخ اظہار عجز نہیں کیا گیا کیوں کہ انھوں نے تو خود ہی بنایا تھا وہ اظہار عجز کیسے فرماتے اس لئے باوجود جاننے کے بیان میں نہ آسکنا ظاہر کیا گیا۔ اس فصاحت و بلاغت کے قربان۔ یہ معاملات اس کو بھی ثابت کر رہے ہیں کہ اگر مرید بمرتبہ حق الیقین اپنے پیر کو ولی یقین کر لے تو بے شک وہ ولی ہو جاتا ہے۔ جس کا خلاصہ یہ ہوا کہ مرید جس مرتبہ پر پہنچنے والا ہوتا ہے تو وہ اُسی مرتبہ پر پہلے اپنے شیخ کو فائز یقین کرتا ہے تب اُس مرتبہ کا صاحب ہوتا ہے کہ اس حساب سے تنقیص رسالت کرنے والی قوم بڑے گھاٹے میں ہے خدا اُن کو ہدایت کرے تیسرا فقرہ یہ ہے کہ مولوی صاحب الیق ہیں یعنی لائقوں میں لائق اس کے مختصر معارف یہ سمجھ میں آتے ہیں ہر طبقہ کی لیاقت کا جدا گانہ معیار ہے اور یہ ظاہر ہے کہ طبقۂ مشائخین عظام صرف فیوضات باطنی اسلام کی اشاعت کا ذمہ دار ہے۔ لہٰذا اس گروہ کے حضرات شیخان اپنے متوسلین مریدین میں سے اُسی کو لائق کہیں گے جس کو فیض باطنی پہنچا کر اُس سے اعلائے کلمۃ اللہ اور اجرار سلسلہ کی کارروائی کو خود ملاحظہ کر لیں گے یا اُس سے آئندہ ایسی فیض رسانی کی قوی امید کریں گے۔ لہٰذا یہ فقرہ خود دلالت کرتا ہے کہ سرکار اسلمیہ نے ایسے لوگ اپنے متعلقین میں انتخاب فرمائے تھے یہی حضرات مجاز یا خلیفہ کہلاتے ہیں اس لئے یہ فقرہ

مذکورہ سرکار مولانا کو حضرات منتخبہ میں افضل دکھلا رہا ہے اور دو چار کا انتخاب سرکار ذوی الاقتدار
اسلمیہ کی جانب سے ضروری بھی تھا کیوں کہ نہ آپ عروج میں ایسے مستھلک ہوئے تھے کہ اتباع
شریعت آپ سے چھٹ جاتا اور نہ آپ کی شریعت اور طریقت کی تکمیل خدانخواستہ ناقص
تھی اور نہ آپ محض شرعی راہ نجات والے شیخ تھے پھر آپ سے شیخ سازی کیوں نہ ہوتی۔
درحالیکہ سرکار حافظ کے کئی خلیفہ و مجاز تھے اور سرکار سلیمانیہ کی خود فراموشی کسی ہمت دہی
اوستادر اس لئے مریدان سرکار مولانا کبھی کسی دعوے راسخ خلافت اسلمیہ کو باطل نہ کہیں گے
مگر یہ ضرور ہے کہ وہ کسی مجاز یا خلیفۂ سرکار اسلمی کو سرکار مولانا پر ترجیح نہ دیں گے کیوں کہ اگر اس
فقرۂ مقدس کو جو انسان کامل و اکمل کی زبان مقدس سے صادر ہوا ہے جس کی شان یہ ہے کہ

گفتۂ او گفتۂ اللہ بود　　　گرچہ از حلقوم عبداللہ بود

اور پھیلاؤ دیا جاوے تو اُس موجودہ زمانہ میں جب یہ کلام پاک صادر ہوا تھا یہ
یقین کیا جا سکتا تھا کہ تمام ہندوستان میں جس کی سرکار اسلمیہ قطب تھی بعد سرکار اسلمیہ کی شیخی کے
سرکار مولانا کی شیخی تھی۔ اور سرکار مولانا سے افضل کوئی شیخ اُس وقت کم سے کم ہندوستان
میں نہ تھا۔ سرکار مولانا نے اپنے حضرت شیخ یعنی سرکار اسلمیہ کو شیخان عرب و عجم پر بہ یقین کامل
ترجیح دی اور اس کا عمل بھی کیا اور اس کو اپنے روزنامچہ میں خود لکھا یا اُن سے لکھوایا گیا بعدہ
وہی تفوق و افضلیت راستی کی وجہ سے سرکار مولانا کی طرف لوٹ پڑی اور اپنے حضرت شیخ کو
بے مثل یقین کر کے خود بے مثل ہو گئی اور سرکار مولانا کی یقین کی ہوئی اپنے شیخ کی افضلیت میں
بوجہ اس کے کہ وہ تکمیل مولانا کے اظہار سے پہلے کی ہے کچھ کلام ہو سکتا تھا مگر سرکار مولانا کی افضلیت
تو قطعی ہو گئی کیوں کہ وہ حضرت انسان کامل و مکمل کی زبان فیض ترجمان سے بعین کمال صادر
ہوئی ہے۔ اور بعینہ یہی الفاظ سرکار مولانا کی قائم مقامی حضرت شیخ کی بھی دلیل ہیں۔

احقر مؤلف کی بے تابانہ رباعی

چارۂ بے چارگاں عبدالصمد　　　جانِ جان و جانِ جاں عبدالصمد

از عطائے اسلمی دہسم محمد ہم علیٰ      افتخار انس وجاں عبد الصمد

۵ ربیع الاول ۵ ۱۳۴ھ

فقرہ چہارم یعنی مولوی صاحب آپ کے رہنے کو جس قدر آپ ہیں غنیمت جانتے ہیں کی تفسیر یہ ہے کہ سرکار حافظیہ نے اپنے قائم مقام سرکار اسلمیہ افضل و مسجود الخلفاء کو اپنے پاس ہی ہمیشہ رکھا تھا مگر خود سرکار اسلمیہ کو اپنے جانشین کو مشیت الٰہی کی موافقت کی وجہ سے علیحدہ رکھنا پڑا اُس کا تعلق ان فقرات سے ٹپکتا ہے اسی یحانی سنت حضرت شیخ کی وجہ سے جو مولانا کی صورتی یا بے جائی سے حاصل ہوتی تھی سرکار مولانا کے زمانۂ قیام کو غنیمت کہا گیا ہی اور خبر قربت ذاتی و وصال شریف سرکار اسلمیہ بھی ان فقرات میں بھری ہوئی ہی ورنہ مولانا بار بار حاضری دے سکتے تھے۔ بلکہ خیرآباد ہی میں آسن جما سکتے تھے۔ مگر اس جرثقیل کو گوارا کرنے سے کیا فائدہ تھا درحالیکہ سرکار مولانا کو بھی بعد وصال اسلمی تھوڑے ہی دن اس عالم میں ٹھہرنا تھا بیچاری سرزمین پھپھوند ضلع اٹاوہ جہاں مولانا آسودہ ہیں اُس کا دل کیوں توڑا جاتا۔

اور اگر رہنے سے مقام رہائش مولانا یہ عالم قرار دیا جاوے کیونکہ خیرآباد کا نام داخل کلمات نہیں ہی تو اُس کے غنیمت جاننے میں دو مصلحتیں ہیں اول یہ کہ جب تک مولانا رہیں گے چوں کہ وہ فیض یاب کی گئی ہیں اس لئے لوگوں کو فیض پہنچے گا کہ وہ فیوضات بجنسہٖ حافظیہ اسلمیہ ہوں گے۔ دوسرے اسی غنیمت جاننے کے الفاظ سے سرکار مولانا کا جلد سے جلد خود انتقال و وصال فرما جانا بھی نکلتا ہے جس کی بصیغۂ رازداری منجانب حق تعالیٰ خبر دیدی گئی آہ غنیمت جاننے والے کی ضمیر بھی پوشیدہ ہی۔ اس کی بساطت بڑی حیرت ناک ہی۔ زہے شان کلمات طیبات انسان کامل۔ بے شک ان حضرات کی زبان مقدس کے ذریعہ سے حق متکلم ہوتا ہے۔

اب رہی نجات سرکار مولانا اُسمیں مندرج نجات گری ہے۔ اور اُس کے ساتھ انشاءاللہ لانے میں بڑی صنعت گری ہے

۶ ربیع الاول ۵ ۱۳۴ھ

آں را کہ بداوند بداوند بداوند
واں را کہ نداوند نداوند نداوند

## عطائے نسبت خسرویہ وغیرہ

مولوی مصباح الحسن صاحب راوی ہیں کہ خطابات مذکورۂ ماسبق کے عطیہ کے بعد۔ بسلسلۂ حاضری صفر المظفر ۱۳۲۰ھ دوسرا کرم سرکار اعلیٰ جو اُس کے دوسرے روز سرکار مولانا پر ہوا وہ یہ ہے کہ حضور بھی مسجد میں تھے اور سرکار اعلیٰ بھی رونق افروز مسجد تھے۔ ایک صاحب نے یہ بیت پڑھی کہ

خدا رکھے سلامت جن کو اُن کو موت کب آئے    تڑپتے لوٹتے ہم کوچہ قاتل میں رہتے ہیں

سرکار اعلیٰ کو ان مصرعوں پہ ذوق ہوا اور پڑھنے والے صاحب چلے گئے تو مولانا کی طرف انعطاف توجہ ہوا اور ارشاد ہوا کہ مولوی صاحب کیا شعر تھا تو سرکار مولانا نے اپنی تمام معلومات علم موسیقی کو بہم پہنچا کر عین مسجد میں نہایت خوش لحنی سے اُنھیں مصرعوں کو گانا شروع کر دیا اور سرکار اعلیٰ کی کیف میں ترقی شروع ہوئی۔ دیر تک یہ سلسلہ قائم رہا۔ اُس کے بعد سرکار مولانا کو مندرجہ ذیل ارشادات سے نوازا گیا سرفراز کیا گیا۔ انعام دیا گیا کہ وہ کلمات طیبات یہ ہیں:۔

## کلمات طیبات سرکار اعلیٰ بہ تخاطب سرکار مولانا۔ محققانہ تقلید

کتاب میں جو یہ حکایت لکھی ہے وہ بصیغۂ منقولات ہے۔ یہ ایک لوح دل کے حروف دوسری لوح دل پر چھاپ دینے کی بات ہے

مولوی صاحب ایک بار حضرت[1] تونسہ شریف میں حاضر تھے۔ غریب نواز[2] نے ارشاد

---

[1] ۔ یعنی بڑے حافظ صاحب قبلہ    [2] ۔ یعنی سرکار سلیمانی

فرمایا کہ شاہ ہوری کچھ گاؤ حضرت نے عرض کیا:

نہ جا زاہد کی باتوں پر اگر تو دھن کا پکا ہے ‏ ‏ ‏ ‏ بہشت اک باغ ہے دوزخ بھی اک شرعی ڈھکوسلہ ہے

ان مصرعوں پر حضرت غریب نواز کو کیف ہوا۔

ف۔ احقر مؤلف کے نزدیک اس موقعۂ خاص اور ان کلمات طیبات کا واقعی تبصرہ و انطباق سوائے اس کے اور کچھ نہیں ہو سکتا کہ سرکار مولانا کو منجانب بندگان سرکار ذوی الاقتدار اسلمیہ نسبت خاص خسروی میں مندرج کر کے کل نسبتوں کی عطا کا اظہار کر دیا گیا۔ واہ کیا اچھا اور مبارک سفر ماہ صفر المظفر ۱۳۲۰ھ تھا کہ تونسہ شریف خیر آباد شریف پھپوند شریف سہسوان سب کو ایک میں ملا دیا گیا۔ بقول مولانا روم رضی اللہ عنہ کہ

شمس الحق تبریزی از بسکہ در آمیزی ‏ ‏ ‏ ‏ تبریز خراساں شد تا باد چنیں بادا

سبحان اللہ یہ خود حضرت سرکار مولانا نے سرکار اسلمی کو گانا سنا کر اچھا مختتم نتیجہ حاصل کیا ہے واقعی سماع سے بہت کشود ہوتا ہے اور اگر واقعی ایسا نہیں ہے تو کیا درویش بلا وجہ خود بھی گایا کرتے ہیں اور عین محفل سماع میں اپنی خود داری بشری کے خلاف قوالوں کے ساتھ گانے لگتے ہیں۔ جس میں یہ بہت سرسری نفع ہے ان کو جو لوگ ریاکار سمجھے جاتے ہیں اُن کے اعمالِ صالحہ کی صلاحیت درویشوں کی طرف منتقل ہوا کرتی ہے۔

## بعد واپسی خیر آباد شریف سرکار مولانا کی بیعت عام فرمانا اور سرکار اسلمیہ کی روح پرفتوح کو بوقتِ وصال خوش کرنے کے لئے پہلے سے تحفہ بنا رکھنے کی حکمت

مولوی مصباح الحسن صاحب راوی ہیں کہ خیر آباد شریف سے صفر کی حاضری کے بعد جب واپسی ہوئی تو تا زمانۂ وصال شریف یعنی ۹ ماہ تک حضور کا ورد خاص سوائے اوقات مکروہ کے قریب قریب ہمہ وقت جاری رہا کہ نوافل میں حافظ محمد اسمٰعیل صاحب[1] کو مقتدی بنا کر مسلسل کلام مجید

---

[1] یہ بڑے حافظ صاحب قبلہ کا خطاب عطیہ سرکار سلیمانی ہے۔

پڑھا جاتا تھا۔ اور جب رات کا زیادہ وقت گزر جاتا تھا اور حافظ اسمٰعیل صاحب نیند سے زیادہ پریشان ہونے لگتے تھے تو حضور اندر تشریف لے جاکر نوافل میں قرآن خوانی خلاف معمول فرماتے تھے اور پنجوقتی نماز کی سنتوں میں بھی اسی طرح طویل قرات ہوتی تھی جس سے محسوس ہوتا تھا کہ خاص دور ختم کلام مجید کے علحدہ علحدہ جاری ہیں اور اسی طرح فرائض میں علحدہ مسلسل قرات ہوتی تھی اور یہ دور شبانہ روز برابر جاری رہتا تھا حتی کہ کتب بینی وغیرہ بھی ترک کر دی گئی تھی معزز احباب سرکار مولانا اس دور خلاف معمول کی کنہ دریافت کرنے میں متحیر تھے مگر اخفا شعاری حارج تھی کہ بالتفصیل نہیں معلوم ہوتا تھا کہ یہ کیوں ہو رہا ہے تاہم غایا مشغولی مقصود کو بہت معظم بتلا رہی تھی۔ عدم اظہار کا تصرف جاری تھا کہ معاملہ دفتر خفیہ سے علانیہ میں نہ آوے۔ تحریک استفسار میں احباب کو یہی تصرف مانع تھا۔ مگر وصال شریف اسلمیہ اسی دور کی متصل قریب قریب مل کر واقع ہوا۔ سرکار مولانا کی اُس میں حاضری ہوئی کچھ کچھ یقین ہوا کہ یہ محض تحفہ سازی تھی اور بعد واپسی خیرآباد شریف اس دور خاص کے بالکل بند ہو جانے نے بالکل یقین دلا دیا کہ یہ سرکار اسلمیہ میں بوقت آخر پیش کرنے کے لئے تحائف رخصتی تیار کئے جا رہے تھے۔

ف۔ تحائف علانیہ اور تحائف خفیہ میں بڑا فرق ہے اور بالخصوص اخفا شعار سرکاروں کے لئے تحفہ سازی اور اس کی چپکے سے چھپا کر پیشی بہت ضروری اور قابل قدر ہے۔

## ایذا رسی سے نکلنے کیلئے اوقات خاص اور خلوت میں استعانت سماع

جناب مولوی مصباح الحسن صاحب راوی ہیں کہ ممدوح سے میاں عبدالغفار صاحب قوال نے بیان کیا کہ سرکار اسلمیہ کے بزمانہ آخر عرصہ دو تین سال تک یہ عادت شریفہ رہی کہ عبدالغفار سے بعد نماز تہجد یہ رباعی بجوشش تمام بطور سماع بلا مزامیر سماعت فرمایا کرتے تھے۔ رباعی

بار دگر پیر ما خرقہ بہ خمار داد | نقد نو و سالہ را بر دکھنار داد
کوزہ زدے بر بگرد راہ قلندر گرفت | قیمت یک جرعہ مے جبہ و دستار داد

ف - یہ حال سرکار اسلمیہ کا حصول مقام قلندری کی خبر دیتا ہے جو سب سے آخری درجہ سلوک کا ہے - جس میں جمیع قیود سے آزادی ہوتی ہے - اس مرتبہ میں اگر کچھ وجود تقیدات بحال رکھا جاوے تو وہ محض کتمان کے لئے ہوگا - زیادہ صراحت و تفصیل بوجہ تنگی میدان قال ناممکن ہے -

## لطیفہ

سبحان اللہ اس دورِ معظم کے وقت حضرت قبلۂ وجہانی کی عمر شریف بھی نوّے ۹۰ سال سے متجاوز ہو چکی تھی - (میں کہوں گا ستے وہ یا نہ ستے)

---

# ماہ ربیع الاول بارہ وفات میں چھبیس سال کے بعد وفاتِ اسلمی کے تسطیر واقعات

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

(مناقب)

مولانا محمد ہادی علی خاں صاحب سیتاپوری چشتی قادری نظامی فخری سلیمانی حافظی واسلمی مدظلہ العالی راوی ہیں کہ آخر سال جب ماہ ذیقعدہ شروع ہوا آپ اُٹھنے سے بھی معذور ہو گئے تھے اور باتیں ایسی فرماتے تھے جس سے یہ ظاہر ہوتا تھا کہ اب وقت وصال کا قریب آگیا ہے - چنانچہ یہ بھی ذیقعدہ ہی کا معاملہ ہے کہ آپ نے اپنی بھتیجی سے فرمایا کہ حضرت صاحب قبلہ فرماتے ہیں کہ اب چلے آؤ اُنھوں نے عرض کیا کہ چچا میاں ابھی تو ہم آپ کو نہ چھوڑیں گے آپ نے فرمایا دیکھو سامنے آپ بیٹھے ہیں اور بلا رہے ہیں اُنھوں نے عرض کیا کہ آپ کو بھی درگاہ شریف میں رکھیں - فرمایا نہیں بے ادبی ہے - یہ چمن جو کنوئیں کے برابر ہے وہاں رکھ دینا

احمد سعید خاں صاحب مرحوم عرس میں حاضر ہوئے اور خانقاہ کے حجرہ میں آپ کے پاس حاضر ہوئے۔ آپ نے ارشاد کیا اب وقت جمع ہونے کا آگیا۔ خاں صاحب مرحوم وہاں سے میرے پاس آئے اور مجھ سے کہا کہ اس وقت میں خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ نے فرمایا وقت اجتماع کا قریب آیا اس سے مجھ کو تردد ہوا۔ میں نے خاں صاحب سے کہا کہ اس مہینہ میں آپ ایسی باتیں فرماتے ہیں جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسی مہینہ میں آپ کا وصال ہوگا۔ یہاں تک کہ سولہ[۱۶] تاریخ ذیقعدہ کی آئی۔ شب کو پہلی محفل کا انتظام ہوا۔ میاں سید محمد سعید صاحب نے مجھ سے فرمایا کہ تم حضرت کو لاؤ تو آسکتے ہیں۔ بغیر اُن کے محفل خالی رہے گی۔ کچھ لطف نہ ہوگا میں حاضر ہوا۔

آپ عشاء پڑھ چکے تھے میں نے عرض کیا آج سترھویں شب ہے حضرت کے عرس کی محفل ہوگی آپ تشریف لے چلیں۔

فرمایا کہ بہت اچھی شب ہے ہم ضرور چلیں گے۔ اور اُٹھنے کا قصد کیا۔ تین چار مرتبہ ہاتھ ٹیک کر زور کیا۔ مگر کھڑے نہ ہوسکے آخر میں اتنا اُٹھے کہ قریب پلنگ تھا اُس پر بیٹھ گئے۔ میں نے عرض کیا حضرت آپ سے چلا نہ جاوے گا۔ وزیر جو آپ کی خدمت کرتا ہے یہ آپ کو اُٹھا کر محفل میں پہونچادے گا فرمایا ہاں یہ ضرور مجھ کو پہونچادے گا۔ چنانچہ میں نے وزیر سے کہا کہ گود میں اُٹھا کر محفل میں پہنچادے وہ گود میں اُٹھا کر محفل میں لے آیا اور بٹھا دیا میں نے وزیر سے کہا کہ یہیں کھڑے رہنا شاید آپ کو استنجہ معلوم ہو تو فوراً اُٹھائے چلنا اور میں آپ کے قریب ہی بیٹھ گیا سماع ہونے لگا

تھوڑی دیر آپ نے سماع سنا پھر مجھ سے فرمایا کہ استنجے کی ضرورت ہے۔ میں اُٹھ کھڑا ہوا اور وزیر سے کہا کہ گود میں اُٹھائے وہ آپ کو پھر آپ کے مقام پر لے گیا راہ میں آپ نے اُس سے کہا کہ استنجا کرا کر ہم کو پھر محفل میں پہنچا دینا۔ میں نے جب آپ استنجے کی جگہ پر گئے تب وزیر سے کہا کہ اب محفل کا ذکر بھی نہ کرنا۔ بعد فراغت پلنگ پر لٹا دینا چنانچہ اُس نے ایسا ہی کیا۔ اتنی حرکت کرنے سے آپ کو یہ تکلیف ہوئی کہ پچھلی رات کو مجھ کو بلا بھیجا۔ میں حاضر ہوا فرمایا کہ آنت اُتر آئی ہے میں بیٹھا رہا یہاں تک کہ صبح ہو گئی۔ سولہ تاریخ سے ذیقعدہ کی آپ نے چائے تک بھی نہیں پی۔ سولہ تاریخ قریب دوپہر کا کھانا سب کو تقسیم کر کے میں ایک پیالی میں تھوڑا سا شوربہ اور اُس میں ذرا سی روٹی مل کر آپ کی خدمت میں لے گیا اور عرض کیا کہ حضرت سب کو کھانا تقسیم ہو گیا میں شوربا لایا ہوں اسے آپ بھی پی لیں فرمایا رات کو پلا دینا اس وقت نہیں میں نے عرض کیا حضرت رات کو کچھ کھاتے پیتے نہیں اس وقت پی لیں۔ پیالہ میرے ہاتھ سے لے لیا۔ کچھ پیا یا نہیں بعد اس کے پیالہ مجھ کو عنایت کیا کہ تو پی لے۔ سترھویں تاریخ میں خالی شوربا لےگیا اور عرض کیا آپ پی لیں۔ فرمایا تمھیں پی لو خود کچھ نہیں پیا۔ سترھویں گزر گئی۔ اٹھارویں تاریخ عرس کے دن کچھ نہیں کھایا پیا بلکہ آپ لیٹے رہے۔ ایک حالت سے بائیں طرف پلنگ پر بڑا تکیہ رکھا تھا اُس پر آپ کے دونوں پیر تھے اور خود داہنی طرف ایک حالت سے کروٹ لیٹے تھے۔ اگر کوئی ہاتھ یا پیر دبانے کا ارادہ کرتا تھا تو آپ فوراً روک دیتے تھے۔ بدن چھونے نہیں دیتے تھے۔ چنانچہ یہی حال آپ کا ۱۹ تاریخ بھی رہا۔ رات کو آپ نے وزیر سے فرمایا کہ عرس ہو گیا۔ سب کام عرس کے ہو گئے۔ اُس نے عرض کیا ہاں سب کام ہو گئے۔ یہ سُن لیا فوراً آپ کو بخار آ گیا بخار میں آپ بالکل بے ہوش ہو جاتے تھے۔ چنانچہ یہ ہی ہوا۔ یہاں تک کہ بیس تاریخ تمام دن کسی حالت میں رہے۔ میں نے مولوی محمد حسین صاحب رح الہ آبادی کو وہ بھی عرس میں آئے تھے اور وہ حکیم بھی تھے اُن کو بلا کر دکھایا اُنھوں نے نبض بھی دیر تک دیکھی اور میں عرق گاؤ زباں اور بید مشک ملا ہوا مجھ سے آپ کو پلا رہا تھا اُنھوں

نے فرمایا کہ آپ انار بھی اس میں شریک کر لیجیے ۔ اور ایک پوٹلی میں بہیدانہ باندھ کر اُس
میں ڈال دو اور اس کا استعمال کراؤ ۔ چنانچہ جب وہ باہر نکلے تو فرمایا کہ نبض نہایت
صحیح ہے ۔ مگر ان حضرات کی نبض کا اعتبار نہیں ۔ یہ آخر تک صحیح چلے گی مگر حالت نازک ہے
یہ کہہ کر اپنی قیام گاہ پر چلے گئے ۔ اس شب میں آپ میلاد شریف کرتے تھے حسب معمول
لوگ بھی جمع ہونے لگے ۔ میں نے حضرت مولوی محمد حسین صاحب کو اطلاع دی کہ میں یہاں
سے ہٹ نہیں سکتا آپ آکر میلاد شریف پڑھ دیں اُنھوں نے جواب میں کہلا بھیجا کہ جب سے
میں حضرت کو دیکھ کر آیا ہوں میرا قلب مضطرب ہے میں کیا پڑھوں میں نے پھر اُن سے عرض کرا بھیجا
یہ محفل آپ ہی کی مقرر کی ہوئی ہے یہ ضرور ہونا چاہیے آپ ضرور تکلیف کریں اور کچھ فرما دیں چنانچہ
وہ تشریف لائے مسجد میں اور میلاد شریف پڑھ دیا ۔ بعد فراغت حجرہ میں آپ کے دیکھنے کو آئے
اُس وقت بخار اُتر گیا تھا اُنھوں نے نبض دیکھی اور کہا اب تو بخار نہیں ہے اور ارادہ کیا چلنے
کا اُس وقت آپ نے مجھ سے کلام کیا اور یہ فرمایا کہ میاں مولوی صاحب تشریف لائے تھے
تم نے پان بھی اُن کو نہ کھلایا ۔ مولوی صاحب نے اُس وقت فرمایا کہ یہ آپ کے اخلاق ہیں
کہ خود اس حالت میں ہیں اور آنے والوں کا یہ خیال ہے ۔ میں نے عرض کیا مولوی صاحب سے
کہ آپ کو قبض کی بہت شکایت ہے ۔ اُنھوں نے فرمایا کہ ایک تولہ بھیج دو ایک دوا بنا کر بھیجدونگا
جو دافع قبض ہے ۔ چنانچہ اُنھوں نے دوا بھیجدی ۔ وہ آپ کو پلا دی گئی اُس سے اجابت
ہوگئی ۔ اور ہوش و حواس سب درست رہے ۔ رات بھر میں حاضر رہا اور بہت ضروری
باتیں پوچھتا رہا ۔ میاں سید خادم حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ اُس زمانہ میں سخت علیل تھے ۔
عرصہ سے معلوم ایسا ہوتا تھا کہ شاید مرنے میں بھی سبقت کریں ۔ مگر مرضی الٰہی وہ بھی اُس دن
خانقاہ شریف میں چارپائی پر لیٹے رہے ۔ اور مجھ سے فرمایا کہ میرے واسطے بھی تم پوچھ لو
چنانچہ میں نے شب میں آپ سے عرض کیا کہ حضرت خادم میاں صاحب آپ کے برادرزادہ
ہیں ۔ فرمایا ہاں ۔ میں نے عرض کیا وہ آپ کے شرعی وارث بھی ہیں ۔ فرمایا ہاں ۔

میں نے عرض کیا جو کچھ آپ کا متروکہ ہے وہ پانے کی مستحق ہیں - فرمایا ہاں پانے کی مستحق ہیں
میں نے عرض کیا کہ آپ کے بعد سجادہ نشینی کے بھی وہی مستحق ہیں فرمایا ہاں میں نے عرض کیا سجادہ نشینی سے سلسلہ
جاری نہیں ہوتا ہے فرمایا ہاں توبہ کرالیں تاکہ سلسلہ قائم رہے پھر میں نے عرض کیا کہ بہت لوگ سلسلہ میں داخل ہونے کی
تمنا رکھتے ہیں - فرمایا جو داخل سلسلہ ہونا چاہیں اُن سے توبہ کرائی جائے چنانچہ صبح ہوگئی اُس وقت آپ کچھ
حرکت نہ کر سکتے تھے - صبح کو بہت مجمع ہوا - خانقاہ شریف آدمیوں سے بھری ہوئی تھی - اندر
حجرہ میں بالکل اندھیرا تھا - اس وجہ سے تمام دن چراغ جلتا رہا - لوگ آتے جاتے رہے یہاں تک
کہ دوپہر کا وقت قریب آیا - آپ نے مجھ سے فرمایا کہ آج کون دن ہے - میں نے عرض کیا کہ
آج جمعہ ہے - فرمایا وقت کیا ہے - عرض کیا دوپہر قریب ہے - فرمایا مجھ کو جمعہ پڑھاو دگر چونکہ
آپ حرکت نہ کر سکتے تھے میں نے لوگوں سے کہا کہ اب کوئی یہاں جمعہ کا ذکر نہ کرے اور خود
اُٹھ کر باہر نکل آیا اور لوگوں سے کہا اب میں جا کر غسل کر کے تیار ہوتا ہوں - سب لوگ
جمعہ کی تیاری رکھیں تو زوال آفتاب ہی پر میں جمعہ پڑھوں گا اور یہی کیا کہ اول ہی وقت نماز جمعہ
پڑھی - بعد نماز میں خدمت میں حاضر ہوا - اُس وقت سے آپ نے کلام کرنا بھی چھوڑ دیا تھا -
فقط سانس چل رہی تھی اور اللہ ہو کی آواز سانس لینے سے پیدا ہوتی تھی وہ ایسا وقت آگیا تھا
کہ جو حاضر ہو جاتا تھا وہ بے اختیار رو دیتا تھا - یہاں تک کہ لڑکے بھی جو آتے تھے وہ بھی رونے
لگتے تھے - یہ امر خیرآباد میں مشہور ہوا - بہت سے لوگ جو آپ کے خلاف شہر میں تھے وہ
یہ سن کر آئے اُن کو بھی اثر اس کا ہوا اور بہت کثرت سے لوگ داخل سلسلہ ہونا چاہتے تھے
آپ کا ہاتھ پکڑ لیتے تھے اُن سے توبہ کرائی جاتی تھی - بہت سی عورتیں بھی بیعت کے واسطے حاضر
ہوئیں آپ کے دست مبارک میں کپڑا دیدیا جاتا تھا - وہی کپڑا عورتیں پکڑ لیتی تھیں اور
توبہ کر لیتی تھیں یہاں تک کہ شام کا وقت آگیا - میں آپ کے سرہانے بیٹھا تھا میں نے لوگوں
سے پوچھا کہ معلوم ہوتا ہے کہ شام ہو گئی ہے لوگوں نے کہا ہاں مغرب کی اذان ہو گئی میں گھبرا کر
اٹھا مسجد میں گیا - تو مولوی عبدالصمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ نماز مغرب پڑھا رہے تھے

تمام صحن مسجد لوگوں سے بھرا ہوا تھا۔ ایک رکعت ہو چکی تھی میں نماز میں شامل ہو گیا۔ مولوی عبد الصمد صاحب بعد عرس حضرت شیخ الاسلام کی قل کی رات کو اسٹیشن پر گئے۔ سب لوگ ساتھیوں کو ریل پر سوار کرد یا اور اُن سے کہا میرا پیر نہیں اُٹھتا سوار ہونے کو۔ پھر خیر آباد پلٹ آئے تھے۔ یہ کرم تھا آپ کا کہ اُن کو دولت شراکت حاصل ہو گئی۔ الغرض میں مغرب کی فرض و سنت پڑھ کر فوراً حجرہ شریف میں حاضر ہوا اور سرہانے آپ کے بیٹھ گیا۔ اُس وقت بھی ایک آدمی نے آپ کا ہاتھ پکڑ کر توبہ کی جب اُس نے ہاتھ اُٹھایا آپ نے زور سے (اللہ ہو) کہا اور (ھو) کے ساتھ آپ واصل بحق ہو گئے

انا للہ وانا الیہ راجعون ۝

جو لوگ بیعت کو حاضر تھے وہ افسوس کرنے لگے کہ اب کیا کریں۔ میں نے کہا جو تھا وہ ہو چکا اور رضائی آپ کو اُڑھادی اور باہر نکل آیا۔ اور لوگوں سے کہا کہ آج حضرت شیخ الاسلام نے اپنی قوت ظاہر کر دی کہ ہم نے اسی کو جگہ دی تھی جو آفتاب تھا مگر عمر بھر حجاب میں چھپا رہا۔ آخر وقت وہ حجاب اُٹھ گیا اور ظاہر ہو گیا کہ یہ آفتابِ عالم تاب تھا۔ لوگوں کو نظر نہ آتا تھا۔ مگر جو لوگ اہلِ نظر تھے وہ آپ کی بہت تعظیم کرتے تھے۔

الغرض بعد وصال شریف کے گھر سے مستورات نے کہلا بھیجا کہ حضرت کو مکان میں بھیج دو حضرت شیخ الاسلام بھی رات کو مکان میں رہے تھے تاکہ یہ آخر خدمت آپ کی ہم لوگ کرلیں۔ میں نے یہ کہا کہ ہم کو اندر پہنچانے میں کچھ عذر نہیں ہے۔ جیسا طریقہ عورتوں کا ہے کہ بے صبری کرتی ہیں روتی ہیں یہ باتیں نہ کی جائیں۔ سب نے اقرار کیا کہ کوئی امر خلاف شرع نہ کیا جاویگا چنانچہ آپ کا پلنگ شریف اُٹھا کر گھر میں پہنچا دیا۔ تمام رات گھر ہی رہے۔ صبح کو ارادہ غسل دینے کا ہوا مگر اس خیال سے کہ ریل لکھنؤ سے دوپہر کو آتی ہے اور تار فرنگی محل میں بھی دیدیا گیا ہے۔ فرنگی محل سے بھی لوگ آجاویں اور رسوری وغیرہ سے بھی لوگ آجاویں۔ سب شریک ہو جاویں اسی خیال سے دیر کی گئی اور نو بجے دن کے نہلانیکا قصد ہو گیا (اور وہی انجام بھی پایا)

یعنی ڈیرے میں جہاں حضرت شیخ الاسلام کو غسل دیا گیا تھا وہیں لحد کھودی اور اُسی تخت پر جو وہیں بچھا رہتا تھا آپ کو لٹا دیا اور رضائی مبارک جو اوڑھے ہوئے تھے اوپر سے اتار دی۔ میں نے دیکھا کہ آپ کے ہونٹ ہل رہے ہیں جس طرح پڑھتے میں ہلتے تھے اور اتنی حرکت ہونٹوں میں تھی کہ آپ کی ریش مبارک بھی ہل رہی تھی۔ مولوی عبد الصمد صاحب سرہانے آپ کے کھڑے تھے۔ میں نے اُن سے اشارہ کیا وہ قریب آپ کے جھک گئے اور منھ اُٹھا کر مجھ سے اشارہ کیا کہ ہاں جنبش ہو رہی ہے۔ میاں خادم حسین صاحب اگرچہ علیل تھے آپ میری داہنی طرف بیٹھے تھے آپ نے بھی لبِ مبارک کی جنبش دیکھی اور مجھ سے فرمانا چاہا میں نے ہونٹوں پر ہاتھ رکھ کر اشارہ کیا کہ کچھ کہئے نہیں اُنھوں نے سکوت کیا۔ حضرت رضی اللہ عنہ نے بھی اس کے بعد سکوت کر لیا۔ یہ فعل آپ نے ہم لوگوں کے اطمینانِ قلب دیدینے کو کیا تھا کہ ہم لوگوں کی طرح نہیں ہیں۔ واقعی حضرات اولیاء اللہ شہداء سے بھی مرتبہ میں بڑھے ہوئے ہیں اور اُن سے قوی تر حیات کے ساتھ موجود ہیں۔ الغرض غسل دیا گیا بعد غسل جو پانی آنکھوں میں رہ گیا تھا وہ میں نے ہونٹوں سے چوس لیا پھر تو جو لوگ وہاں موجود تھے سب نے جسمِ مبارک کا پانی چوس لیا اُسی پلنگ پر جس پر حضرت شیخ الاسلام کو اُٹھایا تھا وہ پلنگ بھی وہیں رکھا رہتا تھا اُسی پر آپ کو بھی کفن پہنایا منہ کھلا رکھا اور زنانے مکان کی ڈیوڑھی پر لے آئے۔ عورتوں کو خواہش ہوئی کہ آخر زیارت کر لیں۔ ہم سب باہر نکل آئے پردہ ہو گیا۔ عورتوں نے زیارت کر لی اور اندر چلی گئیں۔ دروازہ کھلوایا گیا۔ حاضرین نے بھی زیارت کر لی بعدہٗ کفن سے منھ ڈھانک دیا گیا اور مدینۂ طیبہ کی پوشش جو حضرت شیخ الاسلام کے مزار پر عرس میں ڈالی جاتی ہے وہ آپ پر ڈال دی گئی اور جنازہ تیار کر کے باہر نکالا۔ شاہ علی حسین صاحب کچھوچھہ شریف کے پیرزادہ بھی عرس میں آئے تھے وہ بھی کھڑے ہوئے تھے اُنھوں نے قوالوں سے فرمایا کہ حضرت شیخ سعدی علیہ الرحمۃ کی یہ غزل پڑھو کہ

سروِ سیمینا بصحرا می روی — سخت بے رحمی کہ بے ما می روی

اے تماشا گاہِ عالم روئے تو — تو کجا بہر تماشا می روی

دیدۂ سعدی و دل ہمراہِ تست — تا نہ پنداری کہ تنہا می روی

گھر کے قوالوں نے بلا مزامیر اس غزل کو شروع کیا اُس وقت ایسی حالت لوگوں پر طاری تھی کہ بیان نہیں ہو سکتی۔ درگاہ کے پھاٹک کے باہر لوگوں کی یہ حالت تھی کہ گرنے لگے۔ قوال بھی روتے تھے اور بیہوش ہو رہے تھے۔ گرے پڑتے تھے میں نے روک دیا کہ چل نہیں سکتے ہیں۔ لوگ بڑے مخدوم صاحب قبلہ کے مزار تک کیسے جائیں۔ بدقت جنازۂ مبارک بڑے مخدوم صاحب قبلہ کے مزار تک پہنچا۔ اور وہاں سے نکل کر حضرت چھوٹے مخدوم صاحب قبلہ کے آستانہ کی جانب چلے اُس وقت ریل لکھنؤ کے آگئی تھی۔ حضرت مولانا عبدالوہاب صاحب معہ چند حضرات فرنگی محل کے آکر شریک ہو گئے۔ اور بہت لوگ ریل سے اُتر کر شریک ہوئے۔ جنازہ شریف کو حضرت چھوٹے مخدوم صاحب کے آستانہ سے مکان پر لائے۔ حضرت خادم میاں صاحب قبلہ مرحوم چلنے سے معذور تھے وہ پھاٹک میں بیٹھے رہے۔ پھاٹک کے اندر شریک ہوئے۔ مزار شریف کے صحن میں نماز پڑھی گئی۔ بعد نماز قبر شریف تیار تھی۔ وہاں آپ کو لے آئے مولانا عبدالوہاب صاحب خود قبر میں اُترے آپ کو قبر شریف میں اُتارا۔ بعض لوگوں نے خواہش کی کہ آپ کا منہ کھولا جائے ہم بھی زیارت کر لیں مولوی عبدالوہاب صاحب نے فرمایا کہ بعد کفن میں منہ چھپا دینے کے پھر کھولنے کا حکم نہیں ہے یوں ہی زیارت کر لو۔ جب مٹی دیدی گئی اُس کے بعد جو لوگ حاضر تھے آپ کی تعریف کرنے لگے مولوی محمد حسین صاحب الہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ نے اس وقت فرمایا نسبت قلب کی تو اللہ تعالیٰ ہی جانتا ہے۔ میں نے بہت سے درویشوں کو دیکھا ہے اُن کی نشست و برخاست یا کلام سے ہوئے درویشی ظاہر ہوتی ہے۔ تمام عمر میں میں نے آپ ہی کو دیکھا کہ کسی طرح اظہار درویشی نہ ہوتا تھا اور حضرت مولانا عبدالوہاب صاحب نے فرمایا دنیا اچھے لوگوں سے خالی ہو گئی حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فیوض برکات سے اس امت

میں اچھے ہوتے رہیں گے مگر ہم کو جن سے تعلق تھا اُنھوں نے پردہ کر لیا - یہ ہم کو البتہ ملال ہے ایسا ہی جو لوگ اچھے تھے وہ آپ کے مرتبہ شناس تھے - چنانچہ ایک حافظ صاحب بریلی کے رہنے والے قاری بھی تھے اور تارک بھی تھے وہ بھی حیات میں آپ سے مل گئے تھے اُنھوں نے تعزیت میں مجھ کو کارڈ لکھا - اُس میں یہ جملہ مختصر لکھا کہ افسوس ایسا خدائے تعالیٰ کے رازداروں کا چھپانیوالا دنیا سے پردہ کر گیا - آپ اکثر یہ جملہ فرما دیتے کہ اس جرے تو کیوں نہ بسائے اس کا حال آپ کے وصال کے دن ظاہر ہو گیا - وصال کے دن خوشبو پیدا ہوئی کہ جو لوگ خیرآباد کے آپ کے خلاف تھے وہ بھی افسوس کرتے تھے کہ یہ حال پہلے ہم پر ظاہر نہ ہوا ورنہ بیعت کر لیتے - مزار مبارک پر کثرت سے لوگ زیارت کو حاضر ہوتے تھے - چنانچہ بعد وصال کے بہت جلد مزار مبارک کی بھی تعمیر ہو گئی اور اُس میں فقط آپ کے مریدین ہی کا روپیہ لگا - اور کسی کا ایک حبہ تک نہیں لگا - احمد سعید خاں صاحب رئیس دادوں نے ایک ہزار روپیہ دیا یہ بھی آپ کے مرید تھے اور مجھ سے فرمایا کہ ہمارے بھائی وغیرہ سب رئیس ہیں ایسے کاموں کے واسطے ہم سے بھی روپیہ لیتے ہیں - ہم بھی اس کی تعمیر کے واسطے اُن سے چندہ لیں گے مگر میں دادوں گیا تو خاں صاحب مرحوم نے مجھ سے فرمایا کہ زندگی میں آپ کسی سے کچھ نہ لیتے تھے - آپ کے مزار شریف میں بھی مریدوں ہی کا روپیہ لگنا چاہیئے - اس خیال سے میں نے چندہ نہیں کیا -

## جناب حاجی غلام محمد خاں صاحب تعلقہ دار تعلق اسلمی چشتی نظامی فخری سلیمانی حافظی

اسلمی مدظلہ العالی راوی ہیں اور فرماتے ہیں :- کہ یکم ذیقعدہ ۱۳۲۰ھ سے حضور اپنے وصل کے مختلف طریقہ سے اطلاع فرماتے رہے - منجملہ اس کے ایک دن حضور گھر میں تشریف رکھتے تھے - یکایک بڑے حضرت صاحب قبلہ کے مزار شریف کی طرف اشارہ فرما کر فرمانے لگے - کہ آپ بلاتے ہیں ہم جائیں گے - مستورات جو اُس وقت حضور کی خدمت میں حاضر

بھیں عرض کرنے لگیں کہ آپ یہ کیا فرماتی ہیں حضور نے ارشاد فرمایا کہ تم نہیں دیکھتے ہو ہم دیکھتے ہیں مزار شریف سے بڑے حضرت صاحب قبلہ جھانک کر فرمارہے ہیں کہ اب چلے آؤ۔

## حاجی میاں صاحب قبلہ کی دوسری روایت

۱۸ ذیقعدہ ۱۳۲۲ھ کی صبح کو میں بھی حاضر خیرآباد شریف ہوا اور میرے والد صاحب پہلے سے حضور کی خدمت میں حاضر تھے۔ حضور کو دورہ سخت تھا اور انتہائے زیادہ تکلیف تھی چونکہ وصال کے متعلق مفصل حالات مولوی ہادی علی خاں صاحب کی زبانی لکھے جا چکے ہیں اس واسطے زیادہ وضاحت کی اب ضرورت نہیں یہ واقعہ جو میری آنکھ کے سامنے گزرا ہے اور ممکن ہے کہ اس کا علم مولوی ہادی علی خاں صاحب کو نہ ہو اس لئے اُس کا لکھنا ضروری خیال کرتا ہوں۔

یعنی ۱۸ ذیقعدہ کو ظہر کے بعد سلسلۂ عالیہ حافظیہ میں داخل ہونے کے واسطے بہت زیادہ تعداد میں لوگ آرہے تھے اور حضور کی حالت استغراقی بہت بڑھی ہوئی تھی۔ صرف اوقات نماز پر حضور کو اس قدر ہوش ضرور آجاتا تھا کہ نماز ادا فرما لیتے تھے۔ مولوی ہادی علی خاں صاحب نے میرے والد کے ساتھ آکر میرے سامنے عرض کیا کہ سلسلہ میں داخل ہونے کے واسطے بہت آدمی حاضر ہوئے ہیں۔ خادم میاں صاحب کو اجازت دیدیجائے کہ وہ سلسلہ میں داخل کرلیں اور بڑے حضرت صاحب کے ہاتھ میں ہاتھ دیدیں۔ حضور نے یہ سُنکر فرمایا کہ ہم کہہ تو دینگے مگر باہمی اختلاف رونما ہو جائیں گے۔ پھر تھوڑی دیر خاموش رہ کر فرمایا کہ

ہادی علی خاں تمھیں حضرت صاحب قبلہ کے ہاتھ میں ہاتھ کیوں نہیں پکڑوا دیتے۔

اور پھر خاموش ہو گئے۔ ۱۹ تاریخ ماہ ذیقعدہ کی صبح کو حضور کو سخت دورہ شروع ہوا۔ اور میرے والد حضور کی چارپائی کے سرہانے کا پایہ پکڑے ہوئے بیٹھے تھے۔ اور میں والد صاحب کے قریب تر کھڑا ہوا تھا اُس وقت حضور نے آنکھ کھول کر فرمایا کون احمد سعید خاں پھر ارشاد ہو

کہ یہ روح اس قالب میں رہ کر بہت عرصہ تک جو کچھ کرنا چاہیئے تھا کرتی رہی اور یہ روح عنقریب اس قالب سے جدا ہونے والی ہے۔۔ پھر اس روح کو اس قالب سے کچھ تعلق باقی نہیں رہے گا۔ اور یہ روح قیامت تک تم لوگوں کی بہبودی کے واسطے سرگرداں رہے گی

بہ نمائے رُخ کہ مطلعِ صبحِ صفاست ایں
آئینۂ جمال نمائے خداست ایں

محررہ اضعف عباد اللہ الاحد۔ احقر العباد دین محمد فراغت یافتہ اہلمد
سابق سنیچر درگاہ شریف بہرائچ ساکن نان پارہ مقیم حال بہرائچ محلہ بڑی ہاٹ

([illegible]ھ)

چشمِ مستِ یارِ من کارِ خدائی می کند — در لباسِ ماہ رویاں مصطفائی می کند
گہ محمد گشتہ بنیادِ ضلالت میکنی — گہ بشکلِ مرتضےٰ مشکل کشائی می کند
کعبۂ مقصود محرابِ خمِ ابروئے تو — بر درِ پاکِ تو عالم جبہ سائی می کند
گاہ ربِ کعبہ گاہے صورتِ خوبِ صنم — ہر دم از شکلِ دگر جلوہ نمائی می کند
گاہ در بازار کنعاں رفتہ یعقوب وار — گہ بملکِ دل بری جلوہ نمائی می کند
گاہ خواجہ سنجری گاہے سلیماں گشتہ — حافظم گشتہ گہے حاجت روائی می کند

## تبصرہ حالاتِ وصال اور دیگر حضرات کے واقعات کے متعلق قبل وصال احقر مؤلف کی معلومات سابقہ و حال کا حال معہ دیگر اقوال

### حضرات اولیاء کا پہلے سے اپنے وصال کے وقت سے باخبر کرنا

آستانہ پر تو شروع ماہ ذیقعدہ شریف ۱۳۲۰ھ سے آثارِ وصال نمایاں ہوئے مگر کھیچوند ضلع اٹاوہ کی جامع مسجد میں نو ماہ قبل سے ہمراہ جانے والے تحفہ کی تحفہ سازی خفیہ عمل میں آ رہی تھی

معلوم ہوتا ہے کہ سرکار مولانا کو ایک سال قبل سات سجدوں والی رخصتی ماہ ذیقعدہ ۱۳۱۹ھ سے آثار معلوم ہو گئے تھے۔ یا معلوم کرا دیے گئے تھے۔

بوالعجب کارِ حافظ اسلم — عقل عاجز و گم شدست دلم

## آداب طالب صادق با شیخ حاذق یا خلیفہ با حضرت مستخلف کا بہترین نمونہ

اس ادبِ سرکار اسلمی کے قربان کہ آپ نے اپنے آپ کو مزار شریف سرکار حافظیہ میں دفن کرنے کی ممانعت فرمائی تاکہ بعد انتقال بھی قیامت تک آداب اسلمیہ و حافظیہ کا منظر قایم رہے۔

آپ تھے متاخرین میں بے شک مگر عادات و اطوار بالکل مسبوقین متقدمین کے رکھتے تھے۔

چنانچہ حضرت ابوالحسن خرقانی رضی اللہ عنہ نے بھی اپنے آخری وقت میں ایسا ہی نمونہ بنایا ہے۔ کہ اپنی قبر شریف تیس گز گہری کھدوانے کی وصیت فرمائی لوگوں نے وجہ پوچھی تو فرمایا کہ بسطام کی سرزمین جہاں آپ کے حضرت شیخ مولانا بایزید بسطامی مدفون ہیں خرقان کی سرزمین سے تیس گز نشیب میں واقع ہے۔ یہ بسیار ادب حضرت شیخ کی ہدایت ہے جس کی ہر صوفی و متصوف کو حاجت ہے

اے تصوف ہمہ ادب باشد — خیر بے ادب حطب باشد

اور صوفی کو اس لئے ادب کی ضرورت ہے کہ وہ جس میں فانی ہوتا ہے بالکل وہی ہو جاتا ہے جہاں وہ وہی ہونا ظاہر کر دیتا ہے کہ وہ اظہار تفرقہ سے رونما ہوتا ہے۔ ترقی کم سے کم بند ہو جاتی ہے۔ اسی لئے پیشگاہ بندگان حضرت مولانا روم سے یہ ہدایت کی جاتی ہے کہ

اے برادر بے نہایت درگہیست — ہر چہ بروے می رسی بروے مایست

مگر ان آداب کو ملاؤں کے ادبِ مصنوعی سے کوئی مماثلت نہیں ہے۔ گو وہ محمود ہی کیوں نہ ہو۔

دین محمد عفی عنہ

آنکہ از نازش دل و جاں خوں بود　　　چوں کہ آید در نیاز او چوں شود

## محافل اعراس پیران عظام کی اظہار عزت اور اُن کی شرکت کا اعلان فضیلت۔ و برائے تکمیل شوق حاضری برداشت ذلت اور آخر مقام عبدیت محضہ کے دکھلانے کی حکمت

۱۶ ذیقعدہ ۱۳۲۰ھ کی محفل افتتاحی عرس شریف سماع میں شرکت کے لئے جو سرکار اعلیٰ کو بہت بے حد ضعف ثابت ہوا ہے اور آپ میاں وزیر صاحب کی گود میں آئے گئے ہیں وہ کمال اظہار ضعف نہیں تھا بلکہ وہ تبلیغ تھی جو ضعف کے پیرایہ میں لائی گئی۔ ورنہ ضعف آپ کے قوی تصرف کے مقابلہ کی کب تاب لاسکتا تھا کہ وہ مبارک تبلیغ یہ تھی۔ کہ محافل عرائس بزرگان سلسلہ بالخصوص حضرت شیخ کی شرکت خواہ مخواہ لازمی ہے۔ اگر اُن کی حاضری میں کچھ ذلت اور دقت بھی ہو تو وہ گوارا کرنا چاہیئے۔

کون متصرف ہو کس پر کس لئے　　　بس وہی حق ہے تصرف کے لئے

اور عدم تصرف کا اعلیٰ مقام عبدیت کا منظر واقعیہ اپنے طالبین صادقین کو خود نمونہ بنا کر دکھلانا تھا وہ نمایاں کر دیا گیا۔ اور دکھلا دیا گیا کہ ہمارا انتقال مقام اعلیٰ اور ارفع عبدیت پر پہنچ کر ہوا ہے

ادا ایسی کہ جس پر دل فدا ہے　　　روش ایسی کہ عالم مبتلا ہے

ابتدائی طالبین کو جو اُلجھن اس حکایت کو پڑھ کر ہوتی وہ اس تفسیر و تبصرہ سے دفع کی گئی ہے بزمانہ پیری یعنی بزمانہ آخر سرکار سلیمانی نے پالکی پر بیٹھ کر سفر مہار شریف ناپسند فرمایا تھا اور تونسہ شریف ہی میں عرس ہونے لگا تھا۔ وہ صاحب ناز کا اظہار ناز تھا اور بہت صحیح اور بجا تھا اور وہی سرکار سلیمانی جب سرکار اعلیٰ میں رونق افروز ہوئے۔ تو اُس کا یہ انداز تھا جو اوپر مذکور ہوا۔ یہ نمونہ صاحب ناز سے صدور نیاز کا ہے۔

---

## سرگروہ یا صاحب سجادہ یا مالکِ خانقاہ کا مہمانوں کے بعد کھانا کھانا۔

حضرت سب کو کھانا تقسیم ہو گیا میں شوربا لایا ہوں اسے آپ بھی پی لیں ۔ یہ الفاظ خود ہی شاہد ہیں کہ سرکار اعلیٰ بعد کل مہمانوں کی تقسیم طعام کے کھانا تناول فرمایا کرتے تھے ۔ اور وہ بھی محض اس لئے کہ مطلقاً نہ کھانا مخفی رہے ۔ اور پہلے بھی اور آخر میں یہ بالکل ظاہر کر دیا گیا کہ ہماری یہ شان ہی کہ

گر خوری یک لقمہ از ماکولِ نور      خاک ریزی بر سرِ نانِ تنور

یار کچھ کھانا نہیں جس سے ہے کام      عاشقوں کو کھانا پینا ہے حرام

مہمانوں کے طفیل میں یعنی انھیں کی وجہ سے کھانا کھانے کے یہی معنی ہیں ۔

## زہے مختاری اولیائے کرام

سرکار اعلیٰ نے میاں وزیر صاحب خدمتی سے استفسار فرما کر جب یہ معلوم کر لیا کہ سب کام عرس شریف کے ہو گئے تب ہی بخار بھی آ گیا اور بے ہوشی بھی آ گئی ۔ حتیٰ کہ آخر کا میلاد شریف بھی ختم کر کے عرس شریف کے ایام سے ایسا مل کر آپ نے وصال فرمایا کہ علیحدہ آپ کا عرس نہیں کرنا پڑا اور دونوں عرس بذریعہ توسیع ایام ایک میں مل کر ہونے لگے ۔ کیا اس کی نظیر مل سکتی ہے ۔ فنا اور بقا کا کیا بہترین نمونہ ہی ۔

محمد علی سے ملے حافظ اسلم      قوی ہیں دلائل مسلسل وبہیم

## نبض کی رفتار کے اعتبار سے حضرات کاملین کا حال حکماء کو نہ معلوم ہوتا

نبض کی رفتار کی بنیاد حرکتِ دل ہی اور حرکتِ دل یا ذکر حضرت دل ذکر حق ہے اور ذکر حق ضعف و قوت سے مافوق ہے تو درحالیکہ سرکار اعلیٰ کے نعش مبارک انتقال کے

دوسرے روز ذاکر ملے تو آپ کا حال آپ کی نبض سے کیسے معلوم ہو سکتا تھا۔ مولانا صاحب الہ آبادی نے سچ فرمایا تھا۔

کاملوں کی زندگی اور موت بھی کچھ اور ہے　　اُن کا اس عالم میں ہونا اور ہی کچھ طور ہے

## نظم سجادہ نشینی درگاہ حافظیہ سابقہ معہ تغیر و تبدل مابعد

### اور صاحبزادگان کی مختصر کیفیت و احوال

اولاً بہ تعمیل ارشاد سرکار اعلیٰ جناب حضرت سید خادم حسین میاں صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ بطور مجموعی صاحب سجادہ ہوئے مگر مرحوم نے بہت تھوڑے دنوں خدمت سجادگی کو انجام فرما کر وصال فرمایا اور زیر سایۂ اعلیٰ اندر حصار درگاہ شریف دفن ہوئے۔

تاریخ وصال شریف حضرت مرحوم مغفور ۵ ماہ رمضان المبارک ۱۳۲۱ھ ہے۔ گویا دس ماہ آپ نے خدمت سجادگی کو انجام فرمایا۔ اُس کے بعد جاذبۂ اعلیٰ نے آپ کو جذب کر لیا۔

تاریخ وصال (اغفر لی ۱۳۲۱ھ) سے برآمد ہوتی ہے۔

مرحوم کے وصال کے بعد بڑے حافظ صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ کے آستانۂ شریف کے حضرت میاں حافظ سید محمد امتیاز حسین صاحب قبلہ مدظلہ اور آستانۂ سرکار اعلیٰ کے میاں حافظ سید محمد حسن میاں صاحب قبلہ مدظلہ العالی صاحب سجادہ قرار پائے کہ ممدوحین کی دستار بندی بتوسط سرکار مولانا ہوتی۔ چنانچہ تا ایں دم ہر دو حضرات سلامت موجود ہیں

اور جناب سید ہادی حسن میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے بمقام حیدر آباد دکن وصال فرمایا اور وہیں دفن ہوئے۔

اور جناب حافظ سید تحمل حسین صاحب قبلہ خلف اکبر حضرت سید خادم حسین صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ نے بھی بتاریخ ۲ جمادی الثانی ۱۳۲۷ھ بمقام حیدر آباد دکن وصال فرمایا

اور یہیں دفن ہوئے۔ مادۂ تاریخ غفر ہو اللہ ہے
۱۳۲۷ھ

۱۳۴۴ھ میں حضرت سید محمد سعید عرف متوں میاں صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ کا وصال ہوا
جو قبرستان خاص موجودہ متصل کوٹھی موقوعہ خیر آباد شریف میں دفن ہوئے۔ تاریخ وصال
۲۲ ربیع المظفر ۱۳۴۴ھ ہے۔ فقرہ حی مغفور سے تاریخ وصال برآمد ہوتی ہے۔
۱۳۴۴ھ

اور اسی سال ۱۳۴۴ھ ہی میں حضرت میاں اشفاق حسین صاحب قبلہ رحمۃ اللہ علیہ
کا بھی وصال شریف ہوا جو حصار درگاہ شریف ہی کے اندر دفن ہوئے۔
تاریخ وصال ۹ جمادی الثانی ۱۳۴۴ھ ہے۔ ان جملوں سے تاریخ وصال برآمد ہوتی
ہے کہ د باللہ سید در اہل شباب فردوسیاں برسید۔
۱۳۴۴ھ

جناب سید عبد المجید عرف اوّو میاں صاحب قبلہ مدظلہ موجود ہیں۔
اور حضرت بشیر میاں صاحب قبلہ مدظلہ، موجود و مشغول بکار درگاہ ہیں۔

## قصیدہ در مدح حضرات صاحبزادگان پیرزادگان حافظیہ

حافظی پیرزادگان ہیں عجیب — مرض دل کے لئے ہیں سارے طبیب
اسلمی حافظی یہ شہزادے — جو کریں مان لیویں رب مجیب
چومئے پیر تو خدا مل جائے — ہیں یہ سادات بس شریف و نجیب
ان کی توقیر اسلمی عظمت — فوق تعظیم نائبی و منیب
دین ان کے دلوں میں گھر کرے — تب تجھے ہم کہیں گے نیک نصیب

## اہلیان خیر آباد کی نادانی کی مخالفت

آخر میں شہر کے لوگ جو اپنی نادانی سے سرکار اسلمی کے خلاف تھے وہ بھی معاملات
وصال شریف کا معائنہ کر کے دنگ ہو کر موافق ہو گئے اور بہت ان میں کے آخر وقت میں

داخل سلسلۂ حافظیہ ہو گئے تھے۔ کیونکہ محض یک جہتی مخالفت تھی وہی خود ہی مخالف تھے خود ہی موافق ہوئے سرکار اسلمی کے دل میں مخالفوں کا انقباض رکھنے کی کہاں جگہ تھی۔

جب خدا ہی کے لئے ہے دل کا گھر پھر تخالف غیر کا رکھیں کدھر

## سرکار مولانا پر سرکار اسلمی کا آخری کرم اور اس کی تفصیل

سرکار مولانا قبل سے حاضر عرس آخری منعقدہ ماہ ذیقعدہ شریف ۱۳۲۱ھ تھے حافظ محمد اسمٰعیل صاحب محمود آبادی شاگرد و مرید ہمراہ تھے اور احقر مولف بھی ۱۶ یا ۱۷ ذیقعدہ کو حاضر ہو گیا تھا درمیان میں سید اسرار حسین صاحب سہسوانی رحمۃ اللہ علیہ بھی آکر بعد زیارت سرکار اسلمی و ختم عرس چلے گئے تھے کہ یہ سید صاحب سرکار مولانا کے چچا زاد بھائی اور مرید تھے۔ اصل قصہ سرکار مولانا پر کرم سرکار اسلمی کا یوں ہی جس کے لکھنے کی صرف اس لئے ضرورت ہوئی کہ اب تک جس قدر مناقب واقعات وصال شریف بیان ہوئے ہیں اُن میں یہ اشارہ نہیں ہے کہ فیوضات آخری عین وقت وصال والے کدھر گئے اور کون کون صاحب اُس سے نہال کئے گئے اور نوازے گئے اور ان فیوضات کا انعام جلیل القدر سرکار اسلمیہ کی بابتہ تجویز نہیں ہو سکتا ہے کہ وہ قصہ اس طرح ہے کہ سرکار مولانا حاضر عرس رہے اور وقتاً فوقتاً سرکار اسلمیہ کی مزاج پرسی کے لئے حاضری بھی دیتے رہے۔ جب عرس ختم ہو گیا تو بتوسط سرکار مولانا زیارت اسلمی سے احقر مولف اور سید اسرار حسین صاحب سہسوانی کی ۲۰ ذیقعدہ کو سرفرازی ہوئی بعدہٗ اُسی دن کو بعد عصر درگاہ شریف خیر آباد شریف سے بغرض واپسی پھپھوند شریف و بہرائچ احقر مولف اور سرکار مولانا کی روانگی ہوئی کہ احقر مؤلف کی بہرائچ کو واپسی کی وجہ رخصت کا ختم ہونا تھا اور سرکار مولانا کی ایسے وقت نازک کی واپسی جن وجوہ سے خیال ہو سکتی ہے وہ یہ ہیں۔ اول یہ کہ جو تحفہ نو ماہ میں سرکار مولانا نے اپنی قیام گاہ پھپھوند میں تیار کیا تھا وہ سرکار اسلمیہ میں سفر آخر کے لئے پیش

کر چکے تھے دوسرے یہ کہ سرکار مولانا بدفعات اپنے حصہ کا کافی فیض سرکار اسلمیہ سے پا چکے
تھے اور یہ رسمیت بھی ہُ انی ہے کہ فیض یافتگان کے عین بوقت وصال حاضر رہنے کی چنداں
ضرورت بھی نہیں ہے بشرطیکہ فیض آخری دیا جانا نہ تجویز کیا جاوے۔ تیسرے یہ کہ ممکن ہے
کہ سرکار مولانا نے اس فیض آخری کو اپنے دل میں دیگر مستحقین دربار اسلمیہ کے حق میں ایثار
کیا ہو۔ بہر حال عرس ہو چکا تھا واپسی کی نیت سے احقر مولف اور سرکار مولانا اسٹیشن خیرآباد
پر معہ اسباب کے پہنچ گئے اور اسٹیشن پر نشست ہو گئی۔ دفعتاً احقر مولف کے سامنے سرکار
مولانا متغیر ہوئے۔ آبدیدہ ہوئے۔ اور گھبرا کر اٹھ کر کھڑے ہوئے اور بے اختیارانہ بلا لحاظ
اخفاو استتار کے جس کے کہ سرکار مولانا عادی تھے احقر مولف سے فرمایا کہ "تم جاؤ تمہاری
رخصت ختم ہوتی ہے۔ سوار ہونے کو میرا پیر نہیں اٹھتا۔ مجھ کو حضرت یاد فرماتے ہیں۔ میں
درگاہ شریف واپس جاؤں گا۔" چنانچہ نہایت تیزی کے ساتھ آپ واپس درگاہ ہوئے۔
اس واپسی کی تعجیل میں آپ نے اسباب کی بھی پروا نہیں کی جو بعدہٗ قلی وغیرہ کر کے درگاہ
بھیجا گیا اور میں واپس بہرائچ ہو گیا مگر اپنے اناڑی ہونے کی وجہ سے بہت متفکر تھا کہ سرکار
اسلمی کا یاد فرمانے کا حال اسٹیشن پر سرکار مولانا کو کیسے معلوم ہو گیا۔ نہ کوئی خط آیا نہ پیام
نہ کسی پیامبر کا آنا معلوم ہوا۔ الٰہی یہ کیا معاملہ ہے اور مجھ کو سرکار مولانا کی واپسی درگاہ اور
معاملات پیش آمدہ کی بابتہ دل ہی دل میں بڑی کُڈھ رہی۔ آخر کار وصال شریف اسلمی ہوا
اُس کی خبر مجملی مجھے بہرائچ میں دی گئی اور بعدہٗ تحقیق ہوا کہ جس وقت سرکار مولانا نے
اسٹیشن پر مجھ احقر سے فرمایا تھا کہ "مجھ کو حضرت یاد فرماتے ہیں" اُس سے چند ساعت
قبل سرکار اسلمیہ کی زبانِ مقدس سے کلمات مقدس مندرجہ ذیل نکلے تھے:

"مولوی صاحب پھپھوند کے پیرزادے ہیں اس لئے اُن کے چہرے کے سامنے
دم نکلنا باعثِ برکت ہے۔ لہٰذا اُن کو بلا لو۔"

مجھے یہ نہیں معلوم کہ ان کلمات کو کن کن حضرات نے سنا۔ مگر میرا راوی معتبر ہے اب یہ کہ

پھر مولانا نے کیسے ان کلمات کو اسٹیشن پر سُن لیا تو اس کا صرف یہ جواب ہے کہ تعلقات درمیانی سرکارِ اسلمیہ اور سرکارِ مولانا ٹیلیفون اور ٹیلیگراف سے کم زور نہیں تھے۔ اُس کے بعد زبانی حافظ مقصود علی شاہ صاحب خیر آبادی مقیم نان پارہ سے معلوم ہوا کہ سرکار مولانا آخر تاریخ وصال کو ورود فیوضات آخری سے اس طرح سرفراز کئے گئے کہ رعشہ اُن کے تمام جسم میں آگیا اگر پایہ دروازہ حجرۂ شریف وہ تھام نہ لیویں تو گر پڑیں۔ اور فیضیاب ہوکر جب سرکار مولانا حجرے سے باہر نکلے تو مدہوش تھے پیر کہیں رکھتے تھے پڑتا کہیں تھا۔

خدائے جہاں را ہزاراں سپاس      کہ گوہر سپردہ بگوہر شناس

اب یہ کہ کلمات سرکارِ اسلمیہ کی کیا تفسیر ہوئی جو اوپر مذکور ہوئی تو یہ تو ظاہر ہی ہے کہ اگر سرکار مولانا مودودی پیرزادے تھے تو خود سرکار اسلمیہ یقینی پیرزادے حضرت غوث الثقلین رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ کی اولاد میں نہیں تھے۔ اب رہا سرکار مولانا کے چہرے کے سامنے پرواز روح کا بابرکت ہونا یہ نقل بازگوں ہی۔ بات یہ ہے کہ سرکار مولانا بموجب الہام سرفراز کئے جانے والے تھے لہٰذا سرکار اسلمیہ نے جو عارف کامل معرفت تھے ان کلمات طیبات میں اخفار کے لئے کمال صفت استتار کو استعمال فرمایا ہی کہ اس اظہار سے میری یہ غرض بالکل نہیں ہی کہ میں فیضیابی آخری کا بالکل انحصار سرکار مولانا ہی پر کردوں بلکہ ہر اہل نے اپنی اہلیت کے موافق فیض آخری کا حصہ پایا ہوگا کیوں کہ سرکار اسلمیہ کے پاک ہاتھوں میں، تمام خزائن فیوضات کی کنجیاں تھیں کہی گیا تھی۔ مگر چوں کہ اس کا کچھ ذکر نہیں آیا تھا اس لئے میں نے اس ذکر کو تحریر کر دیا تاکہ نہ معلوم ہو کہ دربار حافظیہ میں فیوضات کی کبھی کمی رہی ہی۔

اسلمی ادنےٰ غلاموں کے لئے
بس سلیمانی خزانہ وقف ہے

دین محمد عفی عنہ

## لفظ ہو کے ساتھ اسلمی پرواز روح پر فتوح ہوا اور زبان سے

## پورا کلمہ (اللہ ھو) برآمد ہوا

یہ کلمہ گوئی آپ کی زیادہ تر سامعین کی اطمینانِ قلبی اور تعلیم کے لئے تھی، ورنہ سرکار اسلمیہ کی پاک منزل مافوق الذکر حضرت مذکور کے ساتھ تھی۔ اور ممکن ہے کہ حضرت ذات نے خود ہی آپ کا اسم اصلی آپ کی زبان مقدس سے پکڑوا دیا ہو۔

مطلق آں آواز خود از شہ بود  گرچہ از حلقوم عبداللہ بود

کیوں کہ آپ نے اپنی اس عالم کی زندگی میں مقام مافوق ذکر و یاد بود حاصل فرمالیا تھا جس کی مصداق یہ بیت ہے:

غبارِ خاطرِ عشاق مدعا طلبی ست  بخلوتیکہ منم یاد دوست بے ادبی ست

## بوقت غسل نعش سرکار اسلمیہ کے لبہائے مبارک میں یہ جنبش ذکر دیکھی گئی جس جگہ ریش مبارک بھی ویسی ہی متحرک تھی

یہ منظر آپ نے اس لئے دکھلایا کہ یہ یقین کامل ہو جاوے کہ حضرات اولیاء بھی مثل حضرات انبیاء علیہم السلام کے اپنی اپنی قبروں میں زندہ اور مشغولِ ذکر رہتے ہیں۔ اور بعد وصال ان حضرات کو ایسی قوت عطا ہو جاتی ہے کہ اگر چاہیں تو مردوں کو بھی زندہ کر دکھاویں

ہیں کہ اسرافیلِ وقت اند اولیا  مردہ را زیشاں حیاتست و نما

ہرگز نمیرد آں کہ دلش زندہ شد بعشق
ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

دین محمد عفی عنہ

# سماع بلا مزامیر ہمراہ جنازہ مبارک

یہ قدیم سنت پیرانِ عظام ہی بعض اوقات مزامیر بھی شامل رہے ہیں اور اگر نفس مزامیر میں کلام ہو تو وہ ہر جگہ مرعی رہے گا بہر حال اس سماع کا جو حال تھا وہ لکھا گیا ہے مقصود بحث مزامیر نہیں ہے۔

چشتیہ جب اپنے مرنے میں بھی سنتے ہیں سماع          حد لگانے میں انھیں معذور رکھنا چاہئے

# جو لوگ اچھے تھے وہ آپ کے مرتبہ شناس تھے

۱- چنانچہ بیہقی زمانہ سرکار مولانا آپ کے مرید و محبوب و مجاز خلیفہ تھے اور ممدوح نے مشاہدہ کے ساتھ اُن کو شیخان عرب و عجم پر ترجیح دی۔

۲- اور مولانا ہادی علی خاں صاحب سیتاپوری آپ کے مرید خلیفہ مجاز تھے۔

۳- مولانا محمد حسین صاحب الہ آبادی رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کی انخفاء نفس فقیری کا اعتراف کیا۔

۴- مولانا عبدالوہاب صاحب فرنگی محلی لکھنوی نے آپ کے جنازہ کی نماز پڑھائی قبر میں اُتارا اور آپ کے انتقال سے اچھے لوگوں سے دُنیا خالی ہو جانے کا صریحی الفاظ میں اعتراف کیا۔

۵- حضرت شاہ علی حسین صاحب کچھوچھوی نے سماع میں جو فرمائش کی اُس میں آپ کی بڑائی تھی۔ اور حضرت کے انتقال کے ساتھ خود طالبِ موت ہوئے۔

۶- جناب مفتی محمد علی شاہ صاحب لکھنوی رحمۃ اللہ علیہ آپ کے عاشقِ زار تھے۔

۷- حضرت نوشاہ میاں صاحب جیٹھہ شریف رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کو افضل جانا اور ہمیشہ معترف بزرگی رہے۔

۸۔ حضرت مولانا فضل الرحمٰن صاحب گنج مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ نے آپ کی کرامت سروری والی کو تسلیم کیا اور اپنے مرید کو حاضری خیرآباد شریف کی ہدایت فرمائی۔

۹۔ حضرت حاجی وارث علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ دیوہ شریف نے اپنے مریدوں کو آپ کے خلیفہ سرکار مولانا کی صحبت اور اتباع اور ملنے کا حکم دیا۔

حضرت منان خاں صاحب محبوب حافظی نے آپ سے مرتبہ مجازیت حاصل کیا۔ مولانا سخاوت حسین صاحب قبلہ عاشق حافظی نے آپ کو اپنا پیر یقین کیا وغیرہ وغیرہ اور احقر مولف کے مشاہدے میں اب بھی بعض بڑے بڑے رئیسان و نوابان آپ کی خانقاہ میں درویشانہ حال و قال میں مبتلا اور اذواق درویشی سے آراستہ موجود رہتے ہیں۔ حالانکہ متمولان اہل دنیا کو درویش بنانا بڑا مشکل کام ہے۔

پھر آپ کے وحید العصر اور قطب ہندوستان ہونے میں کیا شک رہا۔ بے شک آپ کے وقت میں آپ کا کوئی مثل نہیں تھا۔ البتہ آپ کا فقر بہت سخت اور روش طریقت آپ کی جو متقدمین اور سابقین کے انداز پر تھی ضرور زمانہ کے سہل پسند درویشی کے مقابلہ میں ناقابل برداشت معلوم ہوتے تھے اور خلیفہ سازی کی ہنگامہ آرائی نہیں تھی اس لئے عام مخلوق نے آپ کے عرفان میں غلطی کی اور بعض خواص بھی چوک گئے اور قبائے حق تعالیٰ میں آپ پوشیدہ رہے جس کی اصلی وجہ آپ کی ناپسندی ہنگامہ آرائی مخلوق تھی۔

نعش پاک کے ہمراہی حضرات صاحبان مکاشفہ نے کتمان سے کام لیا ورنہ یہ بھی تحریر ہو جاتا کہ جنازہ کی معیت میں کن کن بزرگان معظم کی پاک روحیں ہمراہ تھیں۔ فقط

اے مثل تو در حسن بشر خوش بشرے نیست
خوبی کہ تو داری صنما در دگرے نیست

دین محمد عفی عنہ

# اکثر آپ فرمایا کرتے تھے کہ - اس جرے تو کس نہ لیسا ئے

یعنی جب خوب جلے گا تو ضرور خوشبو پھیلیگی

اس سے اس بو اللہ کی طرف بھی اشارہ ہی جو عشق الٰہی میں بھن جانے کی وجہ سے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قلب پاک سے بھنتے ہوئے گوشت کی طرح آتی تھی مگر لوگوں کا شامہ اُس کو بہت خوشگوار اور خوشبودار بنا لیتا تھا۔

نیز اُس خوشبو کی طرف بھی اشارہ ہے جو حضرت محبوب الٰہی رضی اللہ عنہ کے دربار میں آیا کرتی تھی جس سے بادشاہ زادہ اور وزرا متحیر ہو جاتے تھے اور بعض وقت وہ یہ بھی سراغ لگایا کرتے تھے کہ یہ کس عطر کی خوشبو ہی۔

اللہ تعالیٰ جل شانہٗ نے آپ کو بھی اس خوشبوئے عشقیہ سے سرفراز کیا تھا مگر حضراتِ مجلس اس کا اندازہ کثرتِ مزاولت سے نہیں کر سکتی تھی جس کا اندازہ بعد وصال شریف غالباً ہوا ہو گا - اتفاق سے جب آپ کا وصال شریف ہوا تب واپسی کے لئے وہ خوشبو چلی اور اُس نے ہوا میں مل کر صعود کیا تو شہر والوں کو اُس کا احساس ہوا اور وہ یہی کہ روح افزا تھی اس لئے لوگ سرکار اعلیٰ کی طرف مائل ہو گئے۔ مگر اب کیا علاج تھا۔

مثل:- کہ بعد از جنگ یاد آید بر کلۂ خود می باید زد - یعنی جو گھونسہ یا داؤں جنگ کے بعد یاد آوے کہ یہ کیوں نہیں کیا تو اُس گھونسے کو اپنے ہی کلّہ پر مارنا چاہیئے یا اُس داؤں کو اپنے ہی اوپر کرنا چاہیئے۔

اسی مناسبت سے یہ مصرعہ آپ کے مزار شریف پر قوال گاتے ہیں اور دانشمند وجد میں آجاتے ہیں اور نادان ہنسی اڑاتے ہیں - کہ وہ مصرعے یہ ہیں۔

اگرچہ اس گلشنِ جہاں میں ہزار گل ہیں برنگِ دیگر     مگر تجھ خوشبوئے روح پرور صد افسوس تجھ کو دیکھا

یہ خوشبو بلسان حال یہ وعظ فرماتی ہوئی خیر آباد سے گئی ہو گی کہ

چیست توحیدِ خدا آموختن
خویشتن را پیشِ واحد سوختن

## تیاریٔ مزار شریف سرکار اسلمی میں سوائے مریدین کے کسی کا کچھ نہ لگنا

جناب احمد سعید خاں صاحب رئیس دادوں رحمۃ اللہ علیہ نے نہایت اچھا اجتہاد تیاریٔ مزار شریف میں غیروں سے چندہ نہ لینے کا کیا حالاں کہ جناب مولانا ہادی علی خاں صاحب قبلہ بخیال عجلت تعمیر مزار چندہ لانے کے لئے پہونچ گئی تھی کہ یہ اجتہاد خود ہی شاہد ہے کہ خاں صاحب ممدوح کو غیوریت سرکار اسلمیہ سے فیض حاصل تھا۔

خاکساران جہاں را بحقارت منگر    تو چہ دانی کہ دریں گرد سوارے باشد

حضرت شیخ کے کسی طالب کو خالی نہ سمجھنا چاہیئے۔ کیوں کہ اگر خالی سمجھنے کی عادت ہو جاوے گی تو کیا عجب ہے کہ خالی سمجھنے والا خالی رہ جائے۔ بلکہ جہاں تک ممکن ہو سب کو فیضیاب تصور کرنا چاہیئے۔ تاکہ اُس نیک گمانی سے گمان کنندہ بھی فیضیاب ہو جاوے

گر کسی کو خدا نے کچھ نہ دیا    ہم کو امید کیا ہے ملنے کی

## بڑے حضرت کا قبر سے جھانک کر چھوٹے حضرت کو بلانا

عورتوں میں چونکہ بالکل مادۂ نکتہ چینی نہیں ہوتا ہے اس لئے سرکار اسلمیہ نے حضرات اندرونِ خانہ سے سچا سچا حال کہہ ڈالا۔ اگر عورات میں سے کوئی صاحبہ دیکھنے کی طالب ہوتیں تو کیا عجب تھا کہ دکھلا بھی دیا جاتا مگر پھر شاید محمد حسن میاں صاحب کی طرح جذب گوارا کرنا پڑتا۔ جس پاک ذات کا بعد انتقال و وصال خیرآباد میں دفن ہو کر لکھنؤ میں نور علی خاں صاحب کی کوٹھی پر جانا ممکن ہے اُس کا اپنے مزار شریف سے اشارہ کرنا کیا محال ہے۔ میں حضرت حاجی میاں صاحب قبلہ کا ممنون ہوا کہ ممدوح نے حضرات اندرون خانہ

کی روایت میں سے کوئی اصلاح طبعی نہیں کی جس سے معاملہ میں غلط فہمی واقع ہو جاتی ہے اور اعلیٰ مراتب حضرات اولیاء پر پردہ پڑ جاتا۔

# اصرار مجازیت

بعض مشائخین کرام اور اولیائے عظام اپنی خلافت اور مجازیت کو بالکل مشیّت پر چھوڑ دیتے ہیں۔ وہی شان سرکار اسلمیہ کی بھی ہے اس تفویض میں بڑی دور اندیشی ہے کہ وہی خلیفہ و مجاز۔ خلیفہ و مجاز حق تعالیٰ ہو جاتا ہے اور مزید کوشش حضرت شیخ کو نہیں کرنی پڑتی ہے۔ اس معاملہ میں حضرت محبوب الٰہی رضی اللہ عنہ کا قول مبارک بہت غور کے قابل ہے کہ:

من امیر را می خواہم و خدا فقیر را

لہٰذا سرکار اسلمی سے اس معاملہ میں عدم اصرار اصرار سے بہتر تھا۔ العاقل تکفیہ الاشارہ

حضرت ہیں اگر چاند صحابہ ہیں ستارے　　　کس مرتبہ ممتاز ہیں شیدائے محمد

## کلمات طیبات بیر کار آسلمیۃ تخاطب جناب احمد سعید خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ

یہ روح اس قالب میں رہ کر بہت عرصہ تک جو کچھ کرنا چاہیئے تھا کرتی رہی اور یہ روح عنقریب اس قالب سے جدا ہونے والی ہے پھر اس روح کو اس قالب سے کچھ تعلق باقی نہیں رہے گا اور یہ روح قیامت تک تم لوگوں کی بہبودی کے واسطے سرگرداں رہے گی۔

من شدم عریاں ز تن او از خیال　　　می خرامم تا نہایات الوصال

ف۔ یہ احمد سعید خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو اپنے وصال شریف کی خبر بہت اثر ہو نچائی گئی ہے اور اُن کو کافی اطمینان دلایا گیا ہے کہ اُن کی دین و دنیا کی فلاح کی حضرت قیامت تک کوشاں رہیں گے۔ لوگوں کے ضمیر و اشارہ میں اولاً ممدوح کے خاندان والے تمار ہوں گے اس کے بعد مریدان و غلامان دیگر۔ یہ کلمات طیبات گویا ایک نوع کا حافظی قبالہ ہے جو بحق خاں صاحب ممدوح اور ان کے خاندان والوں کے لکھا گیا ہے۔ اور ناسوت اللطف ہو جانے کی منزل کی یافت کی طرف بھی اس میں اشارہ مندرج ہے جس سے تعلق نہ رہنا جسم کا جسمانیت سے نکل جانا ہے یعنی ثقلِ جسمی جاتا رہنا اور اُس کا لطیف ہو جانا۔ ایسے ہی کلمات آخر وقت میں حضرت مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اپنے احباب سے ارشاد فرمائے تھے اور بڑے حضرت حافظ صاحب قبلہ کا بھی بوقتِ آخر یہی ارشاد ہوا تھا۔ سُبحَانَ اللہ کیسی اعلیٰ درجہ کی آپ کی فنا و بقا ہے۔ اور جب آپ نے قیامت تک کے لئے اپنے آپ کو اپنے غلاموں اور اُن کے متعلقین کا مبتلا فرما دیا ہے تو غلاموں کا آپ کو بھولنا بڑے ستم کی بات ہے۔

جسم کی بے وابستگی سے تعظیم قبر شریف میں ڈھیل نہ ہونا چاہیئے۔ کیوں کہ جب جسم مثل روح کے لطیف ہو جاتا ہے تو اُس کی موجودگی ہر جگہ آسان ہو جاتی ہے۔

بس بزرگاں این گفتند از گزاف
جسمِ پاکاں عینِ جاں افتاد صاف

## غزل در مدح سرکار اسلمی

پشت پناہِ عالم حافظ محمد اسلم — اسمے تو اسم اعظم حافظ محمد اسلمؒ
سرکار لا سوائے ہنگامہ خدائی — با ذاتِ تو مُسلّم حافظ محمد اسلمؒ
در دل رسد دمادم از تو سہام بہم — من من نیم ہمانم اسمِ محمد اسلمؒ
بر شیخی تو نازاں عبدالصمد نہ تنہا — شیخ الشیوخ عالم حافظ محمد اسلمؒ

دینِ محمدیم از خود لقا بجویم
بہ تعینِ تو زیبا اسمے محمد اسلمؒ

## تاریخ وصال شریف کے اذکار

### نقل اس تاریخ کی جو دروازہ شریف پر کندہ ہے

حافظ محمد اسلم پیرِ رہِ طریقت — در واصلاں معظم در کاملاں مکرّم
ذیقعدہ بودہ جمعہ بیست و ہفتم[۲۷] پس از شام — کاین آفتاب گشتہ پنہاں ز چشمِ عالم
از رحلتش جہانے دل خستہ و دل افگار — وز ہجر اوست دلہا پُر خون دیدہ پُر نم

تاریخ انتقالش ہیدایت از وصالش
واصل بحق شد آخر حافظ محمد اسلمؒ

ف۔ یعنی جب حق تعالیٰ حضرت کے اسم گرامی کے ساتھ ملایا جاوے تو تاریخ وصال برآمد ہوتی ہے (حق حافظ محمد اسلم) بہر حال یہ معظم تاریخ بتلا رہی ہے کہ سرکار اسلمی ۱۳۲۰ھ

حق سے واصل ہو گئے۔ کوئی شبہ باقی نہیں رہا۔ اور یہ کہ آپ کی معظم شیخی غایت راست بازی اور سچائی سے آراستہ تھی اور آپ سزاوارِ منصبِ شیخی تھے۔

## افکارِ جدیدہ

الشیخ مولانائے عبدالصمد — سنہ ۱۳۲۰ھ

او حافظ محمد اسلم صاحب — سنہ ۱۳۲۰ھ

کہ بسے غیور بود — سنہ ۱۳۲۰ھ

[illegible]

کلی خلوت کرد — سنہ ۱۳۲۰ھ

یا

خلوت کلی کرد — سنہ ۱۳۲۰ھ

واہ شاہ شاہوری ہویست — سنہ ۱۳۲۰ھ

طالب او غالب گردید — سنہ ۱۳۲۰ھ

وآں شاہ باز لاہوتی سلیماں شد — سنہ ۱۳۲۰ھ

دین محمد عفی عنہ

برسوں سے سرکار اسلمی کو اپنے انتقال و وصال تامہ کی آرزو تھی اور حقیقت حقہ بھی بمشربِ عشقیہ اسی تاک جھانک میں تھی۔ آخر کار وہی ہوا جو چاہا جاتا تھا کہ اُس رازِ سربستہ کو غلامانِ اسلمیہ پیر کار مولانا روم رحمۃ اللہ علیہ نے افشا فرما دیا جس کا بیّن ثبوت یہ ہے کہ مولانا صاحب ممدوح کے بیت مندرجہ مثنوی شریف کے مصرعہ آخر سے آپ کا سالِ وصال بر آمد ہوتا ہے۔ جو ذیل میں ہدیۂ ناظرین کیا جاتا ہے

حرف صوت و گفت را برہم زنم
تا کہ بے ایں ہر سہ با تو دم زنم

۱۳۲۰ھ

عجب نہیں ہی کہ بعد انتقال لبعین وصال حضرت احدیت کا تخاطب باشارات بجانب محمد اسلمیہ اس حیثیت سے کہ آپ بالکل فانی فی رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تھے

یوں ہوا ہو کہ

آں دمے کز آدمش کردم نہاں      با تو گویم اے تو اسرارِ جہاں

یہ اخص الخاص خصوصیات ہیں۔ بااللہ حافظ محمد اسلم کے لئے۔

سنہ ۱۳۲۰ھ

بہ تصدق تعلق سرکار مولانا مؤلف کا بھی تعلق بندگانِ سرکار آسلمی قدیم معلوم ہوتا ہے جس کا یہ جملہ شاہد ہے جس سے آپ کا سنہ وصال برآمد ہوتا ہے۔

اسلمِ حافظ دلِ دینِ محمدی

سنہ ۱۳۲۰ھ

# اختتام

ذکرِ پاک اسلمیہ بحمد اللہ باحسنِ وجوہ ختم کیا جاتا ہے۔ اب یہ کہ کیا ان افکار مندرجہ ملفوظ ہٰذا نے واقعی کلّی احاطہ صفاتِ سرکار اسلمیہ کا کر لیا تو یہ دعویٰ کسی طرح نہیں کیا جا سکتا ہے۔ جس کے وجوہ مختصراً ذیل میں درج کئے جاتے ہیں:

**اوّل** یہ کہ حالات جو محض عنایات حضرات راویان سے ملے اور دستیاب ہوئے ہیں وہ بحالت مجموعی و نیز بلحاظ عمر شریف سرکار اسلمیہ و باعتبار مدتِ شیخی و زمانہ رشد و ہدایت بہت کم ہیں۔

**دوسرے** یہ کہ جس قدر دستیاب ہوئے ہیں اُن کا ہر تذکرہ اور ہر حکایت جن حضرت راوی سے موصول ہوئی ہے اُس میں اندیشہ و استعداد حضرت راوی کو یک گونہ مشارکت ہے۔ پس جہاں تک اخلاص نکل سکتا ہے اُس کا انحصار مطالعہ کنندہ حضرات کی زیرکی و تعقل پر منحصر ہے۔ علیٰ ہٰذا یہی حال تبصرہ و تشریح کا بھی ہے جو منجانب احقر مؤلف ہر ذکر و حکایت کے

تحت میں بالعموم بحرف (ف) لکھا گیا ہے۔

**تیسرے** یہ کہ پچیس سال بعد زمانہ وصال شریف کے یہ ملفوظ مرتب و مدون کیا گیا ہے اور قوت حافظہ یہاں تک حفظِ حالات پر حاوی ہو سکتی ہے وہ مخفی نہیں ہے۔ جس کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہے کہ خدانخواستہ ملفوظِ ہذا میں کوئی غلط روایت درج کی گئی ہے یا کوئی بے جا تعلق ضبطِ تحریر میں لایا گیا ہے۔ بلکہ یہ اُس خطا و نسیان کا اقبال ہے جس سے بچنا محال ہے۔ بہر حال کسی ملفوظ کے نہ ہونے سے اُس کا ہونا بدرجہا افضل ہے اور بالخصوص حالات و مناقب حضرات اولیائے کرام اور خاص کر حالات پاک حضرت شیخ جن پر کفر و ایمان طالبانِ صادقان کا دار و مدار ہے۔ بموجب ارشاد سرکار مولوی معنوی کہ

کیست کافر غافل از ایمانِ شیخ    کیست مردہ بے خبر از جانِ شیخ

لہذا یہ ملفوظ یہ ضرور بتلا سکتا ہے کہ سرکار اسلمیہ کے مجملاً حالات کیا تھے جن کی اقتدا کی جاوے یا جن کا جاننا ہر طالبِ صادق کو فائدہ بخشے۔

اور ان اذکارِ مسطورہ سے یہ بھی اندازہ ہو سکتا ہے کہ فقرِ حافظی اسلمی کی کیا رنگت تھی۔ اور فیوضاتِ فخری و سلیمانی جب حضرات حافظین رحمہم اللہ تعالیٰ علیہم میں رونق افروز ہوئے تو وہ کیسے گاڑھے پردوں میں مستتر کئے گئے تاکہ کوئی نا اہل اُن کو ہاتھ نہ لگا سکے اور کیسی معتدل اور عمدہ روش باہمہ اور بے ہمہ سے اُن کا نباہ کیا گیا۔ گو مقصود و مطلوب فیوضات مسبوق الذکر اپنی ذاتی صداقت و صرافت و لطافت کی وجہ سے بھی باوجود سرگرمی رشد و ہدایت ہمیشہ سے بہت محفوظ اور مصئون تھا مگر اخفاء بے مثل حضرات حافظین نے اُس کو مزید برآں بے مانند عروسیت دی۔ یہی وجہ خاص تھی کہ سرکارِ اسلمیت کے ساتھ زیادہ ہنگامہ آرائی رواجی نہیں پسند کی گئی تھی۔ اور چونکہ سلوک سرکار اسلمیہ نہایت چھاتی تو تھا باوجود اپنی آخریت کے اولیت رکھتا تھا یعنی آپ کی درویشی کا طرز بالکل متقدمین اور مسبوقین سے ملا جلا تھا۔ اس لئے پاک نسبت

اسلمیہ یک گونہ اپنے ناقابلِ برداشت اداؤں کے ذریعہ سے بھی رواجی ہنگامہ آرائیوں سے محفوظ رہی اور آئندہ بھی ایسی ہی امید ہے کہ کسی نااہل میں کبھی تحقق نسبتِ حافظی اسلمی نہ ہوگا کیوں کہ اس خاص طریق میں اس خاص نسبت پاک کا اللہ حافظ مکشوف ہو چکا ہے۔
مناقب اسلمیہ ہذا کی تسطیر میں یہ خاص احتیاط عمل میں آئی ہے کہ جو روایت یا حکایت یا تذکرہ جس لب ولہجہ میں جس طرح ملا ہے اُسی طرح درج کتاب کیا گیا ہے۔ البتہ تشریح اور تبصرہ اُس کا مطابق سمواتی تعقل زمانۂ موجودہ کیا گیا ہے۔ تاکہ معاملہ کی کافی وضاحت ہو جاوے اور تشکیک کی مدافعت رہے۔

اب رہے اخص الخاص معاملات سرکار اسلمیہ جو مافوق التحریر و تقریر ہیں وہ اُن پاک سینوں میں موجود و محفوظ و مدفون ہیں جن میں وہ منتقل کیے گئے تھے اگر اُن کی کھوج ہو تو اپنے آپ کو ذات مقدسہ سرکار اسلمیہ یا اُن ذوات مقدسہ میں فنا کرنا چاہئے صحیفۂ قرطاس کتابی محامد و تفصیل واقعی ولایت و شیخی اسلمیہ کا متحمل کیسے ہو سکتا ہے۔ چنانچہ عدم تحمل متذکرہ کے ثبوت کے لئے خفیف اشارہ بلسان حضرت مولانا جلال الدین رومی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کیا جاتا ہے کہ:

کفر و ایماں نیست آں جائے کہ اوست
زاں کہ او مغز است وایں دو رنگ پوست

اور یہ اشارہ بھی افہام تفہیم کے لئے ہے۔ اصلیت حضرتِ شیخ اس سے بھی بلند مقام رکھتی ہے۔

ایں صفت ہم بہر ضعف عقلہاست
با ضعیفاں شرح قدرت کے رواست

احقر مولف کے نزدیک آپ سب کچھ ہو کر کچھ نہ ہونے کے اظہار کے انداز میں بالکل بے مثل اور یکتا ہیں۔

بالآخر اس دعا پر یہ اختتام ختم کیا جاتا ہے کہ:

ہیں ید بیضا نما اے بادشاہ
صبح نو بکشا ز شبہائے سیاہ

آمین ثم آمین

**احقر دین محمد عفی عنہ** ۱۰ جمادی الثانی ۱۳۴۵ھ
یوم پنجشنبہ

## یادداشت

تعلیم و تعلم و اوراد و ظائف اور خانوادہائے متعدد جن میں اخذ بیعت کے سرکار اعلیٰ مجاز تھے اس کا مفصل اندراج مناقب حافظیہ میں موجود ہے اس لئے اس ملفوظ اعلیہ میں ان کا مکرر اندراج نہیں کیا گیا جس کی معافی باندراج مزید بیت آئندہ چاہی جاتی ہے کہ:

فریاد کی کوئی لے نہیں ہے — نالہ پابند نے نہیں ہے

دین محمد عفی عنہ

## سلام بر خواجۂ عالم حضرت سیدنا و مولانا سرورِ کائنات مفخر موجودات احمدِ مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم

سلام علیکم رسولِ کریم — بر امت حریص و رؤف و رحیم
سلام علیکم حبیبِ خدا — زہے بخشش و جود و خلقِ عظیم
بحقِ امام حسین و حسن — پناہ مرادہ ز شرِ رجیم
فریم سوئے او ہزاراں سلام — ہمیں کار دارم ز عہدِ قدیم

پناہِ غریباں شہنشاہِ دیں　　مرا دست دہ وقت امید و بیم
تو امید گاہ ہمہ عاصیاں　　نظر کن ز رحمت بہ حالِ سقیم
اگرچہ منم کافر و بت پرست　　بجز حب احمد ندارم ندیم
منم بندۂ عاجزِ اسلمی
ز عصیاں رہا کن بہ فیضِ عمیم

---

ببیں جمال اللہ در حسنِ بشر　　گر نظر داری تو عینِ حق نگر
نورِ مطلق جلوہ گر شد از رخت　　مرحبا صد مرحبا خیر البشر
در لبِ لعلِ تو اکسیرِ شفا　　ذرۂ کوئے تو خورشید و قمر
دین و ایمانم فدائے روئے تو　　از درِ خویشم سوئے جنت مبر
درد ما را نیست درمانِ دگر
خاکِ کوئے حافظی صندل بسر

اللہ حافظ

---

ما مونس و غمخوارہ بجز یار نداریم　　جز بندگیِ یار دگر کار نداریم
ما عاشقِ محبوب الٰہی و شکر گنج　　پروائے خم سقطی و عطار نداریم
ما مستِ الستیم ز میخانۂ وحدت　　با خرقہ و سجادہ و دستار نداریم
رفتیم بہ بتخانہ شکستیم بتاں را　　با نقش و نگارِ زجہاں کار نداریم
گو عاشقِ بدنام غلامِ شہِ حافظ
از خدمتِ پیرانِ جہاں عار نداریم
در جلوہ گاہِ حسنِ تو بینم تماشائے دگر　　جز تو ندارم در جہاں واللہ لیلائے دگر
صد بار آیم سوئے تو تا جاں دہم در کوئے تو　　جز ایں ندارم در دل جا تمنائے دگر

در حلقۂ گیسوئے خود دارد دو عالم مبتلا — ہر لحظہ دارد چار سو مفتون و شیدائے دگر
یک بار از رحمت بیں حالِ غریب بے نوا — خارِ مغیلاں میخلد ہر دم ز صحرائے دگر

بگزید عشقِ حافظم گردیدہ شد جان و دلم
ہر گز نہ یابم راحتے جز کوئے او جائے دگر

# شجرۂ منظوم بفکرِ تازہ سلسلۂ عالیہ چشتیہ حافظیہ سلیمانیہ نظامیہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

احداً لا الٰہ الا اللہ — سرمداً لا الٰہ الا اللہ
احمداً لا الٰہ الا اللہ — حیدراً لا الٰہ الا اللہ
حسناً لا الٰہ الا اللہ — واحداً لا الٰہ الا اللہ
سیدِ نامدار خواجہ فضل — معنیاً لا الٰہ الا اللہ
اے خلیلِ خدائے ابراہیم — سیرۃً لا الٰہ الا اللہ
یا امام سدید اہلِ دلاں — کرماً لا الٰہ الا اللہ
یا امیں رازدار سرِ احد — مرشداً لا الٰہ الا اللہ
خواجہ ممشاد علو دینوری — رفعتاً لا الٰہ الا اللہ
قدوۃ الدین قوۃ الاسلام — ناصراً لا الٰہ الا اللہ
خواجہ اسحاق خواجۂ عالم — خصلتاً لا الٰہ الا اللہ
احمد و ہم محمد چشتی — دائماً لا الٰہ الا اللہ
یوسفِ حسنِ عالمِ عرفاں — صورتاً لا الٰہ الا اللہ
مایۂ ناز خواجہ مودود — موجداً لا الٰہ الا اللہ

اشرف الخلق شیخ شاہِ شریف | شرفاً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
لمعۂ نور خواجہ عثماںؔ | باطناً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
سیّد الاولیا معین الدیں | مشرباً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
قطبِ دین و فرید گنج شکر | مظہراً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
دستگیرِ ہمہ نظام الدین | قدرتاً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
اے چراغِ ہُدا نصیر الدین | عظمۃً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
نیست مانندِ تو کمال الدیں | شارحاً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
مہر برج قدم سراج الدیں | مطلعاً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
قبلۂ خلق خواجہ محمودؔ | رحمتاً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
اے جمالِ جمال ہر دو جہاں | حسناً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
مظہرِ حق توئی محمد نام | ابداً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
قطبِ یحییٰ فنا بذاتِ خدا | داعیاً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
اے کلیمؔ کہ شد کلیم اللہ | ناطقاً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
نازشِ اولیا نظام الدیں | مجداً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
فخرِ دیں فخر مرشدِ پاکاں | نسبتاً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
مظہرِ نور نورِ پاک خدا | طلعتاً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
شہ سلیمانؔ فخرِ نورِ زماں | عطیتاً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
منبعِ جود مخزنِ اخلاق | حافظاً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ
مرشدِ ماست خواجہ اسلمؔ رض | عارفاً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ

بہر پیرانِ چشت خذ بیدی
شفعاً لَآ اِلٰہ اِلَّا اللّٰہ

تمام شد